ہونا۔ چوکنا ہونا۔ صفت مذکر یَقِظٌ ویَقُظٌ ویَقْظَان ج اَیْقَاظ: صفت مؤنث یَقْظٰی ج یَقَاظٰی۔

اَیْقَظَ اِیْقَاظًا ویَقَّظَ تَیْقِیْظًا الغُبَارَ: غبار اڑانا ...... فُلَانًا: بیدار کرنا۔ جگانا۔

تَیَقَّظَ تَیَقُّظًا واسْتَیْقَظَ اسْتِیْقَاظًا: بیدار ہونا۔ کہا جاتا ہے "تَیَقَّظَ لِلْاَمْرِ": وہ معاملہ پر متنبہ ہوگیا۔ اسْتَیْقَظَہ: بیدار کرنا۔

اَلیَقْظَۃ: بیداری۔

اَبُو الْیَقْظَان: مرغ۔

یَقِنَ یَیْقَنُ یَقْنًا ویَقَنًا الْاَمْرُ: واضح ہونا۔ صفت یَقِیْنٌ (...... واَیْقَنَ وتَیَقَّنَ واسْتَیْقَنَ) الْاَمْرَ وبہ: جاننا۔ یقین کرنا۔

اَلْیَقْنُ والْیَقِنُ والْیُقُنُ والْیَقَنَۃ والْمِیْقَان: ہر سنی ہوئی چیز پر یقین کرنے والا مؤنث مِیْقَانَۃ۔

اَلْیَقَنُ: زوال شک۔ رَجُلٌ یَقِنٌ بِالشَّیْئِ: کسی چیز پر فریفتہ مرد۔

اَلْیَقِیْن: زوال شک۔ یقینی امر۔ نظر واستدلال سے حاصل ہونے والا علم۔ حق الیقین۔ واضح اور خالص بے شبہ۔ اَمْرٌ یَقِیْنٌ: سچا واضح معاملہ۔

اَلْیَکَّۃ: زمین پر پھیلی ہوئی بیل جس کے اردگرد تلوار کی صورت میں پتے ہوتے ہیں۔ اس پر پھولوں کا خوشۂ سفید پھول ہوتے ہیں۔

یَلَّ ویَلِلَ یَیَلُّ یَلًّا ویَلَلًا: چھوٹے اور ناہموار اور اندر کو گھسے ہوئے دانتوں والا ہونا۔ صفت مذکر اَیَلُّ صفت مؤنث یَلَّاء ج یُلٌّ۔

اَلْیَلَب: کھال۔ چمڑے کی ڈھال یا چمڑے کی نسبی زرہیں اور بقول بعض وہ کھالیں جن کو ایک دوسرے کے ساتھ سی کر سر پر اوڑھتے ہیں واحد یَلَبَۃ۔ اَلْیَلَبُ: فولاد۔ خالص لوہا۔ ہر چیز میں سے بڑی چیز۔

اَلْیَلَق: سفید۔ کہا جاتا ہے اَبْیَضُ یَلَقٌ واَبْیَضُ لَهَقٌ واَبْیَضُ یَقَقٌ: بمعنی بہت زیادہ سفید۔

اَلْیَلَقَۃ والْیَلْقَق: سفید بکری۔

اَلْیَلْمَق: قبا۔ ج یَلَامِق۔

اَلْیَلَنْجَج والْاَلَنْجَج والْیَلَنْجُوْج والْاَلَنْجُوْج: خوشبودار لکڑی۔

یَمَّ یَیَمُّ یَمًّا: مص۔ سمندر میں پھینکا جانا۔ ......

السَّاحِلُ: سمندر کے نیچے آنا۔

یَمَّمَہٗ: قصد کرنا۔ یَمَّمَ الْمَرِیْضَ لِلصَّلٰوۃِ: تیمم کرانا...... فُلَانًا بِرُمْحِہٖ: خاص طور سے نیزہ کا نشانہ بنانا۔

تَیَمَّمَ الْاَمْرَ: قصد کرنا...... لِلصَّلٰوۃِ: مٹی سے ہاتھ منہ پر مسح کرنا۔

اَلْیَمُّ: مص۔ سمندر۔ سانپ (...... والْیَمَم) جنگلی کبوتر۔

اَلْیَمَام: جنگلی کبوتر۔

اَلْیَمَامَۃ: جنگلی کبوتری۔ ارادہ اور کہا جاتا ہے اِمْضِ یَمَامَتِیْ: میرے آگے چلو۔

اَلْمُیَمَّم: اپنے مطالب ومقاصد پر فتح مند۔

یَمَنَ ویَمِنَ یَیْمَنُ یَمْنًا الرَّجُلَ: داہنی جانب سے آنا۔

یَمَنَ یَیْمُنُ یَمْنًا ویُمْنًا اللّٰہُ فُلَانًا: بابرکت بنانا۔ صفت مفعولی مَیْمُوْن صفت فاعلی یَامِن ویَمِیْن: جیسے قَادِرٌ وقَدِیْرٌ۔

یَمَنَ یَیْمِنُ ویَامِنُ یَمْنًا ویَمَّنَ ویَامَنَ یُیَامِنُ مُیَامَنَۃً بہ: دائیں طرف لے جانا۔

یَمُنَ یَیْمُنُ ویَمِنَ یَیْمَنُ ویَمَّنَ یُمْنُ یَیْمُنُ یُمْنًا ومَیْمَنَۃً لِقَوْمِہٖ وعَلٰی قَوْمِہٖ: بابرکت ہونا۔ صفت یَامِنٌ ویَمِیْنٌ واَیْمَنُ ومَیْمُوْنٌ۔

یَمَّنَ عَلَیْہِ: برکت دینا (...... ویَامَنَ) بِفُلَانٍ: دائیں جانب لے جانا (...... ویَامَنَ وتَیَامَنَ واَیْمَنَ) دائیں جانب جانا۔ ملک یمن کی طرف جانا۔ ملک یمن میں جانا۔

تَیَمَّنَ بِکَذَا: برکت حاصل کرنا۔ ملک یمن کی جانب منسوب ہونا...... بِالْمَیِّتِ: قبر میں دائیں پہلو پر رکھنا...... الرَّجُلُ: مرنا۔ داہنے ہاتھ یا پیر پر داہنی جانب سے شروع کرنا۔

اسْتَیْمَنَ اسْتِیْمَانًا بِکَذَا: برکت حاصل کرنا ...... الرَّجُلَ: قسم کھلانا۔

اَلْیَامِن: برکت والا۔ مؤنث یَامِنَۃ۔

اَلْیُمْن: برکت۔

اَلْیَمْن والْیَمْنَۃ: داہنی جانب۔

اَلْیَمَن: ملک یمن جو بلاد عرب میں سے ہے نسبت کے لئے اَلْیَمَنِیُّ والْیَمَانِیُّ والْیَمَانِیْ ج یَمَنِیُّوْنَ ویَمَانُوْنَ ویَمَانِیُوْنَ۔

اَلْیَمِیْن: داہنا ہاتھ۔ داہنی جانب۔ ج اَیْمُن واَیْمَان واَیَامِن واَیَامِیْن تصغیر یُمَیْن: بغیر ہاء کے ج یَمَائِن۔

اَلْیَمِیْن ج اَیْمُن واَیْمَان: قسم (مؤنث) اَیْمُنُ اللّٰہِ: اسم ہے جو قسم کے لئے وضع کیا گیا ہے اور اس کی تقدیر اَیْمُنُ اللّٰہِ قَسَمِیْ ہے اور اس میں اور بھی لغات ہیں۔ اَیْمَنُ اللّٰہِ واِیْمُنُ اللّٰہِ واَیْمَنُ اللّٰہِ واِیْمَنُ اللّٰہِ اور اسی کے معنی میں "اَیْمُ اللّٰہِ واِیْمُ اللّٰہِ وَامُ اللّٰہِ: میم کی تثلیث سے ومن اللّٰہ: میم اور نون کی تثلیث سے وَمُ اللّٰہ میم کی تثلیث سے اور کہا جاتا ہے "یَمِیْنُ اللّٰہِ لَا اَفْعَلُ": قسم اللہ کی میں نہیں کروں گا۔

اَلْیَمِیْن: برکت وقوت۔ ج اَیْمَان: کہا جاتا ہے: "فُلَانٌ عِنْدَنَا بِالْیَمِیْنِ": فلاں ہمارے نزدیک اچھے رتبہ پر ہے۔ وَقَدِمَ عَلٰی اَیْمَنِ الْیَمِیْنِ: وہ برکت کے ساتھ آیا۔

اَلْیُمْنٰی: دایاں ہاتھ یا داہنی جانب۔ ثنی یُمْنَیَان ج یُمْنَیَات۔

اَلْیُمْنَۃ والْیَمْنَۃ: یمنی چادر۔

الاَیْمَن: داہنی جانب۔ مؤنث یَمْنَاء ج یُمْن واَیَامِن: کہا جاتا ہے "ذَهَبَ اِلٰی اَیْمَنِ الْاِبِلِ": وہ اونٹوں کی داہنی جانب گیا "وَنَظَرَ اَیْمَنَ مِنْہُ": اس نے داہنی جانب دیکھا۔

التَّیْمَن: دکھن۔

اَلْمَیْمَنَۃ: برکت۔ داہنی جانب کا دستہ فوج ج مَیَامِن۔

اَلْمُیَمِّن: برکت لانے والا۔

اَلْمَیْمُوْن: مبارک۔ ج مَیَامِیْن کہا جاتا ہے "هُوَ مَیْمُوْنُ الطَّائِرِ": وہ مبارک چہرہ والا ہے "وَسِرْ عَلَی الطَّائِرِ الْمَیْمُوْنِ": مسافر کے لئے دعا ہے یعنی توفیق کے ساتھ سفر کرو۔

الْیَنْبُوْت: ایک قسم کی نباتات۔

یَنْبُوْع: دیکھئے مادہ نبع۔

الْیَانَسُوْن: ایک قسم کی خوشبودار نباتات۔

یَنَعَ یَیْنَعُ ویَیْنِعُ یَنْعًا ویُنْعًا ویُنُوْعًا واَیْنَعَ الثَّمَرُ: پھل کا پختہ ہونا۔ صفت یَانِع ج یَنْع ویُنُوْع۔

الْیَانِع: ہر چیز کا سرخ و یَنَعَ الشَّیْئُ: تیز سرخ ہونا۔

marfat.com

Marfat.com

اَلیُنُوع: خون کی سرخی۔

اَلیَنَع: سرخ مہرہ۔ واحد یَنَعَۃٌ: عقیق کی ایک قسم۔

اَلیَنَم: ایک قسم کی نباتات واحد یَنَمَۃٌ۔

اَیَہَتْ اِیہَانًا۔ اَللَّحْمُ: گوشت بدبودار ہونا۔

اِسْتَیْہَرَ: بے عقل ہونا...... فِی الْاَمْرِ: کسی کام میں مدت گزارنا...... بِالْاَمْرِ: یقین کرنا۔

اَلیَہْرُ والیَہَرُ: کشادہ جگہ۔ کسی کام میں مدت گزاری۔

اَلیَہْیَرُّ: سراب۔ سخت پتھر۔ لجاجت جھوٹ، اندرائن۔ زہر۔

اَلیَہْیَرٰی: بہت پانی۔ باطل۔

اَلمُسْتَیْہِرُ: فا۔ بہت لجاجت کرنے والا۔

اَلیَہْفُوف: بزدل۔ بیوقوف۔ چٹیل زمین۔ تیز قلب۔

اَلیَہَم: دیوانگی۔ جنون۔

اَلاَیْہَم: دیوانہ۔ مجنون۔ خشکی۔ بلند پہاڑ۔ بہرا۔ دلیر، چکنا پتھر، بے نشان شہر لَیْلٌ اَیْہَم: بے تاروں والی رات۔ مؤنث یَہْمَاءُ ج یُہْم

اَلیَہْمَاءُ۔ اَیْہَمُ: کا مؤنث۔ بے پانی اور بے نشان بیابان۔ سخت سال۔ مضبوط اونٹنی اَرْضٌ یُہْمَاءُ: بے نام و نشان و بے چراگاہ زمین۔ سِنُوْنَ یُہْمٌ: بے گھاس، پانی اور بے درخت والے سال۔

یَہُوْد: دیکھئے مادہ ہود۔

یُوحُ ویُوحٰی: آفتاب کے ناموں میں سے ہے۔ کہا جاتا ہے "جَعَلَکَ اللّٰہُ اَعْمَرَ مِنْ نُوْحٍ وَاَنْوَرَ مِنْ یُوْحٍ": اللہ تعالیٰ عمر نوح علیہ السلام کی عمر سے بھی زیادہ دراز کرے اور آفتاب سے زیادہ روشن کرے۔

اَلیُوْدُ: سیاہ خاکستری، بلوری رنگ کا جسم جس کا دھواں تیزی سے پھیل جاتا ہے۔

اَلیَوْمُ الشَّمْسِ الْحَقِیْقِی: وہ وقت جب سورج خط جرہ سے دو دفعہ گزرتا ہے۔

یَاوَمَہٗ یِوَامًا ومُیَاوَمَۃً: دنوں کے لحاظ سے معاملہ کرنا۔

اَلیَوْمَ: دن۔ وقت۔ کہا جاتا ہے "ذَخَرْتُکَ لِھٰذَا الْیَوْم": تم کو میں نے اسی دن کے لئے ذخیرہ بنایا تھا ج اَیَّام وجج اَیَاوِیْم، اَیَّامُ اللّٰہِ: خدا کے دن یعنی خدا کے انعامات یا سزائیں اَیَّام الْعَرَبِ: جنگ ہائے عرب۔ اِبْنُ الْاَیَّام: زمانہ شناس۔ "اِبْنُ الْیَوْم": زمانہ ساز۔ کہا جاتا ہے "یَوْمٌ اَیْوَمٌ": مہینے کا آخری دن۔ وَیَوْمٌ اَیْوَمُ وَیَوِمٌ وَوَوِمٌ وذُوْاَیَّام وذُوْاَیَاوِیْم وذُوْاَیَایِیْم: سخت طویل دن۔

اَلیُوْنَان: یونانی لوگ۔ ایک ملک کا نام۔

یُوْنَانِیٌّ: یونان کا رہنے والا ج یُوْنَانِیُّوْن۔

اَلیَاوِیُّ: یا کی جانب منسوب۔

اَلیَنِمِیَّۃ: خور۔

یَاتَیْنِیَّۃ۔ اَلیَاءَ: لکھنا۔

تمت

marfat.com
Marfat.com

# عربی کی ضرب الامثال واقوالِ حکمت

## ا

اِبِلِیْ لَمْ اَبِعْ وَلَمْ اَھَبْ

میں نے اپنا اونٹ نہ فروخت کیا، نہ تحفتاً دیا۔
ناحق جھگڑا کرنے والے ظالم سے یہ مثل بنائی گئی ہے۔

یا اِبِلِیْ عُوْدِیْ اِلٰی مُبَارَکِ

اے میرے اونٹ اپنے مقام پر واپس پلٹ جا۔
ایسا شخص جو فائدہ والا کام ترک کرنا چاہے۔

اَتٰی عَلَیْھِمْ ذُوْاَتٰی

ان پر اسی طرح مصیبت آئی جیسا کہ آیا کرتی ہے۔
یعنی انسانوں پر ملی جلی تکالیف والی کیفیات آتی جاتی رہتی ہیں

اَتَاکَ رَیَّانُ بِلَبَنِہٖ

(پی کر سیراب ہوگیا تو اپنا دودھ تیرے پاس لایا) یہ مثال اُس وقت دی جاتی ہے جب کوئی شخص کسی چیز کو تحفے ہونے پر ہبہ نہ کرے بلکہ اپنی ضرورت سے زائد ہونے کی بناء پر کسی کو دے۔

اَتَتْکَ بِحَائِنٍ رِجْلَاہُ

(خائن کو خود اس کے قدم تمہارے پاس لے آئے) مطلب یہ ہے کہ برائی خود کرنے والے پر ہی لوٹتی ہے۔ گیدڑ کی موت آتی ہے تو وہ شہر کی طرف بھاگتا ہے۔ اسی موقع پر اتتک بحائن رجلاہ بھی بولتے ہیں۔ یہ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو برائی کی طرف چلتا ہے اور اس میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ حائن: قریب الموت شخص۔ یہ مثالیں ایسے موقع پر بولی جاتی ہیں جب آدمی اپنی برائی کا بدلہ دُنیا میں ہی پالے۔

اَتَتْکُمْ فَالِیَۃُ الْاَفَاعِیْ

(تمہارے پاس سانپوں کا پیش خیمہ آچکا ہے) یہ اس وقت بولا جاتا ہے جب بڑے شر سے پہلے اس کے مقدمے کے طور پر چھوٹا شر آچکا ہو۔ فالیۃ: ایک دھاری دار کیڑا ہے جو سانپ اور بچھوؤں کے بل کے منہ پر رہتا ہے۔

یَاْتِیْکَ کُلُّ غَدٍ بِمَا فِیْہِ

کل آئندہ تیرے تیرے پاس اپنے اندر والا لائے گی۔
یعنی وقت کے ساتھ ساتھ نفع یا نقصان آتا ہی ہے۔

وَیَاْتِیْکَ بِالْاَخْبَارِ مَنْ لَمْ تُزَوِّدِ

اور تیرے پاس وہ خبریں لائے گا جس کو تو نے زادِ راہ خرچ نہیں دیا۔
یعنی توقع کے بغیر معلومات مہیا ہوتی رہتی ہیں۔

لَا اٰتِیْکَ حَتّٰی یَئُوْبَ الْقَارِظَانِ

(سلم نامی درخت کے) پتوں کو توڑنے والے دو آدمیوں کے آنے تک میں تیرے پاس نہیں آؤں گا۔
یہ اُن کے لیے بولا جاتا ہے جنہوں نے کسی نہ کسی بہانے قطع تعلق کر ہی لینا ہے۔

لَا اٰتِیْکَ سِنَّ الْحِسْلِ

(میں تیرے پاس اس وقت تک نہیں آؤں گا جب تک کہ گوہ کے دانت نہ ٹوٹ جائیں) مطلب یہ ہے کہ کبھی نہیں آؤں گا کیونکہ حسل گوہ کو کہتے ہیں اور گوہ کے دانت ہمیشہ قائم رہتے ہیں۔

کُلُّ اٰتٍ قَرِیْبٌ

(ہر آنے والی چیز نزدیک ہے) یعنی جو چیز آ رہی ہے وہ خواہ کتنی ہی دُور ہو قریب ہی ہے اور ہر لحظہ مزید قریب آ رہی ہے۔

ذَاکَ اَحَدُ الْاَحَدَیْنِ

یہ دو یکتاؤں میں کا ایک ہے یعنی بکھری اشیاء میں سے منتخب چیزوں کا انتخاب۔

اَخَذَہٗ بِرُمَّتِہٖ

اس کو اس نے رسّی سمیت لے لیا۔
یعنی اصل کے ساتھ (فرع) متعلقہ چیزیں بھی ہاتھ آنا۔

قَدْ یُؤْخَذُ الْجَارُ بِذَنْبِ الْجَارِ

کبھی پڑوسی کے جرم میں پڑوسی گرفتار ہو جاتا ہے۔

خُذْ مِنَ الرَّضْفَۃِ مَا عَلَیْھَا

marfat.com
Marfat.com

پتھر پر جو لگا ہے لے لو۔ یعنی کنجوس سے جو مل جائے غنیمت جانو۔

خُذِ الْاَمْرَ بِقَوَابِلِهٖ

(معاملہ کو اس کے مقدمات کے ساتھ لو) معاملے کے پیش آنے سے پہلے اس کی تدابیر اختیار کرو۔ اس میں باء بمعنی فی ہے یعنی بقوابلہ بمعنی فی بقوابلہ ہے۔

خُذْ مِنَ الدَّهْرِ ما صفي وَمِنَ الْعَيْشِ مَا كَفٰى

زمانہ سے وہ چیز لو جو پاک ہو اور روزی اتنی جو کفایت کرے۔

خُذْ مَا طَفَّ لَکَ

جو چیز نزدیک ہو اس کو حاصل کرنا۔

لَا تُؤَخِّرْ عَمَلَ الْيَوْمِ لِغَدٍ

آج کے کام کل پر مت ڈالو۔

آخر الدَّوَاءِ الْكَيُّ

(مرض کی انتہا داغ دینا ہے) مرض کے انتہائی حد تک پہنچ جانے کے وقت بولتے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ مریض کا ہر قسم کی دوا سے علاج کیا جاتا ہے مگر کوئی دوا اس کو راس نہیں آتی۔ تب آخری علاج کے طور پر داغا جاتا ہے اس سے بھی تندرست نہ ہو تو پھر کوئی علاج باقی نہیں رہتا۔ اچھا ہو تو ہو ورنہ وہی موت ہے۔

آخِ الْاَكْفَاءَ دَاهِنِ الاَعْدَاءَ

(ساتھیوں سے بھائی چارہ کے ساتھ پیش آؤ اور دشمنوں سے ظاہری اخلاق کے ساتھ ملو) اسی طرح ایک قول ہے: خالص المؤمن و خالق الفاجر: (مؤمن سے (دلی) اخلاص سے اور فاجر سے ظاہری اخلاق کے ساتھ ملو)۔

اَخُوکَ اَمِ الذِّئْبُ

(وہ تیرا بھائی ہے یا بھیڑیا) جو شخص تیری ہمدردی کے لئے آیا ہے وہ تیرا بھائی ہے یا تیرا چھپا دشمن۔ اسی طرح بولا جاتا ہے اصاحب انت فار کن الیک ام عدو فاحذر منک (آیا تو دوست ہے کہ تیری طرف مائل ہوں یا دشمن ہے کہ تجھ سے عافیت مانگو)۔

اخوکَ مَنْ صَدَقَکَ

تیرا بھائی وہ ہے جو تجھ سے خالص محبت کرے۔

اَخُوکَ مَنْ وَاسَکَ بِنَشْبٍ لَامَنْ وَاسَکَ بِنَسَبٍ

تیرا بھائی وہ ہے جو تجھ سے مال کے ساتھ ہمدردی کرے فقط قرابت داری کے ساتھ تعاون نہ کرتا رہے یعنی مالی تعاون کرنا بھائی چارہ ہے اور قرابت کا ذکر کرنا دوسرے بھائی کے لئے (اکثر) سودمند نہیں۔

اَنَّ اَخَا الْهَيْجَاءِ مَنْ يَسْعٰى مَعَکَ

تیرا بھائی وہ ہے جو تیری مدد کرے۔

اَنَّ اَخَاکَ مَنْ اَسَاکَ

(تیرا بھائی وہ ہے جو تیری اعانت کرے)۔ آسیت فلانا بمالی او غیرہ: ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کسی شخص کو مال دے کر اپنے برابر کر لیا جائے اور اپنے نفس پر اس کو ترجیح دی جائے۔ یہ بھائیوں کے ساتھ احسان کرنے کیلئے اُبھارنے پر بولا جاتا ہے۔

لِاَخِيکَ عَلَيْکَ مثل الذی لَکَ عَلَيْهِ

(تیرے بھائی کا تجھ پر وہی حق ہے جو تیرا اس پر ہے)۔

رُبَّ اَخٍ لَمْ تلده والدة

(بہت سے بھائی ایسے ہیں جو ماں جائے نہیں ہوتے) سچے دوست کے لئے کہا جاتا ہے جو بعض اوقات حقیقی بھائی سے بھی زیادہ مشکلات میں کام آتا ہے۔

اَدَبُ الْمَرْءِ خَيْرٌ مِن ذَهَبِهٖ

آدمی کا علم اس کو اس کے سونے سے زیادہ سودمند ہوتا ہے۔

اَلْاَدَبُ مَالٌ وَاسْتِعْمَالُهٗ كَمَالٌ

علم ایک دولت ہے اور اس سے کام لینے میں کمال ہے۔

نِعْمَ الْمُؤَدِّبُ الدَّهْرُ

زمانہ سب سے اچھا ادب سکھانے والا (استاد) ہے۔

مَأرَبَةٌ لَاحَفَاوَةٌ

(حاجت سبب ہے نہ کہ اکرام) یعنی اکرام و احترام ضرورت کی بنا پر ہے محبت کی وجہ سے نہیں۔

اَلْاَرْضُ الْوَاطِئَةُ تَشْرَبُ مَاءَ هَا وَمَاءَ غَيْرِهَا

گوڈی کی ہوئی نرم زمین اپنا پانی بھی پی جاتی ہے اور دوسرے کا بھی۔ ٹھنڈا لو ہا گرم کو کھا جاتا ہے۔

بِالْاَرْضِ وَلَدَتْکَ اُمُّکَ

(تیری ماں نے تجھے زمین پر ہی تو جنا ہے) ''آدمی خاک کا پتلا ہے''۔ غرور و تکبر سے روکنے اور انسان کو اس کی حیثیت یاد دلانے کے لئے بولا جاتا ہے۔

لِلْاَرْضِ مِنْ کَاسِ الْکِرَامِ نَصِيبٌ

سخاوت کرنے والوں کی طرف سے ان کے پیالے میں زمین حصہ لیتی ہے۔

وَفِي الْاَرْضِ لِلْحُرِّ الْكَرِيمِ مَنَادِحُ

زمین میں آزاد عزت دار کے لئے ذرائع آمدن بھرے پڑے۔

marfat.com

Marfat.com

ہیں۔

لا اَصلَ لَهٗ وَلا فَصلَ

اس کے پاس نہ تو خاندانی عزت ہے اور نہ حسن کلام۔

اصل کا اطلاق حسب ونسب پر ہوتا ہے۔

اَلْاَصِیلُ یَجُوْدُ

شریف آدمی سخاوت کیا کرتا ہے۔

اَلْاَصِیلُ یَعْمَلُ بِاَصْلِهٖ

شریف اپنی شرافت کے مطابق عمل کرتا ہے۔

آفَةُ الْعِلْمِ النِّسْیَانُ

بھول علم کی مصیبت ہے۔

اَکَلَ عَلَیْهِ الدَّهْرُ وَشَرِبَ

زمانے نے اس پر کھایا پیا ہے۔

یعنی لمبی عمر پانے والے نے دُنیا کی اُونچ نیچ دیکھ لی۔

اَکَلْتُمْ تَمْرِی وَعَصَیْتُمْ اَمْرِی

تم نے میری کھجوریں کھائیں اور میری ہی نافرمانی کی۔

یعنی جس تھالی میں کھانا اُسی میں سوراخ کرنا۔

آکُلُ لَحْمِیْ وَلا اَدَعُهٗ لِآکِلٍ

میں اپنا گوشت خود کھاؤں اور دوسرے کھانے والے کے لئے نہ چھوڑوں گا۔ یہ مثل اس پر ہے جو نفع خود لے اور بوجھ دوسرے پر ڈالے۔ یعنی میٹھا میٹھا ہپ ہپ' کڑوا کڑوا تھو۔

یَاْکُلُ التَّمْرَ وَاُرْجَمُ بِالنَّمْرِ

(کھجور وہ کھا رہا ہے اور گٹھلیاں مجھے ماری جارہی ہیں) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو نفع خود اٹھائے اور مشقت دوسروں کیلئے چھوڑ دے۔

یَاْکُلُنِی سَبُعٌ وَلا یَاْکُلُنِی کَلْبٌ

مجھے ایک درندہ کھا رہا ہے کتا نہیں کھا رہا ہے۔

یَاْکُلُهُمْ بِضِرْسٍ وَیَطَؤُهٗ بِظِلْفٍ

(اس کو ڈاڑھوں سے چباتا ہے اور سُم سے کچلتا ہے) محسن کے ساتھ برائی کرنے کے وقت کہتے ہیں۔

یَاْکُلُ بِالضِّرْسِ الَّذِیْ لَمْ یُخْلَقْ

وہ اس ڈاڑھ کے ساتھ کھاتا ہے جو ابھی پیدا نہیں ہوئی۔

یعنی نیکی کی تعریف سننے والے پر کہا جاتا ہے۔

غَیْرِیْ یَاْکُلُ الدَّجَاجَ وَاَنَا اَقَعُ فِی السِّیَاجِ

دوسرے مرغیاں کھاتے رہیں اور میں [illegible]

اَکْلٌ وَحَمْدٌ خَیْرٌ مِنْ اَکْلٍ وَصَمْتٍ

کھانا اور تعریف کرنا کھانے اور خاموش رہنے سے بہتر ہے۔ محسن کی جائز تعریف پر رغبت دلاتا۔

اَکْلاً وَذَمًّا

(کھانا اور پھر مذمت بھی کرنا) اس وقت بولا جاتا ہے جب کسی چیز سے نفع بھی اٹھایا جائے اور اس کی مذمت بھی کی جائے حالانکہ وہ برائی کی مستحق نہ ہو۔ ''کھانا اور کیڑے نکالنا''۔

رُبَّ اُکْلَةٍ تَمْنَعُ مِنْ اَکَلاتٍ

کبھی ایک لقمہ بہت سے لقموں سے روک دیتا ہے۔ کیونکہ کبھی ایک لقمہ بیمار کر دیتا ہے اور پھر بہت سی چیزوں سے انسان پرہیز کرتا ہے ہے۔ پرہیز پر آمادہ کرنے کے لئے بولتے ہیں۔

آکَلُ مِنْ حُوْتٍ

مچھلی سے بھی زیادہ کھانے والا۔ مچھلی کے تالاب میں وقت بے وقت زیادہ خوراک ڈال دی جائے تو وہ کھا کھا کر ہی ہلاک ہو جاتی ہے۔

آکَلُ مِنَ الرَّحٰی

چکی سے زیادہ کھانے والا۔

آکَلُ مِنَ السُّوْسِ

گھن سے زیادہ کھانے والا۔

آکَلُ مِنْ ضِرْسٍ

داڑھ سے بھی زیادہ کھانے والا۔

آکَلُ مِنَ النَّارِ

آگ سے بھی زیادہ کھانے والا۔

حَتّٰی یُؤَلَّفَ بَیْنَ الضَّبِّ وَالنُّوْنِ

(یہاں تک کہ گوہ اور مچھلی جمع ہو جائیں۔ نون مچھلی کو کہتے ہیں مچھلی اور گوہ ہرگز جمع نہیں ہو سکتیں کیونکہ مچھلی پانی میں رہتی ہے اور گوہ کبھی پانی نہیں پیتی اسی طرح حتی یرد الضب بولتے ہیں کیونکہ گوہ کو پانی کی ضرورت نہیں تعلیق بالمحال مراد ہے۔ جیسے جب تک آگ پانی یا شیر بکری جمع نہ ہوں اور ہرگز جمع نہ ہوں گے۔

آلَفُ مِنْ حَمَامِ مَکَّةَ

(مکہ کے کبوتر سے بھی زیادہ مانوس) کیونکہ مکہ میں نہ کبوتر کا شکار کیا جاتا ہے اور نہ اس کو کوئی پریشان کرتا ہے۔

آلَفُ مِنَ الْحُمّٰی

[illegible] مانوس۔

marfat.com
Marfat.com

بخار کا وقفہ وقفہ سے اترنا چڑھنا۔

آلَفُ مِنْ کَلْب

کتے سے زیادہ مانوس۔

کتا اپنے وطن کو ترک کر کے مالک کے ساتھ جاتا ہے۔

اُمٌّ فَرَشَتْ فَانَامَتْ

ماں نے بستر بچھایا اور سلا دیا۔

ماں کی طرح مشفق سربراہ کی تعریف میں کہا جاتا ہے۔

اُمُّ الاخرس تعرفُ بلُغَاتِ الخُرْسَانِ

گونگے کی ماں گونگے کی رمز شناس ہوتی ہے۔

اُمٌّ سَقَتْکَ الغَیْلَ مِنْ غیر حَبَلٍ

(وہ ایسی ماں ہے جس نے بغیر حمل کے تجھے حالت حمل کا دودھ پلایا ہے۔ غیل: اس دودھ کو کہتے ہیں جو ماں کے حاملہ ہونے کی حالت میں بچہ پئے۔ یہ دودھ بچہ کو مضر ہوتا ہے۔ یہ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو پہلے تو کسی کو مقرب بنالے اور پھر بغیر کسی قصور کے اس کو نکال دے اور زیادتی کرے۔

اِلٰی اُمِّہٖ یَلْھَفُ اللَّھْفَانُ

(فریاد کرنے والا اپنی ماں ہی کے پاس فریاد کرتا ہے) آدمی اپنے اہل اور بھائیوں ہی سے اعانت چاہتا ہے۔ لھفان: مصیبت زدہ اور مبتلائے غم کے متعلق کہا جاتا ہے۔

اَلْاَمْرُ یَعْرِضُ دُوْنَہُ الْاَمْرُ

ایک کام کے سامنے دوسرا کام رکاوٹ بن کر کھڑا ہو جاتا ہے۔

یعنی انسانی زندگی میں مشکلات یکے بعد دیگرے آتی رہتی ہیں۔

اَمْرَ مُبْکِیَاتِکَ لَا اَمْرَ مُضْحِکَاتِکَ

رلانے والی باتوں پر غور کرو ہنسانے والی باتوں پر توجہ نہ دو۔

یعنی جو برائیوں سے آگاہ کرے اس پر دھیان دو اور جو بے خوف کرے اس کو چھوڑ دو۔

لِاَمْرٍ مَا جَدَعَ قَصِیْرٌ اَنْفَہٗ

کسی سازش کے لئے قصیر نے اپنی ناک کاٹی۔ یہ زباء کا مقولہ ہے۔ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو فقط اپنا کام نکالنے کے لیے حیلہ سازی کرے۔

لِاَمْرٍ مَا یَسُوْدُ مَنْ یَسُوْدُ

(جو سردار بنتا ہے کسی وجہ ہی سے بنتا ہے) کوئی شخص استحقاق ہی کی وجہ سے قوم کا سردار بنا کرتا ہے۔ یعنی کوئی نہ کوئی خوبی تو ہوتی ہی ہے تو انسان سرکہلاتا ہے۔

لَیْسَ لِلامورِ بِصَاحِبٍ مَنْ لَمْ یَنْظُرْ فِی الْعَوَاقِبِ

(جو شخص انجام پر نظر نہ رکھے وہ معاملات پر حاوی نہیں ہو سکتا)۔

اَلْاَمِیْرُ مَنْ لَا یَعْرِفُ الْاَمِیْرَ

(امیر وہ ہے جو کسی دوسرے امیر کو نہ جانے)۔

یَا حَبَّذَا الْاِمَارَۃُ وَلَوْ عَلَی الْحِجَارَۃِ

حکومت کس قدر بھلی ہے اگرچہ پتھروں پر۔

تَامُّلُ العَیْبِ عَیْبٌ

عیب تلاش کرنا بذاتِ خود ایک عیب ہے۔

مَنْ اَمِنَ الزَّمَانَ خَانَہٗ

جس نے زمانہ کو امانت دی اس کی اس نے خیانت کی۔

یعنی زمانہ پر بے خوف مت ہو۔

آمَنُ مِنْ حَمَامِ مَکَّۃَ

(مکہ کے کبوتر سے بھی زیادہ مامون) کیونکہ نہ اس کو شکار کیا جاتا ہے اور نہ پریشان۔ آمن امن سے مشتق ہے۔

اٰمَنُ مِنَ الْاَرْضِ

بہت امانت دار شخص۔ زمین سے زیادہ امین کیونکہ زمین میں جس جنس کی امانت رکھی جاتی ہے اسی جنس کو اُگا دیتی ہے۔

اَلْمُؤْمِنُ بِشْرُہٗ فِیْ وَجْھِہٖ وَحُزْنُہٗ فِیْ قَلْبِہٖ

مومن کی کشادہ روئی اس کے چہرے پر ہوتی ہے اور اس کا غم دل میں چھپا ہوتا ہے۔

اَلْاِیْنَاسُ قَبْلَ الْاِبْسَاسِ

مانوس کرنا دودھ دوہنے سے پہلے ہے۔ یعنی کسی سے کام لینا مقصود ہو تو نرم رویہ اختیار کرنا ہوگا۔

لیس عَلَی الْاِنْسَانِ اِلَّا مَا مَلَکَ

انسان پر وہ چیز فرض ہے جو اس کے قبضہ میں ہے۔

اَلْاِنْسَانُ عَبْدُ الْاِحْسَانِ

انسان احسان کا غلام ہے۔

اَلْاِنْسَانُ ابْنُ یَوْمِہٖ

(انسان اپنے دن کا بیٹا ہے) یعنی وقت کا بندہ۔

اَلْاِنْسَانُ بِالتَّفْکِیْرِ وَاللّٰہُ بِالتَّدْبِیْرِ

انسان غور و فکر میں مشغول ہے اور خدا تعالیٰ تدبیر میں ہے "تدبیر کند بندہ تقدیر زند خندہ"۔

کُلُّ اِنْسَانٍ وَھَمُّہٗ

ہر شخص اپنے غم کی تدبیر خود بہتر کرتا ہے ہر شخص اپنا کام خود ہی جانتا

marfat.com

Marfat.com

ہے یا ہر شخص اپنی مصیبت میں مبتلا ہے۔
اَنفٌ فِی الْمَاءِ واِسْتٌ فِی السَّمَاءِ
ناک پانی میں اور دبر آسمان میں ہے۔
یعنی کم مرتبہ انسان بلندی دعویٰ کرتا ہے۔
اَنفُکَ مِنکَ وَاِنْ کانَ اَذَنَّ
تیری تیری ہی ہے اگر چہ وہ پانی بہاتی ہو۔
یعنی تیری قوم کے حقیر لوگ تیری مدد کے محتاج ہیں۔
اَنفُکَ مِنکَ وَاِنْ کَانَ اَجْدَع
مخلوق حوادث کا شکار ہے۔
یعنی سب نے فنا ہونا ہے۔
اَلاَنَامُ فَرائِسُ الاَیَّامِ
(مخلوق زمانہ کا شکار ہے) آخر کار زمانہ سب کو ختم کر دے گا۔
مَنْ تَأَنّٰی اَدْرَکَ مَا تَمَنّٰی
(جس نے آہستگی سے کام لیا اس نے اپنی مراد پائی) صبر کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔
کُلُّ اِنَاءٍ بِالَّذِیْ فِیْهِ یَرْشَحُ
(ہر برتن سے وہی ٹپکتا ہے جو اس میں ہوتا ہے) یرشح کے بجائے ینضح بھی مروی ہے مطلب ایک ہی ہے۔
عَلٰی اَهْلِهَا تَجْنِی البَرَاقِشُ
براقش (کتیا) اپنے ہی مالکوں کو تباہ کرنے والی ہے۔
یعنی آدمی کا عمل اس کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے۔
آفَةُ الْمُرُوْءَ ةُ خُلْفُ الوَعْدُ
مروت پر مصیبت وعدہ خلافی ہے۔
آفَةُ الْجُوْدِ الْاِسْرَافُ
بات پر مزید مصیبت دروغ گوئی ہے۔
آفَةُ الْحَدِیْثِ اَلْکِذْبِ
سخاوت پر آفت فضول خرچی ہے۔
آفَةُ الْعِلْمِ النِّسَانِ
علم کی آفت نسیان ہے۔
اَوَّلُ الغَضَبِ جُنُوْن وآخر نَدَمٌ
غصہ کی ابتداء جنون اور انتہا ندامت پر ہے۔
اَوَّلُ الغَیْثِ قَطْرٌ
بارش کی ابتداء بوند ہے۔ (یعنی قطرہ قطرہ ہی دریا بنتا ہے)۔
اَوَّلُ الشَّجَرَةِ النَّوَاةُ
درخت کی ابتداء گٹھلی سے ہوتی ہے۔
لَسْتُ اَوَّلَ مَنْ غَرَّہُ السَّرابُ
تو پہلا شخص نہیں جس کو سراب سے دھوکا ہوا۔
اِیْوَانِ کِسْریٰ
نوشیروان محل:
یہ مثل عجیب و غریب نادر الوقوع پر بولی جاتی ہے۔
یہ محل بیس سال میں تعمیر ہوا تھا۔

## ب

اَلْبِئْرُ اَبْقٰی مِنَ الرِّشَاءِ
(کنواں رسی سے زیادہ باقی رہتا ہے) رشاء: ڈول کی رسی۔
کَالْبَاحِثِ عَنْ حَتْفِهِ بِظِلْفِهِ
اپنے ہی کھر سے اپنی موت کو کھودنے والے کی طرح۔ اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی مارنا۔ اپنی ہلاکت کا خود سبب بننا۔
کَالْبَاحِثِ عَنْ الْمُدْیَةِ
(چھری کھودنے والے کی طرح) "اپنی موت بلانا" ایسے شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو ایسی چیز تلاش کرے جو خود اس کے لیے باعث ہلاکت ہو۔
اَبْخَرُ مِنْ اَسَدٍ
شیر سے منہ کی بدبو والا۔
اَبْخَرُ مِنْ صَقْرٍ
شکرہ سے زیادہ منہ کی بدبو والا۔
اَبْخَرُ مِنْ فَهْدٍ
چیتے سے زیادہ منہ کی بدبو والا۔
بَخِرَ الفَمِ
(منہ سے بدبو پیدا ہونا) گندہ دہن۔
اَبْخَلُ مِنْ مَادِرٍ
(مادر سے بھی بخیل) مادر بنی ہلال کا ایک شخص جو بخل میں مشہور تھا۔
هٰذِهٖ بِتِلْکَ وَالْبَادِیُ اَظْلَمُ
یہ سزا پہلے عمل کے بدلہ میں ہے اور ابتداء کرنے والا ہی ظالم ہے یعنی بدی کرنے والے کو اس کی سزا بھی دی جاتی ہے اور بدی کی ابتداء کرنے کی وجہ سے ظالم بھی پکارا جاتا ہے۔
اَبْدَی الصَّرِیْحُ عَنِ الرَّغْوَةِ
خالص دودھ جھاگ سے الگ ہوگیا۔

marfat.com
Marfat.com

كل مَبْذُوْلٍ مَمْلُوْلٌ

زیادہ استعمال کی گئی چیز سے اکتاہٹ و بیزاری ہو ہی جاتی ہے۔

بِالْبِرِّ يُسْتَعْبَدُ الْحُرُّ

اچھے سلوک سے آزاد آدمی کو بھی غلام بنایا جا سکتا ہے۔

بَرِئَتْ قَائِبَةٌ مِنْ قُوْبٍ

(انڈا چوزہ سے بے تعلق ہو چکا ہے) قائبہ: انڈے کو اور قوب: چوزہ کو کہتے ہیں یعنی "بات بہت دور ہو گئی"۔ "تیر کمان سے نکل چکا" یا "اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئی کھیت"۔

بَرْدُ غَدَاةٍ غَرَّ عَبْدًا مِنْ ظَمِأٍ

صبح کی ٹھنڈک نے آدمی کو پیاس کے بارے میں فریب دیا۔ مقولہ ہے کہ ایک شخص ٹھنڈی صبح میں جانور لے کر جنگل میں گیا اور پانی ساتھ نہ لیا اور پھر تپتی ہوئی دوپہر میں پیاس کی شدت سے ہلاک ہو گیا۔ یعنی پیش بندی کرنا اور مارا جانا۔

اَبْرَدُ مِنْ غِبِّ الْمَطَرِ

بارش کے اگلے دن سے بھی زیادہ سرد۔ غب المطر: دراصل غب یوم المطر ہے)۔

اَبْرَدُ مِنْ عَضْرَسٍ

اولے سے بھی زیادہ ٹھنڈا۔

اَبْرَدُ مِنْ قَلْحَسٍ

فلحس (ایک سردار کا نام جو بغیر جہاد کئے مالِ غنیمت کا طالب ہوتا تھا) سے بھی زیادہ حق طلب کرنے والا۔

بَرْضٌ مِنْ عِدِّ

بڑے خزانے سے تھوڑا۔

اِنّما هو كَبَرْقِ الخُلَّبِ

(وہ تو دھوکہ دینے والے بجلی کی طرح ہے) یعنی بجلی چمکتی ہے مگر بارش نہیں ہوتی "جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں"۔

مَا كُلُّ بَارِقَةٍ تَجُوْدُ بِمَائِهَا

(امید ہے کہ بجلی والا بادل وعدہ خلافی نہیں کرے گا) یعنی بارش کی امید پوری ہوگی۔ احسان کی امید میں بولا جاتا ہے۔

عَسَى البَارِقَةُ لاَ تُخْلِفُ

ہر بجلی والا بادل پانی نہیں برسایا کرتا۔

اَلَّذِى لاَ يُبْصِرُ مِنَ الغِرْبَالِ يَكُوْنُ اَعْمٰى

جو شخص چھلنی میں سے نہیں دیکھ سکتا اندھا ہوتا ہے۔

اَبْصِرْ زَغْ قَلْعَك

دیکھ اور اپنے لاٹری والے تیر پر نشان لگا۔

مخاطب کو نفع یا نقصان کی طرف متوجہ کرنا۔

اَبْصَرُ مِنْ عِقَابٍ

عقاب سے زیادہ تیز نظر۔

اَبْصَرُ مِنْ نَسْرٍ

(گدھ سے بھی زیادہ تیز نظر)

اَبْصَرُ مِنَ الْوَطْوَاطِ فِى اللَّيْلِ

رات میں چمگادڑ سے بھی زیادہ تیز نظر۔

اَبْصَرُ مِنْ زَرْقَاءِ الْيَمَامَةِ

یمامہ کی زرقاء سے بھی زیادہ تیز نظر۔ زرقاء جدیس قبیلے کی عورت تھی جو تین منزل کے فاصلے سے دیکھ لیتی تھی۔

لا يُبِضُّ حَجَره

اس کے پتھر (دل) کو پسینہ (رحم) نہیں آتا۔

یعنی شدید کنجوس سے خیر کی توقع نہیں۔

اَبْطَأُ مِنْ غُرَابِ نُوْحٍ

نوح کی کوے سے بھی زیادہ دیر کرنے والا۔

حضرت نوح نے کوے کو پانی اترنے کی خبر لینے کے لئے بھیجا مگر وہ واپس نہ آیا۔

اَبْطَشُ مِنْ دَوْسَرَ

نعمان بن منذر کے لشکر۔ دوسرے سے زیادہ تیز حملے والا۔

بَطْنِى عَطْرِى وَسَائِرِى ذَرِى

(صرف میرے پیٹ پر عطر ملو اور میرے باقی حصہ بدن کو چھوڑ دو) ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اہم چیز کو چھوڑ کر غیر اہم کو اختیار کرے۔

اَلْبِطْنَةُ تَاْمِنُ القطنه

(زیادہ کھانا ذہانت کو ختم کر دیتا ہے۔ افن الفصیل: اس وقت بولتے ہیں جب اونٹ کا بچہ اونٹنی کے تھن کا سارا دودھ پی لے۔ مطلب یہ کہ مال و دولت نے عقل خراب کر دی۔

مَا اَبْعَدَ مَا فَاتَ وَمَا اَقْرَبَ مَا يَاْتِى

(جو نکل گیا وہ دور گیا اور جو آنے والا ہے وہ بہت ہی قریب ہے)۔

اَبْعَدُ مِنَ النَّجْمِ

ثریا ستارے سے زیادہ دور۔

اَبْعَدُ من بيض الانُوْقِ

عقاب کے انڈوں میں سے بھی زیادہ دور یعنی نا حاصل ہونے والی

marfat.com
Marfat.com

چیز۔

اَبعَدُ مِنْ بَناطِ الثُّرَیّا

عیوق ستارے کے ساتھ لگی ہوئی چیز سے زیادہ دُور۔

اَبعَدُ مِنْ مَناطِ العَیُّوقِ

(عیوق کے لٹکن سے بھی زیادہ دور) عیوق ثریا کے ساتھ طلوع ہونے والا ایک ستارہ ہے۔

اَلبُعدُ جَفَاءٌ

(دوری ستم ہے) یعنی دور رہنے سے محبت کم ہوتی ہے۔

رُبَّ بَعِیدٍ اَنفَعُ مِنْ قَرِیبٍ

(بہت سے دور والے پاس والوں سے زیادہ نافع ہوتے ہیں)۔

اِنَّ البُغاثَ بِاَرْضِنا یَسْتَنْسِرُ

ہمارے علاقے میں بغاث (سبزی مائل سفید رنگ پرندہ) گدھ بن جاتا ہے یعنی ہماری حمایت کے ساتھ ذلیل عزت والا ہو جاتا ہے۔

اِنْ تَبغِ عَلَیکَ قَوْمُکَ لاَ یَبْغِ عَلَیکَ القَمَرُ

اگر تیری قوم تجھ پر ظلم کرتی ہے تو چاند تجھ پر ظلم نہ کرے گا۔

ایک بات سمجھانے سے پہلے دوسری پیش کرنا۔

من اِبتِغاءِ الخَیرِ اِتِّقاءُ الشَّرِّ

برائی سے بچنا بھی بھلائی تلاش کرنا ہے۔

عَلَی البَاغِی تَدُوْرُ الدَّوَائِرُ

(ظالم ہی کے سر پر مصیبتیں گھومتی ہیں) باغی ظالم کو کہتے ہیں۔

کَمُبتَغِی الصَّیدِ فِی عَرِیسَۃِ الاَسَدِ

(شیر کی کچھار میں شکار تلاش کرنے والے کی طرح) اس شخص کے بارے میں بولا جاتا ہے جو غیر محل میں اپنی ضرورت طلب کرے یا جہاں وہ مغلوب ہو جائے یا اس چیز کے لئے جو محال چیز کا طالب ہو۔ ''چیل کے گھونسلے میں ماس تلاش کرنا'' ''ہاتھی سے گنا مانگنا''۔

بَقبَقَۃٌ فِی زَقْزَقَۃٍ

(ہنسی میں شور و شر) بقبقۃ: شور اور بہت بولنے کو کہتے ہیں اور زقزقہ: ہنسی کو کہتے ہیں اور بے مقصد باتیں کرنے والے کے لئے بولا جاتا ہے۔ شیخی بگھارنا یا بے پر کی اڑانا۔

بَقْلُ شَهْرٍ وَشَوْکُ دَهْرٍ

ایک ماہ کا ساگ اور کانٹا ہمیشہ کا۔

یعنی کم خیر اور زیادہ شر والا آدمی۔

مَا اَستَبقَاکَ مَنْ عَرَّضَکَ لِلاَسَدِ

جس نے تجھے شیر کے سامنے ڈال دیا اس نے تجھ کو زندہ نہ چھوڑا۔

اس کے لئے مثل ہے جو تم کو برے انجام والے کام پر اُبھارے۔

لاَ یَبْقَی شَیْءٌ عَلَی حَالِهٖ

کسی چیز کی ایک حالت نہیں ہوتی۔

بَقِّ نَعْلَیکَ وَابْذُلْ قَدَمَیکَ

(اپنے جوتے کو باقی رکھو اور پاؤں کام میں لاؤ) اپنے نفس پر تکلیف برداشت کرو اور مال کو بچاؤ تاکہ معاملات قابو میں رہیں۔

اَبقَی مِنْ وَحْیٍ فِی حَجَرٍ

(پتھر پر لکھی ہوئی حکمت سے بھی زیادہ باقی رہنے والا) یمن کے عرب حکمت کی باتیں پتھروں پر لکھتے ہیں تاکہ پائیدار رہیں لوگوں میں بولا جاتا ہے العلم فی الصغر کالنقش فی الحجر: ''بچپن کا علم پتھر پر لکیر کی مانند ہے۔''

اَبقَی من العَصرَین

(صبح و شام سے بھی زیادہ باقی رہنے والا) عصرین صبح و شام کو کہتے ہیں مطلب یہ ہے کہ صبح و شام میں کوئی تغیر نہیں ہوتا۔ ہمیشہ ایک ہی طرز پر آتے ہیں۔

اَبقَی مِنَ النَّسْرَیْنِ

نسر طائر اور نسر واقع دو ستاروں سے زیادہ باقی رہنے والا۔

اَبقَی مِنَ الدَّهْرِ

زمانہ سے زیادہ دیر باقی رہنے والا۔

اَبقَی مِنَ الحَجَرِ

پتھر سے زیادہ باقی رہنے والا۔

بَاکِرْ تَسْعَدْ

صبح اٹھا کرو تاکہ نیک بخت بنو۔ (حدیث کا مفہوم ہے کہ صبح کے وقت میں اللہ عزوجل نے برکت پنہاں کر دی ہے۔)

اَبکَرُ مِنَ الغُرابِ

کوے سے بھی سویرے اٹھنے والا کوا سب پرندوں سے پہلے اٹھتا ہے۔

مَا تَبُلُّ اِحدَی یَدَیْهِ الاُخرَی

اس کا ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ کو بھی تر نہیں کرتا۔ انتہائی کنجوس کو کہا جاتا ہے۔

بَلَغَ مِنهُ المُخَنَّقَ

وہ انتہائی سخت تکلیف میں مبتلا ہے۔

مراد اس سے موت کو پہنچ چکا ہے۔

بَلَغَ الحِزَامُ الطُّبْیَیْنِ

marfat.com

Marfat.com

تک پستان تک پہنچ گیا۔
مراد معاملہ انتہا کو پہنچ چکا۔
بَلَغَ السَّیْلُ الزُّبی
سیلاب ٹیلوں تک پہنچ گیا۔ مراد: لوگ حد سے گزر چکے۔
بَلَغَ السِّکِّیْنُ العَظْم
(چھری ہڈی تک پہنچ گئی) کسی معاملے کے انتہا تک پہنچنے کے وقت بولتے ہیں۔
بَلَغَ الدِّمَاءُ الثُّنَن
(خون چوپایوں کے ٹخنوں تک پہنچ گیا۔ ثُنن' ثنۃ کی جمع ہے وہ بال جو چوپایہ کے پیچھے ٹخنوں میں ہوتے ہیں۔ یہ مثال بھی شر کے انتہائی حد تک پہنچنے کے وقت بولا جاتا ہے۔
لَوْ بَلَغَ الرِّزْقُ فَاهُ لَوَ لَاهُ قَفَاه
(اگر رزق اس کے منہ تک پہنچ جائے تب بھی (وہ پشت پھیر لے گا۔ ہر حالت میں خیر سے محروم رہنے والے کے لیے کہا جاتا ہے۔
مَا عَسٰی اَنْ یَبْلُغَ عَضَّ النَّمْلِ
امید ہے کہ وہ چیونٹی کے کاٹنے کے برابر بھی نہ پہنچے گا۔
اس کے لئے مثل ہے جس کے دھمکی کا اثر نہ ہو۔
اَبْلَغُ مِنْ قُسٍّ
قس بن ساعدہ سے بھی زیادہ بلیغ ہے۔ قس دنیا عرب میں سب سے اوّل اَمَّا بَعْد اور اَلْبَیِّنَةُ عَلَى الْمُدَّعِي واليمين على من انكر بولنے والا ہے۔
اَبْلَهُ مِنَ الحُبارٰی
حباریٰ سے بھی زیادہ بے سمجھ۔ یہ پرندہ اپنے انڈے بھول کر دوسرے پرندوں کے انڈوں پر جا بیٹھتا ہے۔
اِنَّ البلاء مُوَکَّلٌ بِالْمَنْطِقِ
خاموشی ہر بلا سے بچاتی ہے۔ کہتے ہیں: ایک چپ سو سکھ
اَلْبَلَایَا عَلَی الحَوَایَا
مصیبتیں حوایا پر بھی پڑتی ہیں۔ حوایا' حویۃ کی جمع ہے۔ اس نمدہ کو کہتے ہیں جس میں گھاس بھر کر اونٹ کے کوہان پر رکھا جاتا ہے۔ مثال کا مطلب یہ ہے کہ تقدیر کا لکھا ہوا پورا ہونا ضروری ہے۔
بَنَانُ کَفٍّ لَیْسَ فِیْهَا سَاعِدٌ
ایسے ہاتھ کی انگلیاں ہیں جن کا بازو نہیں۔ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس میں ہمت تو ہو مگر عمل کی طاقت نہ ہو۔
اَنَا اِبْنُ جَلا
میں مشہور و معروف ہوں۔
اَنَا ابْنُ جَلا وَطَلَّاعُ الثَّنایا. متى اَضَعُ العَمَامَةَ تعرفوني
میں جلا کا بیٹا ہوں گھاٹیوں پر چڑھ جانے والا۔ جب عمامہ اتاروں گا تو تم مجھے پہچان لو گے۔
رُبَّ ابنِ عَمٍّ لَیْسَ بِابنِ عَمٍّ
کئی چچا زاد بھائی چچا زاد نہیں ہوتے۔ یعنی جو نفع نہ دے وہ کہاں کا بھائی۔
بِنْتُ صَفَا تَقُوْلُ عَنْ سَماع
(بنت صفا ہر آواز کا جواب دیتی ہے) بنت صفا اور بنت جبل سے مراد صدائے بازگشت ہے۔ یہ مثال ایسے شخص کے لئے کہی جاتی ہے جو کسی بھی کام کی طرف مدعو کیا جائے اور فوراً ہی قبول کر لے۔
یَبْنِیْ قَصْراً وَیَهْدِمُ مِصْرًا
(محل تعمیر کر رہا ہے اور شہر برباد کر رہا ہے) اس کو کہا جاتا ہے جس کی خیر کم اور شر زیادہ ہو۔
اَبْهٰی مِنَ الْقَمَرَیْنِ
(چاند سورج سے بھی زیادہ پُر رونق) ''چندے آفتاب چندے ماہتاب''۔
بَالَ حِمَارٌ فَاسْتَبَالَ اَحْمِرَةً
ایک گدھے نے پیشاب کر کے باقی گدھوں کو پیشاب کروا دیا۔
اس قوم کے لئے کہا جاتا ہے جو برے لوگوں کی تقلید کرتے ہیں۔
بَالَتْ بَیْنَهُم الثَّعَالِبُ
ان کے درمیان لومڑی نے پیشاب کر دیا۔
اس قوم کے لئے مثل جن میں فساد و اختلاف ہو جائے۔
لَوْ کَانَ فِي الْبُوْمَةِ خَیْرٌ مَا تَرَکَهَا الصَّیَّادُ
الو میں کوئی نفع ہوتا تو اس کو شکاری نہ چھوڑتا۔
بَیْتِی یَبْخَلُ لَا اَنَا
(میرا مکان بخیل ہے میں نہیں) دینے کے لئے گھر میں کچھ بھی نہیں۔
اَبَادَ اللّٰه خَضْرَاءَ هُم
اللہ تعالیٰ ان کی سرسبزی کو برباد کرے۔ بد دعا ہے۔
کَانَتْ بَیْضَةُ الدِّیْکِ
(وہ چیز مرغ کا انڈا تھی) اس چیز کے لئے بولا جاتا ہے جو صرف ایک مرتبہ پائی جائے پھر نایاب ہو جائے کیونکہ بعض عرب کے گمان میں مرغ بھی ایک مرتبہ انڈا دیتا ہے۔
بَیْضَةُ الْیَوْمِ خَیْرٌ مِنْ دَجَاجَةِ الغَدِ

marfat.com
Marfat.com

آج کا انڈا کل آئندہ کی مرغی سے زیادہ قیمتی ہے۔
بَیْضَۃُ الْبَلَد: شہر کا بڑا آدمی
دُوْنَہٗ بَیْضُ الْاَنُوق
اس کے آگے عقاب کا انڈہ ہے۔ نایاب چیز کے لئے یہ مثل ہے۔
مَا کل بیضاء شَحْمَۃٌ وَلا کُلُّ سَوْدَاءُ تَمْرَۃٌ
ہر سفید چیز چربی اور ہر سیاہ چیز کھجور نہیں ہوتی۔ ہر چمکدار چیز سونا نہیں ہوتی۔
مَنْ بَاعَ لِعِرضِہ انْفَقَ
جو شخص اپنی آبرو بیچے گا آبرو دے بیٹھے گا۔ جو شخص گالیاں سننے کا سامان کرے گا تو گالیاں اس کو تیار ملیں گی۔ انفق کے معنی ہیں بکتا ہوا پایا۔ سہولت سے سودا ہو گیا۔
بِعْتُ جاری وَلَمْ اَبِعْ دَارِیْ
میں نے پڑوسی بیچا ہے مکان نہیں بیچا۔ یعنی میں نے بد خلق پڑوسی سے بچنے کے لئے مکان فروخت کیا ہے۔
لاَ تَبِعْ نَقْدًا بِدَیْنٍ
نقد کو ادھار کے بدلے میں نہ فروخت کر۔
قَدْ بَیَّنَ الصُّبْحُ لذی عَیْنَیْنِ
آنکھوں والوں کے صبح روشن ہوگئی۔
اَبْیَنُ مِنْ فَلَقِ الصُّبحِ اوفَرَقِ الصُّبْحِ
صبح کی روشنی سے زیادہ روشن۔
اِنَّ مِنَ الْبَیَانِ لَسِحْرا
بعض بیان جادو اثر والے ہوتے ہیں۔

## ت

اَنَاتَئِقٌ وَاَنْتَ مَئِقٌ فَکَیْفَ نَتَّفِقُ
(میں غضبناک ہوں اور تجھ میں سہارا نہیں پھر ہم کیسے متفق ہوں؟)
تئق: غصہ سے بھرا ہوا اور مئق: گھبرانے والا۔ دو مختلف العادات لوگوں کے لئے بولا جاتا ہے۔
اِتْبِعِ الفَرَسَ لِجَامَھَا وَالنَّاقَۃَ زِمَامَھَا
(گھوڑے کے ساتھ لگام اور ناقہ کے ساتھ لگام بھی دو) تاکہ بخشش مکمل ہو۔
اِتْبِعْ الدَّلْوَ بِالرِّشَاءِ
ڈول کے ساتھ رسی بھی دو۔ رشاء: پانی کھینچنے کی رسی۔
اَتْبَعُ مِنَ الظِّلِّ
سایہ سے بھی زیادہ رسی پیچھا کرنے والا۔
لَوْ اتَّجَرْتُ بِالْاَکْفَانِ مَامَاتَ اَحَدٌ
اگر تو کفن کی تجارت کرتا تو کوئی نہ مرتا۔
لاَ تِجَارَۃَ کَالْعَمَلِ الصَّالِحِ
نیک کام جیسی تجارت نہیں ہو سکتی۔
تَرَکَ ظَبْیٌ ظِلَّہٗ
(ہرن نے اپنا سایہ چھوڑ دیا) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو عیش و آرام کی جگہ سے سختی و تنگی میں چلا جائے۔
تَرَکْتُہٗ عَلٰی اَنْقٰی مِنَ الرَّاحَۃِ
میں نے اس کو ہتھیلی کی طرح صاف حالت میں چھوڑا۔ یعنی اچھی حالت میں نہیں چھوڑا ہے۔
تَرَکْتُہٗ عَلٰی مثل مِشْفَرِ مِنَ الاسَدِ
میں نے اس کو گویا شیر کے ہونٹ کے پاس چھوڑا دیا ہے۔
تَرَکْتُھُمْ فِی حَیْصَ بَیْصَ او حَیْصِ بَیْصِ
میں نے ان کو بھاگنے والا افراد میں پایا۔
کسی خطرناک کام میں پھنسے افراد کے لئے یہ مثل ہے۔
مَاتَرَکَ الْاَوَّلُ لِلاٰخِرِ شَیْئًا
جس نے خواہشات کو چھوڑا اس نے آزاد زندگی گزاری۔
مَنْ تَرَکَ الشَّھَوَاتِ عَاشَ حُرًّا
اگر رات میں چھوڑا جائے تو سو جائے۔
یہ اس شخص کے لئے مثل جو مصیبت پر مجبور کیا جائے یا ظلم پر ابھارا جائے وہ ظلم کرنے لگے۔
لَوْ ترکَ القطا لَیلاً لَنَام
(اگر قطا (رات میں دیکھنے والی چڑیا) کو رات میں چھوڑتا تو آرام سے سو جاتا) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو بلا ارادہ کسی مصیبت پر مجبور کیا جائے یا جو ظلم کرنے پر ابھارا جائے اور ظلم کرنے لگے۔
لاَ یَتْرُکُ السَّاقَ اِلاَّ مُمْسِکًا سَاقًا
وہ ایک تنہ کو بغیر دوسرے تنہ کے پکڑے نہیں چھوڑتا۔ یہ گرگٹ کے لئے کہا جاتا ہے۔ مراد محتاط آدمی۔
لاَ یَتْرُکُ الظَّبْیُ ظِلَّہٗ
تو شر کو چھوڑ دے شر تجھے چھوڑ دے گا۔
اُتْرُکِ الشَّرَّ یَتْرُکْکَ
تم شر کو چھوڑ دو وہ تجھے چھوڑ دے گی۔
تَرْکُ الجواب علی الجَاھِلِ جَوَابٌ

marfat.com
Marfat.com

جاہل کو جواب نہ دینا اس کو جواب ہے۔

**تَرْکُ مَا لَا یَصْلُحُ اَصْلَحُ**

جو درست نہیں ہو سکتا اس کو اس کے حال پر چھوڑنا بہت اچھا ہے۔

**اِذَا تَمَّ الْعَقْلُ نَقَصَ الْکَلَامُ**

جب عقل کامل ہو جاتی ہے تو کلام کم ہو جاتا ہے۔

**تَمَامُ الرَّبِیْعِ الصَّیْفُ**

(فصل ربیع کا ختم ہونا ہی گرمی ہے۔ اسی طرح عرب کا قول ہے الاعمال بخواتیمھا: اعمال کا اعتبار خاتمہ پر ہے۔

**اَتَمُّ مِنْ قَمَرِ التَّمِّ**

پورے چاند (چودھویں کے چاند) سے بھی زیادہ پورا۔تمّ کے معنی یہاں تمام کے ہیں یعنی بدرہ التمام.

**اَلتمرہ والجمرۃ**

(کھجور اور انگارا) یعنی نفع اور نقصان۔

**اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ کَمَنْ لَا ذَنْبَ لَهُ**

گناہ سے توبہ کرنے والا بے گناہ جیسا ہے۔

**تَاجُ الْمُرُوَّةِ التَّوَاضُعُ**

عاجزی شرافت کا تاج ہے۔

**اَتْیَهُ مِنْ قومِ موسی**

قوم موسیٰ سے زیادہ حیران۔

## ث

**ثَاطَةٌ مُدَّتْ بِمَاءٍ**

(سڑی کیچڑ کے ساتھ پانی بھی ملے گا۔ ثاطۃ: اس بدبودار کیچڑ کو کہتے ہیں جس کے ساتھ کوئی اور سڑی ہوئی چیز بھی شامل ہو۔ کریلا اور نیم چڑھا۔

**اَثْبَتُ فِی الدَّارِ مِنَ الْجِدَارِ**

دیوار سے بھی زیادہ گھر میں جمنے والا۔

**اَثْبَتُ مِنَ الْوَشْمِ**

گودنے کے نشانوں سے زیادہ پائیدار۔

**مَالَهُ ثَاغِیَةٌ وَلَا رَاغِیَةٌ**

اس کے پاس نہ بھیڑ ہے اور نہ اونٹنی۔

**اَثْقَلُ مِنْ رَضْوٰی**

رضوی مدینہ کے پہاڑ سے بھاری۔

**اَثْقَلُ مِنْ تَوَدٍ**

بڑے پہاڑ سے زیادہ بھاری۔

**ثَکِلَتْکَ اُمُّکَ اَیَّ جَرْدٍ تَرْقَعُ**

تیری ماں تجھے روئے تو کون سے کپڑے کو پیوند لگا رہا ہے۔ جرد: پرانے کپڑے کو کہتے ہیں۔ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو غلط اور غیر نافع کام کرے۔

**اَلثَّکْلٰی تُحِبُّ الثَّکْلٰی**

(گم شدہ بچے کی ماں گم شدہ بچے کی ماں کو ہی پسند کرتی ہے) ''کند ہم جنس با ہم جنس پرواز''۔

**لَا یُثْمِرُ الشَّوْکُ الْعِنَبَ**

کانٹا انگور کا پھل نہیں دیتا۔

**ثَمْرَہُ الْجُبْنِ لَا رِبْحٌ وَلَا خُسْرٌ**

بزدلی کا نتیجہ نہ نفع نہ نقصان۔

**لِکُلِّ ثَوْبٍ لَابِسٌ**

ہر کپڑے کو پہننے والا ہوتا ہے۔

**ثار حابلھم علی نَابِلِھِم**

ان کے جال والے نے ان کو تیر والے پر غصہ کیا۔

**الثور یَحْمِی اَنْفَه بِرَوْقِه**

بیل بھی اپنی ناک کی حفاظت اپنے سینگوں سے کرتا ہے۔

## ج

**اَجْبَنُ مِنْ نَعَامَة**

شترمرغ سے بھی زیادہ بزدل۔

**اَجْبَنُ مِنْ صَافِرٍ**

صافر سے زیادہ بزدل۔ صافر ایک پرندہ ہے جو اپنی ٹانگوں سے درخت کی شاخ کو پکڑ کر الٹا لٹک جاتا ہے اور تمام رات سیٹی کی آواز نکالتا رہتا ہے تاکہ وہ سو نہ جائے اور شکار نہ کر لیا جائے۔

**اِنَّ الْجَبَانَ حَتْفُهُ مِنْ فَوْقِهِ**

بزدل کی موت اوپر سے نازل ہوتی ہے۔ نامرد کے لئے بولا جاتا ہے۔

**بِجَبْهَةِ الْعِیْرِ یُفْدٰی حَافِرُ الْفَرَسِ**

گدھے کی پیشانی گھوڑے کے کھر کے فدیہ میں دی جاتی ہے۔

**اَنْجَحِشْ لَمَّا فَاتَکَ الْاَعْیَارُ**

جب گدھے نہ ملیں تو ان کا بچہ حاصل کرو۔

**قَدْ عَدَّ اشیاعکم فجدوا**

marfat.com
Marfat.com

تمہارے ساتھیوں نے کوشش کی ہے تم بھی کوشش کرو۔

مَنْ جَدَّ وَجَدَ

جو کوشش کرتا ہے وہ پالیتا ہے۔

جَدَّ لِامْرِئٍ یَجِدُّلَکَ

جس شخص کے لئے تو کوشش کرے گا وہ تیرے لئے کوشش کرے گا۔

جَدُّکَ یَرْعٰی نَعَمَکَ

تیری نعمت تیرے چوپایوں کو چراتی ہے۔ مالدار مال اڑانے والے کے لئے بولا جاتا ہے۔

جَدُّکَ لَا کَدُّکَ

تیری کوشش فائدہ مند ہے لیکن اصرار طلب فائدہ مند نہیں۔

کُلُّ جِدَّةٍ سَتُبْلِیْهَا عِدَّةٌ

ہرنئی چیز۔عنقریب اس کو مرور ایام بوسیدہ کر دیں گے۔

نِعْمَ الْجُدُوْدُ وَلٰکِنْ بِئْسَ مَا خَلَفُوْا

آباء واجداد اچھے تھے مگر ان کی بعد والی نسل بری ثابت ہوئی۔

لَا جَدِیْدَ لِمَنْ لَا خَلَقَ لَهٗ

جس کے پاس پرانا نہ ہو اس کے پاس نیا بھی نہیں رہتا۔ اس لئے پرانے کی حفاظت کرو کہ نیا بھی محفوظ رہے۔

جُدَیْدَةٌ فِیْ لُعَیْبَةٍ

(ایک بڑی سنجیدگی ہے کھیل میں) جدیدة جد کی تصغیر ہے وہ بات جو سنجیدگی سے کہی جائے۔ مراد یہ ہے کہ یہ بڑی سنجیدہ بات ہے جو کھیل ہی کھیل میں کہی گئی ہے۔

مَنْ اَجْدَبَ انْتَجَعَ

(جو قحط زدہ ہوتا ہے وہ گھاس کی تلاش میں نکلتا ہے) محاورہ ہے انتجع القوم الکلا: (قوم گھاس کی جستجو میں مختلف جگہ گئی) یعنی ضرورت پوری کرنے کے لئے اچھی طرح کوشش کرو۔

وَبَعْضُ الْجَدْبِ اَمْرَأُ لِلْهَزِیْلِ

بعض قحط سالی لاغر کے بڑی موافق ہوتی ہے۔ یعنی بعض لوگوں کو مالداری کے بجائے غریبی صحیح رہتی ہے۔

جَدَحَ جُوَیْنٌ مِنْ سَوِیْقِ غَیْرِہٖ

جوین نے اپنے غیر کا ستون گھولا ہے۔

اَجْدٰی مِنَ الْغَیْثِ فِیْ اَوَانِهٖ

بروقت بارش سے زیادہ نفع مند۔

جَذْبُ الزِّمَامِ یَرِیْضُ الصِّعَابَ

باگ کھینچ کر رکھنا بے سدھے گھوڑوں کو سدھا دیتا ہے۔ یہ اس شخص کے

لئے کہتے ہیں جو ابتداء میں حکم نہ مانے مگر آخر میں مطیع ہو جائے۔

صعاب: سرکش گھوڑے کو کہتے ہیں۔

جُذَیْلُ حِکَاکٍ

(کھجلی دور کرنے والا لکڑی کا ٹھا) جذل: درخت کی جڑ کو کہتے ہیں یہ اونٹوں کے باڑہ میں نصب کر دی جاتی ہے اور خارشی اونٹ اس سے کھجلا کر سکون حاصل کرتے ہیں۔ حکاک: خارش کی طرح ایک بیماری سے اس شخص کے لئے کہتے ہیں جس کی رائے اور عقل سے لوگ اپنے کام درست کرتے ہیں۔

اَنَا جُذَیْلُهَا الْمُحَکَّکُ وَعُذَیْقُهَا الْمُرَجَّبُ

(میں اس کے لئے خارش کے وقت کھجلانے والا تنہ ہوں اور چبوترہ سے مضبوط کیا ہوا کھجور کا درخت ہوں) جذیل جذل کی تصغیر ہے بمعنی درخت کی جڑ۔ محک وہ چیز جس سے خارشی اونٹ کھجلائیں۔ عذیق عذق کی تصغیر ہے بمعنی کھجور کا درخت مرجب۔ وہ چیز جس کے چاروں طرف پتھر کا چبوترہ بنا کر مضبوط کیا گیا ہو کھجور کے اچھے درخت کی حفاظت کے لئے اس کے چاروں طرف پتھر کا چبوترہ بنا کر سہارا دیتے ہیں۔ تصغیر تعظیم کے لئے ہے۔ جس شخص کی عقل و رائے سے لوگ مستفید ہوتے ہیں۔

کُلٌّ یَجُرُّ النَّارَ اِلٰی قُرْصِهٖ

ہر شخص اپنی ٹکیا کی طرف آگ کھینچتا ہے۔

اَجْرَأُ مِنْ اُسَامَةَ

اسامہ (شیر) سے زیادہ بہادر ہے۔

اَجْرَأُ مِنْ لَیْثٍ بِخَفَّانَ

خفان (جھاڑی برائے شیر) کے شیروں سے زیادہ بہادر۔

اَجْرَأُ مِنْ ذُبَابٍ

(مکھی سے زیادہ جری) جو بادشاہ کی ناک اور شیر کی پلک دونوں پر جا بیٹھتی ہے۔

اَجْرَدُ مِنْ صَلْعَةٍ

گنجے کے سر کا بغیر بالوں والے حصے سے بھی زیادہ ننگا۔

اَجْرَدُ صَخْرَةٍ

چٹان سے زیادہ صاف۔ جس پر کوئی روئیدگی نہیں ہوتی۔ اس پر کوئی چیز نہیں جمتی۔

کَجَرَادٍ لَا یُبْقِیْ وَلَا یَذَرُ

ٹڈی کی طرح جو نہ باقی رکھتی ہے اور نہ چھوڑتی ہے۔

marfat.com
Marfat.com

سیراب ہونا اور تھوڑا پانی۔
کفایت شعاری پر رغبت کے لئے مثل ہے۔

**الجرع اروی والرشیف انقع**

زیادہ پینا سیراب تو کر دیتا ہے لیکن چوسنا اور پینا زیادہ فرحت بخش ہے۔

**لاجُرمَ بَعْدَ النَّدَامَةِ**

ندامت کے بعد کوئی جرم باقی نہیں رہتا۔

**اذا جرَى المُذَكّي حَسَرَتْ عَنْهُ الحُمُرُ**

جب کامل گھوڑا چلتا ہے تو گدھے اس سے عاجز رہ جاتے ہیں۔ مذکی وہ گھوڑا جس کی قوت اور نشو و نما مکمل ہو چکی ہو۔ یہ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنی خوبیوں کی وجہ سے اپنے ساتھیوں سے سبقت لے جائے۔ ''گھوڑے اور گدھے میں کیا مقابلہ''۔

**يَجْرِى بُلَيْقٌ وَيُذَمُّ**

بلیق دوڑتا ہے پھر بھی اس کی مذمت ہوتی ہے۔ بلیق ایک گھوڑے کا نام ہے جو دوڑ میں جیتا کرتا تھا پھر بھی اس کی برائی ہوتی تھی یہ مثل اس موقع پر بولی جاتی ہے جب محسن کی مذمت کی جائے۔

**تَجْرِى الرِّيَاحُ بِمَا لَا تَشْتَهِي السُّفُنُ**

ہوائیں اس چیز کے ساتھ چلتی ہیں جس کو کشتی والے پسند نہیں کرتے۔

**اَجْرِ الاُمُوْرَ عَلٰى اَذْلَالِهَا**

کاموں کو آسانی والے طریقوں پر چلا۔

**جَرْيُ المُذَكِّيَاتِ غِلَاءٌ**

اچھے گھوڑوں کی دوڑ میلوں تک ہوتی ہے۔

**اَلْجَزَعُ عند المُصِيبَةِ مُصِيبَةٌ اُخرى**

(مصیبت کے وقت گھبراہٹ ایک دوسری مصیبت ہے)۔

**جزاه جزاء سِنِمَّار**

(اس کو سنمار جیسی جزا دی) سنمار شاہ نعمان ابن امراء القیس کے مشہور اور پر اسرار محل خوانق کا رومی معمار تھا جس کو محل کی تعمیر کے بعد نعمان نے اسی محل سے گرا کر ہلاک کر دیا تا کہ کسی اور کے لئے ایسا محل نہ بنا سکے ایسے محسن کے لئے کہا جاتا ہے جس کو بھلائی کا بدلہ برائی سے دیا جائے۔

**جَزَيْتُهُ كَيْلَ الصَّاعِ بالصَّاعِ**

(میں نے اس کو پیمانہ کا بدلہ پیمانہ سے دیا) یعنی بھلائی کا بدلہ بھلائی سے اور برائی کا بدلہ برائی سے۔

**هٰذا جزاءُ مُجِيرِ اُمِّ عَامِرٍ**

یہ بجو کو پناہ دینے والے کا بدلہ ہے۔
اعرابی نے بجو کو پناہ دی بجو نے اس کو قتل کر دیا۔

**اَلْجَزَاءُ مِنْ جِنْسِ العَمَلِ**

عمل کا بدلہ عمل جیسا ہوتا ہے۔ جیسا کرنا ویسا بھرنا۔

**تَجَشَّأَ لُقْمَانُ مِن غَيْرِ شِبَعٍ**

لقمان نے پیٹ بھرے بغیر ڈکاری۔
یعنی غریب ہو کر امیری ظاہر کرنا۔

**جَعْجَعَةٌ وَلا اَرَى لَهَا طِحْنًا**

(چکی کا شور ہے مگر آٹا نظر نہیں آتا) ''شورا شوری و بے نمکی''۔

**مَنْ جَعَلَ نَفْسَهُ عَظْمًا اَكَلَتْهُ الكِلَابُ**

(جو اپنے آپ کو ہڈی بنائے گا اس کو کتے کھائیں گے)۔

**لا تَجْعَلْها بَيْضَةَ الدِّيكِ**

(اس کو مرغے کا انڈا نہ بناؤ) مشہور ہے کہ مرغا اپنی عمر میں ایک بار انڈا دیتا ہے۔ اسی مفروضے پر ایک شاعر نے کہا ہے۔

**زُرْتَنَا مَرَّةً في الدهر واحدة ثَنِّيْ ولا تجعليها بَيْضَةَ الدِيكِ**

اے محبوبہ تم نے ہم سے ایک دفعہ ملاقات کی دوبارہ ملو اور اس کو مرغے کا انڈا نہ بناؤ۔

**جِلْدُ الخِنْزِيرِ لا يَنْدَبِغُ**

خنزیر کے چمڑے کو رنگا نہیں جا سکتا۔
یعنی اس شخص پر نصیحت کا اثر نہیں ہوتا۔

**اَجْفٰى مِنَ الدَّهْرِ**

زمانہ سے زیادہ بے وفا۔

**تَحْتَ جِلْدِ الضَّانِ قَلْبُ الاَذْوَبِ**

(بھیڑ کی کھال کے نیچے بھیڑیے کا دل) یعنی ظاہر میں بھیڑ کی طرح بھولا اور دل بھیڑیے کی طرح بے رحم۔

**جَلِيْسُ المَرْءِ مِثْلُه**

(آدمی کا ہم نشین اسی جیسا ہوتا ہے)۔

**جَلّٰى مُحِبًّا نَظَرُهُ**

(دوست کو اس کی نظر نے ہی ظاہر کر دیا ہے) دوست کی نگاہ بتا دیتی ہے۔

**لا يُجْمَعُ سَيْفَانِ فِي غِمْدٍ**

ایک میان میں دو تلواریں جمع نہیں ہو سکتی۔

**مَا يُجْمَعُ بين الاَرْوٰى وَالنَّعَامِ**

marfat.com
Marfat.com

پہاڑی بکرا اور شتر مرغ جمع نہیں ہو سکتے۔
یعنی دو مخالف الطبائع اکٹھے نہیں ہوتے۔

**اَجْمَعُ مِنْ نَمْلَةٍ**

چیونٹی سے زیادہ جمع کرنے والا۔

**مَنْ اَجْمَلَ قِیلاً سَمِعَ جَمِیلاً**

(جو اپنی گفتگو اچھی رکھے گا وہ اچھی ہی سنے گا)۔

**اَلْجَمَلُ مِنْ جَوْفِهٖ یَجْتَرُّ**

(اونٹ اپنے ہی منہ سے جگالی کرتا ہے) اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو اپنے کسب سے روزی کماتا ہے اور اس کے لئے بھی جو ایسے چیز سے نفع اٹھائے جو اس کو نقصان پہنچانے والی ہے۔

**اَلْجُنُونُ فُنُونٌ**

جنون کی بہت سی قسمیں ہیں۔

**لِکُلِّ جَنْبٍ مَضْجَعٌ**

ہر پہلو کے لئے سونے کی جگہ ہے۔

**لِکُلِّ جَنْبٍ مَصْرَعٌ**

ہر پہلو کے لئے گرنے کی جگہ موت ہے۔

**جَنَتْ عَلٰی اَھْلِھَا بَرَاقِشُ**

براق کتیا نے اپنے مالکوں پر ہی ظلم کیا۔

**اِنَّکَ لَا تَجْنِی مِنَ الشَّوْکِ الْعِنَبَ**

(تو کانٹوں سے انگور کا پھل نہیں چنے گا) ''کانٹے بو کر پھول چن نہیں سکتے''۔

**اَجْنَاءُ ھَا اَبْنَاؤُ ھَا**

(دست درازی کرنے والے اس کے معمار ہی ہیں) اجناء: جانی کی جمع ہے۔ جرم کرنے والا اور ابناء: بانی کی جمع ہے بمعنی معمار۔ جمع کی یہ مثال نادر ہے' مثل ایک یمنی بادشاہ کا مقولہ ہے جس نے ایک جنگ پر جاتے ہوئے اپنی لڑکی کو قائم مقام بنایا تھا۔ لڑکی نے درباری امراء کے مشورہ سے ایک عمارت گرانے کا حکم دیتے ہوئے اس نے یہ جملہ کہا جو مثل بن گیا۔ مطلب یہ ہے کہ عمارت گرانے کا جرم وہی لوگ کر رہے ہیں جنہوں نے اس کی تعمیر کی تھی۔ بے سوچے سمجھے کام کو مٹانے کی ضرورت پڑے تو یہ مثل کہی جاتی ہے۔

**ھَلْ یَجْھَلُ فُلَانًا الَّا مَنْ یَّجْھَلُ الْقَمَرَ**

(فلاں چیز سے وہی بے خبر ہو سکتا ہے جو چاند سے بے خبر ہو) یعنی فلاں چیز چاند کی طرح روشن و مشہور ہے ''چاند نکلا سب نے دیکھا''۔

**اَلْجَھْلُ مَطِیَّةٌ مَنْ رَکِبَھَا ذَلَّ وَمَنْ صَحِبَھَا ضَلَّ**

جہالت ایک سواری ہے جو اس پر سوار ہوگا ذلیل ہوگا اور جو اس کے ساتھ رہے گا گمراہ ہوگا۔

**اَلْجَھْلُ شَرُّ الْاَصْحَابِ**

جہالت بدترین ساتھی ہے۔

**اَجْھَلُ مِنْ عَقْرَبٍ**

بچھو سے بھی زیادہ جاہل۔ پتھر پر ڈنگ مار کر اپنے جسم کو ہی نقصان پہنچاتا ہے۔

**اَجْھَلُ مِنْ فَرَاشَةٍ**

پروانہ سے بھی زیادہ جاہل) جو خود کو ہی ہلاک کر لیتا ہے۔

**عِنْدَ جُھَیْنَةَ الْخَبَرُ الْیَقِیْنُ**

یقینی خبر تو جہینہ کے پاس ہے۔

**اَجْوَدُ مِنْ حَاتِمٍ**

حاتم سے بھی زیادہ سخی۔

**اِنَّ الْجَوَادَ قَدْ یَعْثُرُ**

اصیل گھوڑا کبھی غلطی کر لیتا ہے۔
یعنی تجربہ کار آدمی بھی کبھی لغزش کر لیتا ہے۔

**اِنَّ الْجَوَادَ عَیْنُهٗ فُرَارُهٗ**

اصیل کی آنکھ دانت دیکھنے سے مستغنی کر دیتی ہے۔

**لِکُلِّ جَوَادٍ کَبْوَةٌ**

ہر اصل گھوڑے کو کبھی کبھی ٹھوکر لگتی ہے۔

**جَاوِرْ مَلِکًا اَوْ بَحْرًا**

(بادشاہ کے پڑوس میں رہ یا سمندر کے) دولت اہل ثروت ہی سے حاصل کرنی چاہئے۔

**کَمُجِیْرِ اُمِّ عَامِرٍ**

(بجو کو پناہ دینے والے کی طرح) شکاریوں نے ایک مرتبہ بجو کو گھیر لیا تھا۔ ایک اعرابی نے اس کو شکار دے دی۔ شکاری تو واپس چلے گئے لیکن بجو نے سوتے میں پناہ دینے والے اعرابی کا پیٹ پھاڑ دیا جس نے اس کو دودھ پلا کر سیراب کیا تھا۔ اس اعرابی کے چچا کے بیٹے کو جب معلوم ہوا تو اس نے کہا

مَنْ یَصْنَعِ الْمَعْرُوْفَ مَعَ غَیْرِ اَھْلِهٖ
یلاقی الذی لاقی مُجِیْرُ اُمِّ عامرٍ

(جو کوئی نا اہل کے ساتھ احسان کرتا ہے اس کو وہی جزا ملتی ہے جو ام عامر کے پناہ دہندہ کو ملی جیسے' سانپ کو دودھ پلانا''۔

marfat.com
Marfat.com

اَلْمُسْتَجِيرُ بِعَمرٍو عِندَ كُرْبَتِهِ، كَالْمُسْتَجِيرِ مِنَ الرَّمْضَاءِ بِالنَّارِ
مصیبت کے وقت عمر سے پناہ لینے والا جیسے نرم زمین سے بچ کر آگ کے پاس جانے والا۔

اَلْجَارَ ثُمَّ الدَّارَ
پہلے پڑوس کو دیکھے پھر گھر کو۔

اَلرَّفِيقَ قَبْلَ الطَّرِيقِ
اپنے قریب ترین پڑوسی کا خیال کرو تم پر بعید ترین غالب نہ آئے گا۔

جَارَكَ الْأَدْنٰى لَا يَغْلِبكَ الْأَقْصٰى
ادنیٰ پڑوسی کی حفاظت کرو تا کہ اعلیٰ تم پر غالب نہ ہو سکے۔

جاوز الحِزامُ الطُّبْيَيْنِ
(تنگ پستان سے بھی تجاوز ہو گیا) پانی کا سر سے گزرنا۔

تَجُوعُ الْحُرَّةُ وَلَا تَأْكُلُ بِثَدْيَيْهَا
(شریف عورت بھوکی رہتی ہے مگر اپنے پستانوں کی کمائی نہیں کھاتی) یعنی دودھ پلانے والی دایہ نہیں بنتی '' ذلیل پیشہ سے بچانے کے لئے کہا جاتا ہے)۔

اَجِعْ كَلْبَكَ يَتْبَعْكَ
اپنے کتے کا بھوکا رکھ تیرے پیچھے رہے گا۔

اَجْوَعُ مِنْ ذُؤالة (الذئب)
بھیڑیے سے بھیڑیے زیادہ بھوک والا۔

اَجْوَعُ مِنْ كَلْبَةِ حَوْمَلٍ
حومل کی کتیا سے زیادہ بھوکا۔

اَجْوَعُ مِنْ قُرَادٍ
(چیچڑی سے زیادہ بھوکا) اذوالہ بھیڑیے کا مخصوص نام ہے۔ کہتے ہیں کہ بھیڑیے کے منہ میں کوئی چیز ہونی ضروری ہے گویا وہ ہمیشہ بھوکا رہتا ہے۔ بھیڑیے کا پیٹ ہڈی کو پگھلا دیتا ہے۔ دشمن کو بددعا میں کہتے ہیں رماہ اللہ بداء الذئب: خدا اس کو بھیڑیے کی بیماری (بھوک) میں مبتلا کرے۔

مَنْ جَالَ نَالَ
(جو دوڑ دھوپ کرتا ہے حاصل کر لیتا ہے) ''حرکت میں برکت ہے''۔

اَجْوَلُ مِنْ قُطْرُبٍ
(قطرب سے زیادہ چکر لگانے والا) قطرب ایک جانور ہے جو تمام رات نہیں سوتا بلکہ چکر لگاتا رہتا ہے)۔

جَوْلَةُ بَاطِلٍ سَاعَةٌ وَجَوْلَةُ الحق الى قيام الساعة
باطل کا زمانہ ایک گھڑی اور حق کا زمانہ قیامت تک ہے۔

جَاءَ بِمُطْفِئَةِ الرَّضْفِ
وہ گرم پتھر کو مات کرنے والا پایا۔

جَاءَ بِالطِّمِّ وَالرِّمِّ
وہ سمندر اور زمین کی تہہ کو لایا۔

جَاءَ الصِّيَانُ فَالوى بالاسانيد
(مشاہدہ آیا اور اسناد کو لے گیا) مشاہدہ کے بعد سند بیان کرنے کی ضرورت نہیں رہتی۔

جَاءَ بِمَا صَاءَ وَصَمَتَ
(وہ بولنے والا اور خاموش مال لایا) یعنی چوپائے اور سونا چاندی وغیرہ۔

جَاءَ بِقَرْنَيْ حِمَارٍ
(وہ گدھے کے دو سینگ لایا) یعنی جھوٹ اور ناممکن بات۔

جَاءَ بِذَاتِ الرَّعْدِ وَالصَّلِيلِ
وہ گرجنے والا اور آواز دینے والا لایا۔

جَاءَ نَاشِرًا أُذُنَيْهِ
اپنے کانوں کو پھیلا کر آیا۔

جَاءَ نَافِشًا عِفْرِيَته
اپنی کلغی کو پھیلا کر آیا۔

جَاءُ وَعَلٰى بَكْرَةِ اَبِيهِم
(وہ تمام کے تمام آ گئے) یعنی پیچھے کوئی باقی نہ رہا۔ بکرۃ: لوگوں کی جماعت کو کہتے ہیں۔ یہ مثل یوں بھی کہی جاتی ہے۔ جاؤا علی بکرتهم وبكرة ابيهم: تمام ہی آ گئے۔

اذا جَاءَ الحِينُ حَارَتِ العُيُون
موت آتی ہے تو آدمی اندھا ہو جاتا ہے۔

اذا جاء القَدَرُ غَشِيَ البصر
جب قضا آتی ہے تو آنکھوں پر پردے پڑ جاتے ہیں۔

جَاءُ وا قَضًّا قَضِيضًا
وہ سارے کے سارے آ گئے۔

جَاءَ الْقَوْمُ قَضُّهم وَقَضِيضُهم
قوم اور ساری کی ساری آ گئی۔

جيفة لا تُعكر بحراً
ایک مردار سمندر کو گدلا نہیں کرتا۔

marfat.com

Marfat.com

## ح

مَنْ اَحَبَّ شَیأً اَکْثَرَ ذِکْرَہ

جو کسی چیز سے محبت کرتا ہے اس کا ذکر زیادہ کرتا ہے۔

لا اُحِبُّ دَمِیْ فِیْ طَشْتِ ذَھَبٍ

مجھے اپنا خون سونے کے طشت میں بھی پسند نہیں۔ موت کے بعد تمام شان وشوکت بے کار ہے۔

حُبُّکَ الشیء یُعْمِیْ وَیُصِمُّ

کسی چیز سے تمہاری محبت اندھا اور بہرا بنا دیتی ہے۔ یہی مفہوم اس شعر میں کہا گیا۔

وَعَیْنُ الرِّضٰی عَنْ کُلِّ عَیْبٍ کَلِیْلَۃٌ

ولکن عَیْنُ السُّخطِ تُبدی المَسَاوِیَا

پسند کی نگاہ ہر عیب سے بند ہوتی لیکن ناراضگی کی آنکھ عیبوں کو ظاہر کرتی ہے۔

اَلْحُبُّ اَعْمٰی

محبت اندھی ہوتی ہے۔

لَیْسَ فِی الْحُبِّ مَشْوَرَۃٌ

محبت میں مشورہ کی ضرورت نہیں۔

اَحَبُّ شَیْءٍ اِلَی الْاِنْسَانِ مَا مُنِعَا

سب سے زیادہ محبوب چیز انسان کو وہ معلوم ہوتی ہے جس سے اس کو منع کیا جائے۔ یہی اس شعر کا مطلب ہے۔

رَئَیْتُ النَّفْسَ تَکْرَہُ مالدیھا. وَتَطْلُبُ کُلَّ مُمْتَنِعٍ عَلَیْھَا

میں نے نفس کو دیکھا کہ اپنے پاس موجود چیز کو پسند نہیں کرتا اور ہر ممنوع چیز کو طلب کرتا ہے۔

مِنَ الحَبَّۃِ تَنشَأُ الشَّجِرَۃُ

دانہ ہی سے تو درخت پیدا ہوتا ہے۔ یعنی چھوٹے کام سے ہی بڑے نتیجے پیدا ہوتے ہیں۔

کُلُّ حَبَّۃٍ لَھَا کَیَّالٌ

ہر دانہ کو پیمانہ میں بھرنے والا ہے۔

حَبْلُکَ عَلٰی غَارِبِکَ

تیری رسی تیرے کندھے پر ہے۔ یعنی تو اپنے کام میں آزاد ہے۔

رُبَّ حَثِیْثٍ مَکِیْثٌ

بہت سے جلد باز لیٹ ہونے والے ہیں۔

مَا فِی الحَجَرِ مَغْنیً

پتھر میں کوئی مطلوب چیز نہیں۔ پتھر میں دھرا ہی کیا ہے۔ قلت خیر کے لئے بولا جاتا ہے۔

اَلْمُحَاجَزَۃُ قَبْلَ الْمُنَاجَزَۃِ

آڑ میں آنا لڑائی سے پہلے ہونا چاہئے۔ محاجزۃ: دو چیزوں کے درمیان آ جانا۔ آڑ میں آ جانا۔ مناجزۃ: لڑائی کی سرعت یعنی شر میں پڑنے سے پہلے ہی باز رہو۔ اگر مقابلے کی طاقت نہ ہو تو بھاگنے میں عجلت کرو۔

اِنَّ الحَدِیْدَ بِالْحَدِیْدِ یُفْلَحُ

لوہے کو لوہے سے ہی چیرا جاتا ہے۔ فلح: چیرنا۔ فلاح: کسان "لوہے کو لوہا کاٹتا ہے"۔

وَیُحْدِثُ مِنْ بَعْضِ الاُمُور اُمُوْرٌ

باتوں سے باتیں پیدا ہوتی ہیں۔

حَدِّثْ عَنْ مَعْنٍ وَلَا حَرَجَ

معن سے روایت کر کوئی حرج نہیں۔

وسعت ظرفی والے کے لئے بولا جاتا ہے۔

حَدِّثْ عَنِ الْبَحْرِ وَلَا حَرَجَ

سمندر کی بات کر کوئی حرج نہیں۔

حَدِیْثُ خُرَافَۃَ

خرافہ کی بات۔ خرافہ ایک شخص کا نام ہے جس کے متعلق خیال تھا کہ ایک مدت تک جن اس کے اوپر مسلط رہے۔ اس حالت میں جو کچھ وہ دیکھتا اپنی قوم سے بیان کرتا اور لوگ اس کی تکذیب کرتے اسی مناسبت سے ہر نا قابل فہم بات کو حدیث خرافہ کہنے لگے۔

اَلحَدِیْثُ ذُوْ شُجُوْنٍ

بات مختلف شاخیں رکھتی ہیں۔ شجون جمع ہے شجن کی وہ راستہ جو کسی وادی سے یا وادی کے بالائی حصہ سے گزرتا ہو یا جمع شجن بمعنی شاخ یا ہر وہ چیز یا شاخ جو کسی دوسری شاخ میں لپٹی ہوئی ہو۔ ذو شجون شاخ در شاخ ہونے والی ہے ایک بات سے بھی شاخوں کی طرح بہت سی باتیں پھوٹتی ہیں اسی معنی میں عوام کا مقولہ ہے الحدیث یجر بعضہ بعضا: گفتگو کا ایک حصہ دوسرے حصے کو کھینچتا ہے۔

اَلْحَادِیْ وَلَیْسَ لَہٗ بَعِیْرٌ

اس ہانکنے والے کی طرح جس کے پاس اونٹ ہی نہ ہوں۔ الحدو: پیچھے سے ہانکنا۔ تو آگے سے کھینچنا۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے بولتے ہیں جو غیر مملوکہ چیز پر شیخی بگھارے یا غیر مستحق کی طرف [illegible] "حلوائی کی دکان نانا جی کی فاتحہ"۔

marfat.com

Marfat.com

اَلْحَذَرُ اَشَدُّ مِنَ الوَقِيعَة

ڈر واقعہ میں مبتلا ہونے سے زیادہ سخت ہے۔

اِنَّ الحذرَ لا يَدفعُ المَقدُوْرَ

احتیاط تقدیر کو نہیں روک سکتی۔

اَحْذَر مِنْ قِرْلَى

قرلی پرندہ سے زیادہ ڈرنے والا۔

یہ پرندہ پانی اور فضا سے ڈرتے ڈرتے شکار پکڑتا ہے۔

اَحْذَرُ مِنْ غُرابٍ

کوّے سے زیادہ محتاط۔کوّے سے زیادہ سیانا۔

اَحْذَرُ مِنْ ذِئْبٍ

بھیڑیے سے زیادہ چالاک۔عربوں کا خیال ہے کہ بھیڑیا اس قدر چالاک ہے کہ سوتے ہوئے بھی باری باری ایک آنکھ کھلی رکھتا ہے۔

كُلُّ الحِذاء يَحْتَوِي الحَافِي الوَقِعُ

دکھتے ہوئے اور ننگے پاؤں والا ہر قسم کا جوتا پہن لیتا ہے۔وقع یوقع وقعا: ننگے پاؤں ہونا اور پتھر یا سخت زمین پر چلنے کی وجہ سے پاؤں کے گوشت میں درد ہو جانا۔وقع: وہ برہنہ پا جس کے پاؤں سخت زمین پر چلنے کی وجہ سے دکھنے لگے ہوں۔یہ مثل ایسے مصیبت زدہ کے لئے بولی جاتی ہے جو معمولی چیز پر قناعت کرے ”بھوکے کو دو روٹی غنیمت ہیں“۔

اَلْحُرُّحُرٌّ وَاِنْ مَسَّهُ الضُّرُّ

عزت دار عزت دار ہی ہوتا ہے اگر چہ اس کو تنگی ہو۔

حِرَّةٌ تَحتَ قِرَّةٍ

ٹھنڈک کے نیچے پیاس۔

اَحَرُّ مِنْ نَارِ الغَضَى

غضی لکڑی کی آگ سے زیادہ گرم۔

اَحَرُّ مِنَ النَّارِ

آگ سے زیادہ گرم۔

اَحَرُّ مِنْ مِرْجَلٍ

ہنڈیا سے زیادہ گرم۔

اَحَرُّ مِنْ دَمعِ المِقلاتِ

بچے کی سوگوار ماں کے آنسوؤں سے زیادہ گرم۔مقلات: وہ عورت ہے جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔کہتے ہیں کہ غم کے آنسو گرم ہوتے ہیں اور خوشی کے آنسو ٹھنڈے ہوتے ہیں۔

اَلْحَرْبُ خَدْعَةٌ

لڑائی دھوکہ ہے۔

اَلْحَرْبُ سِجَالٌ

لڑائی میں رد عمل ہے۔

اَلْحَرْبُ غَشُوْمٌ

لڑائی ظالم ہے۔

اَحْرَزَ امْرَأً اَجَلُهُ

آدمی کو اس کی موت نے ذخیرہ کر لیا۔موت نے ڈھیر کر دیا۔کہتے ہیں کہ یہ عرب کی سب سے سچی ضرب المثل ہے۔

اَحْرَسُ مِنْ كَلْبٍ

کتے سے زیادہ نگہبان۔

اَلْحِرْصُ قَائِدُ الْحِرمَانِ

لالچ محرومی کا پیش خیمہ ہے۔

اَلْحَرِيصُ مَحْرُوْمٌ

لالچی محروم رہتا ہے۔

اَحْرَصُ مِنْ نَمْلَةٍ

چیونٹی سے زیادہ لالچی۔

لَيْسَ الحَرِيصُ بزائد فِي رِزْقِهِ

لالچی اپنا رزق زیادہ نہیں کر سکتا۔

اِنَّهُ لَيُحَرِّقُ عَلَى الْاُدَمِ

وہ مجھ پر دانت پیستا ہے۔ارم: ڈاڑھوں کو کہتے ہیں مطلب یہ کہ اس کا غیظ وغضب مجھ پر شدید ہے۔

حَرِّكْ لَهَا حُوارَهَا تَحِنُّ

اونٹنی کے بچے کو حرکت دے گا تو وہ پکارے گی۔حوار۔اونٹنی کا دودھ پیتا بچہ۔فصیل: وہ بچہ جس کا دودھ چھوٹ گیا ہو حن: غم یا خوشی میں آواز نکالنا۔مطلب یہ ہے کہ اس کو غم یاد دلاؤ تب وہ حرکت میں آئے گا۔

اَلْحَرَكَةُ بَرَكَةٌ

حرکت میں برکت ہے۔

اَلْحَزْمُ حِفظُ ماوُلِّيتَ وَتَرْكُ مَا كُفِيتَ

احتیاط قبضہ والی چیز کی حفاظت کرنا اور غیر ضروری چیز کو چھوڑنا ہے۔

اَلْحَزْمُ ظَنٌّ بالنَّاس

احتیاط لوگوں کے ساتھ بدگمانی کرنا ہے۔

اَحْزَمُ مِنَ الحِرْباء

گرگٹ سے زیادہ محتاط۔

marfat.com

Marfat.com

لَا يَحْزُنْكَ دَمٌ هَرَاقَهُ اَهْلُهُ

اس خون پر تجھے رنج نہ ہونا چاہئے جو اس کے اہل ہی نے بہایا ہے۔

يَحْسِبُ الْمَطُوْرُ اَنَّ كُلًّا مُطِرَ

بارش میں بھیگا ہوا سمجھتا ہے کہ ہر شخص بارش میں بھیگا ہے۔

لَاحَسَبَ كَالتَّوَاضُعِ

تواضع جیسی کوئی شرافت نہیں۔

حَسْبُكَ مِنْ غِنيً شِبْعٌ وَرِيٌّ

سیراب ہونا اور پیٹ بھرنا کافی مالداری ہے۔

یعنی قناعت کرو اور سخاوت کرو۔

حَسْبُكَ مِنْ شَرٍّ سِمَاعُهُ

تجھے شر کو سن لینا ہی ہے۔

اَلْحَسَدُ مَطِيَّةُ التَّعَبِ

حسد تھکاوٹ کی سواری ہے۔

مَنْ حَسَنَ ظَنُّهُ حَسَنَ عَيْشُهُ

جس کا گمان نیک ہو گیا اس کی زندگی اچھی ہوگئی۔

حَسَنٌ فِي كُلِّ عَيْنٍ مَا تَوَدُّ

ہر آنکھ کی نظر میں وہی چیز اچھی ہے جس کو وہ محبوب رکھتی ہے۔

حُسْنُ الظَّنِّ وَرْطَةٌ

حسن ظن بھنور ہے۔ ورطہ بھنور اور ایسا معاملہ جس سے نجات مشکل ہے۔ ہذا کی مطلب یہ کہ لوگوں کے ساتھ حسن ظن ہی کی وجہ سے آدمی دھوکے کھاتا ہے۔ یہ مثال الحزم سوء الظن بالناس کے ہم معنی ہے۔

لِكُلِّ حَسَنٍ عَائِبٌ

ہر نیک میں عیب والی چیز بھی ہوتی ہے۔

اَلْحَسَنَةُ بَيْنَ السَّيِّئَتَيْنِ

نیکی دو برائیوں کے درمیان ہوتی ہے۔ یعنی درمیانی راہ نیکی ہے۔

اَحْسَنُ مِنَ الدُّنْيَا الْمُقْبِلَةِ

آنے والی دنیا سے زیادہ اچھا۔

اَحْسَنُ مِنَ النَّارِ

آگ سے زیادہ خوبصورت۔

اَحْسَنُ مِنَ الطَّاؤسِ

مور سے زیادہ خوبصورت۔

اَحْسَنُ مِنَ الْبَرَامِكَةِ

برمی وزراء کے زمانہ سے زیادہ خوبصورت۔

اَحْسَنُ مِنَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ

سورج اور چاند سے زیادہ خوبصورت۔

اَلْاِحْسَانُ يَقْطَعُ اللِّسَانَ

احسان زبان کو بند کرتا ہے۔

اُحُشُّكَ وَتَرُوْثُنِي

میں تجھے گھاس کھلاتا ہوں اور تو مجھ پر گوبر گراتا ہے۔

اَحَشَفًا وَسُوْءَ كِيْلَةٍ

کھجور بھی ردی اور پیمانہ بھی کم۔ کیلۃ کیل : اسے اسم نوع ہے۔ حشف : ردی کھجور۔ یعنی نکما اور تھوڑا دو مکروہ خصلتوں کا جامع یا دو طرف سے ظلم کرنے والا۔

اَلْحَصَاةُ مِنَ الْجَبَلِ

کنکری بھی پہاڑ کا جزء ہے۔

كُلٌّ يَحْتَطِبُ فِي حَبْلِهِ

ہر کوئی اپنی لکڑی میں رسیاں باندھتا ہے۔

كَحَاطِبِ لَيْلٍ

رات میں لکڑیاں جمع کرنے والے کی طرح۔

حَظٌّ فِي السَّحَابِ وَعَقْلٌ فِي التُّرَابِ

نصیبہ آسمان پر اور عقل مٹی میں۔

حَظٌّ جَزِيْلٌ بَيْنَ شِدْقَيْ ضَيْغَمٍ

بڑا حصہ شیر کی دو جبڑوں کے درمیان۔

بڑی منفعت مگر شدید خطرات کے درمیان۔

اِلَّا حَظِيَّةٌ فَلَا اَلِيَّةٌ

صاحب نصیب نہیں تو کوتاہی کرنے والی بھی نہ بن۔ حظیۃ خطوۃ سے مشتق ہے بمعنی مرتبہ۔ عزت اور الیۃ الو : بمعنی تقصیر سے ماخوذ ہے اس مثل کی اصل مقدر یہ ہے۔

اِنْ لَمْ تَكُوْنُوْا حَظِيَّةً وَلَا تَكُوْنِيْ اَلِيَّةً (مُقَصِّرَةً)

اگر تو معزز و صاحب رتبہ نہ ہو تو کوتاہی کرنے والی بھی نہ ہو۔ اس عورت کے لئے کہا گیا ہے جو اپنے خاوند کو محبوب نہ ہو۔ اگر خاوند کی محبت میسر نہیں تو اپنی طرف سے خدمت و محبت میں کوتاہی نہ کر۔ مطلب یہ کہ لوگوں کی مدارات کر کے ان سے اپنا مطلب نکالو۔

مَنْ حَفَرَ حُفْرَةً وَقَعَ فِيْهَا

جو کوئی اپنے بھائی کے لئے گڑھا کھودے گا۔ اسی کی موت اس گڑھے میں ہوگی۔

مَنْ حَفَرَ حُفَيْرًا لِاَخِيْهِ كَانَ حَتْفُهُ فِيْهِ

marfat.com
Marfat.com

جس نے اپنے بھائی کے لئے گڑھا کھودا اس کی موت اس میں واقع ہوگی۔

تحفظ اخاک الا من نفسہ

اپنے بھائی کی حفاظت کرسکتا ہے مگر اس کی جان سے۔

یعنی لوگوں کے شر سے بچاسکتا ہے اس کو خودکشی سے نہیں بچاسکتا۔

حفظتَ شیئًا وَغابتْ عنک اشیاءٌ

ایک چیز کو تو نے یاد کیا اور دیگر چیزیں تجھ سے غائب ہوگئیں۔

حافظْ علَی الصّدِیق وَلَو فی الحریق

دوست کی حفاظت کر خواہ آگ میں کود کر ہی ہو۔

اِحفظْ مَا فِی الوِعاء لِشَدِّ الوِکاءِ

جو کچھ برتن میں ہے اس کی حفاظت برتن کا منہ باندھ کر کرو۔۔۔وکاء مشکیزہ کا سربند۔

اَحفظُ مِنَ الارض

زمین سے زیادہ حفاظت کرنے والا۔

اَلحفِیظُ تُحلّلُ الاَحقَادُ

غیرت دشمنی کو ختم کردیتی ہے۔

یعنی قومی حمایت آدمی کو اپنے عزیز سے ہمدردی دلاتی ہے۔

عند الشّدَائِدِ تَذهَبُ الاحقَادُ

سختیوں کے وقت مصائب ختم ہوجاتے ہیں۔

حَقٌّ یَضُرُّ خَیرٌ مِنْ بَاطِلٍ یَسُرُّ

مضرت رساں حق مسرت رساں باطل سے بہتر ہے۔

اَلحقُّ خَیرُ مَا یُقالُ

کہنے کی چیزوں میں بہترین چیز حق بات ہے۔

اَلحقُّ اَبلَجُ وَالبَاطِلُ لَجلَجٌ

حق روشن اور باطل گڑبڑ ہوتا ہے۔ابلج: روشن۔لجلج: ملتبس غیر واضح۔

ھٰذا حَقُّ مَنزِلٍ بِتَرکِ

یہ مقام چھوٹنے کے مقامات میں سے اچھا ہے۔

اَحقَدُ مِنْ جَمَلٍ

اونٹ سے زیادہ کینہ والا۔

مَنْ حَقَرَ حَرَمَ

جس نے حقیر سمجھا وہ محروم رہا۔

اَحقَرُ مِنَ التُّرَابِ

خاک سے زیادہ حقیر۔

مَاحَکَّ جِلدَکَ مِثلُ ظُفرِکَ

تیری کھال کو تیرے اپنے ناخن کی طرح کوئی چیز نہ کھجلائے گی۔یعنی تم اپنی ضرورت کو آپ اچھی طرح پوری کرسکتے ہو۔

اذا حَکَکتُ قَرحَۃً ادمَیتُھا

جب میں نے کسی زخم کو کھجایا تو اس سے خون نکال لیا۔جب کسی مقصد کا ارادہ کیا تو اس کو انتہا تک پہنچادیا۔

تُحَکّکتِ العَقرَبُ بالاَفعٰی

بچھو سانپ سے ٹکرایا۔یعنی اپنے سے زیادہ طاقت ور سے ٹکرانا۔

اَحکَمُ مِنْ لُقمَان

لقمان سے زیادہ دانا۔

اَلحِکمَۃُ ضَالَّۃُ المُؤمِنِ

دانائی مؤمن کی گم شدہ چیز ہے۔

اذا حَلّتِ المَقَادِیرِ بَطَلَتِ التَّدبِیرُ

تقدیر اتر آئی تو تدبیریں بیکار ہوگئیں۔

اَحَلُّ مِنْ لَبَنِ الاُمِّ

ماں کے منہ سے زیادہ حلال۔

حَلَبَ الدَّھرَ اَشطُرَہ

اس نے زمانے کے تھنوں کو دوہا ہے۔یہ قول کے عرب حلب اشطر الناقۃ سے مستعار لیا گیا ہے۔شطر وہ دو تھن جو ایک ساتھ دوہے جائیں۔مطلب یہ ہے کہ اس نے زمانے کے دو شطروں کو آزمایا ہے یعنی خیر کو بھی اور شر کو بھی۔زمانے کے سرد و گرم دیکھے ہیں۔

حَلَبتُھا بِالسَّاعِدِ الاَشَدِّ

میں نے اس کو طاقتور کلائی سے دوہا۔

اُحلُبْ حَلَبًالک شَطرُہٗ

اچھی طرح دھولے تیرا بھی حصہ ہے۔

حَلُوبَۃٌ تُثمِلُ وَلاَ تُصَرِّحُ

ایسی دودھ دینے والی جو جھاگ والا دودھ دیتی ہے اور خالص نہیں دیتی۔

لَستَ مِنْ اَحلاَسِھا

تو اس کے ساتھیوں میں سے نہیں ہے۔احلاس: جاننے پہچاننے والے ساتھی۔احلاس الخیل: سائیس' گھوڑوں کے خدمت گار۔

حَلّقتْ بِہٖ عَنقَاءُ مُغرِبٌ

عنقاء مغرب نے اس کا احاطہ کرلیا ہے۔ناپائیدار اور نامانوس چیز

marfat.com

Marfat.com

کے لئے کہا جاتا ہے۔ مغرب انجانی چیز۔ مذکر و مؤنث مستعمل ہے۔
اور عنقاء مغرب صفت اور اضافت دونوں طرح سے استعمال کیا جاتا ہے۔

هُمْ كَالْحَلْقَةِ الْمُفْرَغَةِ لَا يُدْرى اَيْنَ طَرَفَاهَا

وہ ڈھلے ہوئے حلقے کی طرح ہیں معلوم نہیں کہ اس کے دونوں سرے کہاں ہیں؟

حِلْمِي اَصَمُّ وَاُذُنِيْ غير صَمَّاء

میرا حلم بہرا اور میرے کان بہرے نہیں۔

اَحْلَمُ مِنَ الاَحْنَفِ

احنف سے زیادہ حکیم۔

اَلْحَكِيْمُ مُطِيَّةُ الجَهُول

بردبار جاہل کی سواری ہے۔

لَا تَكُنْ حُلْوًا فَتُسْتَرط وَلَا مُرًّا فَتُعْقى

نہ میٹھا بن کہ نگل لیا جائے اور نہ کڑوا کہ اُگل دیا جائے۔
استراط: نگل جانا۔ اعقاء: تلخی کی وجہ سے اُگل دینا۔ یہی مفہوم اردو میں ضرب المثل کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

اَحلى مِنَ العَسَل

شہد سے زیادہ شیریں۔

اَحْلى مِنْ نَيْلِ الْمَرَامِ

حصول مراد سے زیادہ شیریں۔

اَحْلى مِنْ حِيَاةٍ مُعَاوَدَةٍ

دوبارہ زندگی سے زیادہ میٹھا۔

اَلْحَمْدُ مَغْنَمٌ وَالْمَذَمَّةُ مَغْرَمٌ

تعریف حاصل ہونا غنیمت ہے اور مذمت ملنا تاوان ہے۔

كَانَ حِمَارٌ فَاسْتَاتَنَ

وہ گدھا تھا گدھی بن گیا۔
یعنی طاقتور تھا کمزور ہو گیا۔

اَحْمَقُ مِنْ دُغَةٍ

دغہ سے زیادہ احمق۔ دغہ ایک عورت تھی جس نے اپنے بچے متحرک تالو کو پھوڑا سمجھ کر چیرا اور دماغ کو پیپ سمجھ کر نکال دیا جب اس سے پوچھا گیا تو جواب دیا بچہ تکلیف کی وجہ سے روتا تھا اب آرام سے سو گیا۔

اَحْمَقُ مِنْ رِجْلَةٍ

رجلہ سے زیادہ احمق۔ رجلہ ایک گھٹیا ساگ ہے جو تیار کھیتوں کی بجائے سیلاب سے تباہ شدہ نالیوں میں اگتا ہے۔

اَحْمَقُ مِنْ عِجْلٍ

شربنث سے زیادہ احمق۔ شربنث کی حماقتیں مشہور ہیں۔ ایک دفعہ اس نے بدلی کے سائے کو علامت مقرر کر کے صحرا میں اپنا مال دفن کیا تھا۔ سایہ ہٹ گیا اور مال کی جگہ گم ہو گئی۔

اَحْمَقُ مِنْ نَعَامَةٍ

شتر مرغ سے زیادہ بے وقوف۔

اَحْمَقُ مِنْ هَبَنَّقَةٍ

هَبَنَّقه: سے بیوقوف۔ یہ شخص موٹی بکریوں کو خوب کھلاتا اور کمزور کو گھاس سے دور رکھتا۔

اَحْمَقُ مِنْ مَاضِحِ الْمَاءِ

پانی چبانے والے سے زیادہ احمق۔

اَحْمَقُ مِنَ الْقَابِضِ عَلَى الْمَاءِ

پانی کو پکڑنے والے سے زیادہ احمق۔

اَحْمَقُ مِنْ نَاطِحِ الْمَاءِ

پانی کو سینگ مارنے والے سے زیادہ احمق۔

اَحْمَقُ مِنْ لَاطِمِ الْاَرْضِ بِخَدَّيْهِ

اپنے رخساروں سے زمین کو تھپڑ مارنے والے سے زیادہ احمق۔

اَحْمَقُ مِنْ نَاطِحِ الصَّخْرِ

چٹان کو سینگ مارنے والے سے زیادہ احمق۔

يَحْمِلُ التَّمْرَ اِلَى الْبَصرَةِ

بصرہ کی طرف کھجور لے جاتا ہے۔

لَا يُحَمِّلُ اللّٰهُ نَفْسًا غَيْرَ طَاقَتِهَا

اللہ تعالیٰ کسی جان پر اس کی طاقت سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالتا۔

لَمْ يَحْمِلْ خَاتِمِيْ مِثْلُ خِنْصَرِيْ

میری کن انگلی کی طرح کسی نے میری انگوٹھی کو برداشت نہ کیا۔ اپنا کام آپ ہی سادھے سنوارے۔

اِنَّمَا يُحْمَلُ الكَلُّ عَلَى اَهْلِ الْفَضْلِ

بوجھ اہل فضل پر ہی ڈالا جاتا ہے۔ کل بوجھ یا ایسا شخص جو بار ہو۔

يَا حَامِلَ اُذْكُرْ حَلًّا

اے لادنے والے کھولنے کے وقت کو بھی یاد رکھنا۔

اَحْمَلُ مِنَ الْاَرْضِ

زمین سے زیادہ بوجھ برداشت کرنے والے۔

خوص فجاش مرجله

marfat.com
Marfat.com

وہ گرم ہوا اور اس کی ہانڈی جوش مارنے لگی۔

يَحْمِىَ جَوابِيَهُ نَقِيقُ الضِّفْدَعِ

مینڈک کی ٹرٹراس کے تالابوں کی حفاظت کرتی ہے۔

رُبَّ حَامٍ لاَنْفِهِ وَهُوَ جَادِعُهُ

بہت سے اپنی ناک بچاتے ہیں مگر اصل وہ اس کو کاٹنے والے ہوتے ہیں۔

حِمَاکَ اَحْمىٰ لَکَ

اپنا گھیرہی تیرا زیادہ محافظ ہے۔

اَحْمیٰ مِنْ اَنْفِ الْاَسَدِ

ٹڈی کو پناہ دینے والے سے زیادہ محافظ

حَانِيَةٌ مُخْتَضِبَةٌ

مہربان خضاب لگانے والی عورت۔

اَلْحَاجَةُ تَفْتُقُ الْحِيْلَةَ

ضرورت حیلہ کو پیدا کرتی ہے۔

حَالَ الْجَرِيْضُ دُوْنَ الْقَرِيْضِ

غم شعر کے آگے حائل ہو گیا۔ یعنی خوشی کے دن غمی آ گئی۔

حَالَ الْاَجَلُ دُوْنَ الْاَمَلِ

امید کے ورے موت حائل ہو گئی۔ یہ پہلی مثل کے قریب قریب ہی ہے۔

اِنْ حَالَتِ الْقَوْسُ فَسَهْمِى صَائِبٌ

اگر میری کمان ٹیڑھی ہے مگر میرا تیر انشانہ پر لگتا ہے۔

رُبَّ حَالٍ اَفْصَحُ مِنْ لِسَانٍ

بہت مرتبہ حال زبان سے زیادہ فصیح ہوتا ہے۔

اَحْوَلُ مِنْ ابِى قَلَمُوْن

ابوقلموں (کپڑا) سے زیادہ بدلنے والا۔

اَحْوَلُ مِنْ ابِى بَرَاقِش

ابی براقش (پرندے) سے زیادہ رنگ بدلنے والا۔

اَلْحَاوِى لاَ يَنْجُو مِنَ الْحَيَّاتِ

سانپوں کے منتر والا سانپوں سے نجات نہیں پاتا۔

اَحْيَر مِن ضَبٍّ

گوہ سے زیادہ متحیر۔ جو اپنے بل سے نکل کر واپسی کا راستہ بھول جاتی ہے۔

حِيْلَةٌ لاَ حِيْلَةَ لَهُ الصَّبْرُ

جس شخص کے لئے کوئی حیلہ نہ رہے اس کے لئے حیلہ صبر

مصیبت کی کوئی تدبیر نہ ہو تو کم از کم صبر تو کیا جا سکتا ہے۔

مَا حِيْلَةُ الرَّامِى اِذَا انْقَطَعَ الْوَتَرُ

جب تانت ہی ٹوٹ جائے تو تیر انداز کیا کرے۔

اِذَا حَانَ الْقَضَاءُ ضَاقَ الْفَضَاءُ

جب قضا (موت) آئے تو فضا تنگ ہو جاتی ہے۔

لاَ تُحْيِ الْبَيْضَ وَتَقْتُلِ الْفِرَاخَ

چوزہ کو قتل کر کے انڈا کو باقی مت رکھ۔

یعنی بڑی چیز کو ضائع نہ کر۔

حَيَّاکَ مَنْ خَلاَفُوْهُ

تجھے خالی منہ والے نے سلام کیا ہے۔

لاَحَيٌّ فَيُرْجٰى وَلاَ مَيِّتٌ فَيُنْسٰى

نہ زندہ ہے جس سے امید کی جائے اور نہ مردہ جس کو بھلا دیا جائے ناکارہ۔

اَحْيَا مِنْ فَتَاةٍ

نوجوان عورت سے زیادہ باحیا۔

اَحْيَا مِنْ مُخَدَّرَةٍ

پردہ نشیں عورت سے زیادہ حیادار۔

اَحْيَا مِنْ هَدِىٍّ

دلہن سے زیادہ باحیا۔

اَحْيَا مِنْ ضَبٍّ

گوہ سے زیادہ زندگی والا۔

اَلْحَيَاءُ مِنَ الايمان

حیاء ایمان کا حصہ ہے۔

## خ

اِمَّا خَبَّتْ وَاِمَّا بِرَّبَتْ

یا تیزی دوڑی یا بیٹھ ہی گئی۔ الخبب: تیز دوڑنا یا خیر کی انتہا یا شر کی انتہا۔

اَخْبَرْتُهُ بِعُجَرِى وبُجَرِى

میں نے اس کو اپنے تمام رازوں کی خبر دے دی۔ عجر: پیچ در پیچ رگیں۔

تُخْبِرُعَنْ مَجْهُولِهِ مَرْاٰتُهُ

اس کا ظاہر منظر ان جانے کی خبر دے رہا ہے۔ ظاہر باطن کی شہادت

marfat.com

Marfat.com

يُخبِرُكَ اَدْنى الاَرْضِ عَنْ اَقْصاهَا
زمین کا ابتدائی حصہ اس کے انتہائی حصہ کی خبر دے رہا ہے۔
لَيسَ الخَبَرُ كالمُعَايَنَةِ
خبر آنکھوں کے دیکھے کی طرح نہیں۔
عَلى الخَبِيرِ سَقَطتَ
جاننے والے کے پاس پہنچے ہو۔
يَخبِطُ خَبطَ عَشواء
اندھی اونٹنی کی طرح روندرہا ہے۔ عشواء: کمزور نظر اونٹنی جو ہر چیز کو روندڈالتی ہے۔ اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو بے سوچے سمجھے کسی کام میں پڑ جائے یا کسی کام کی ذمہ داری لے اور اس کے انجام کا انتظام نہ کرے۔
اَخبَطُ مِن حَاطِب اللَّيلِ
رات کو لکڑیاں جمع کرنے والے سے زیادہ گڑبڑ کرنے والا۔ ضروری اور غیر ضروری اشیاء کو جمع کرنے والا۔
اَختَلُ مِنَ الذئب
بھیڑیئے سے زیادہ دھوکے باز۔ ختل: دھوکہ دینا۔
مَنْ خَدَمَ الرّجال خُدِمَ
جس نے لوگوں کی خدمت کی اس کی خدمت کی گئی۔
اَلْخَاذِلُ اَخو القَاتِلِ
رسوا کرنے والا قاتل کا بھائی ہے۔
تُخرِجُ المِقدَحَةُ مَا فِي قَعْرِ البُرْمَةِ
چمچہ وہ نکالتا ہے جو ہنڈیا کے پیندے میں ہوتا ہے۔
قَدْ يخرج من الصدف غير الدر
کبھی سیپ سے موتی کے سوا کچھ اور بھی نکل آتا ہے۔
لا تُخرُجُ النَفسُ مِنَ الاَمَلِ حَتّٰى تَدْخل فِي الاَجل
نفس امیدوں کے پھندے سے نہیں نکلتا جب تک موت کی حد میں نہ داخل ہو جائے۔
دُونَه خَرطِ القَتادِ
اس سے آسان تو قتاد کے کانٹوں کو سوختنا ہے۔ خرط: یعنی سخت مشکل ہاتھ سے پتے سونتنا۔ قتاد ایک خاردار درخت ہے۔
اَلخرُوفُ يَتَقَلَّبُ عَلى الصُّوف
بھیڑ کا بچہ اون پر کروٹیں لیتا ہے۔
اَخرَقُ مِنْ فاكِشة الغَزْل
سوت توڑنے والی سے زیادہ احمق۔

خَرقَاءُ ذَاتُ نَيْقَةٍ
پھوہڑ چتر سگھڑ بننے والی (خرقاء وہ عورت جو کام کو اچھی طرح کر نہیں سکتی ہے)۔ پھوہڑ چتر سگھڑ بننے والی۔
خَرقَاءُ عَيَّابَةٌ
پھوہڑ، عیب نکالنے والی، خود نہیں جانتی مگر دوسروں کے کام میں عیب نکالتی ہے۔
اَخسَرُ مِنَ القَابِضِ عَلَى المَاءِ
مٹھی سے پانی پکڑنے والے سے زیادہ نقصان اٹھانے والا۔
مَنْ خَشِيَ الذِّئبَ اَعَدَّ كَلبًا
جو شخص بھیڑیئے سے ڈرے اس کو کتا تیار کرنا چاہئے۔ جو بھیڑیئے کا شکار کر سکے۔ دشمنوں کے لئے تیاری کرنے کی ترغیب۔
لا تُخَاصِمْ مَنْ اِذَا قَالَ فَعَلَ
اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کہے تو کر گزرے۔
اِيَّاكُم وَخَضرَاءَ الدِّمَنِ
کوڑی پر اُگی ہوئی سبزی سے بچو۔
الخطأ زاد العجول: (خطا جلد بازی کی راہ ہے)
زادِ راہ کی طرح غلطیاں ساتھ لے کر چلنا۔
مع الخواطىء سهمٌ صائبٌ
خطا کرنے والے تیروں کے ساتھ نشانہ پر بیٹھنے والا تیر بھی ہوتا ہے۔ ایسا اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بہت مرتبہ غلطی کرنے کے بعد ایک مرتبہ ٹھیک کام کر جائے۔ خواطی: وہ تیر جو نشانہ سے خطا کریں۔
مِنَ الحَسنَاءِ يُعطِي مَهرها
جو کسی حسینہ کو منگنی کا پیغام بھیجے گا اس کا مہر بھی ادا کرے گا۔
اَخطَب مِنْ سَحبَان وائِلٍ
سحبان ابن وائل سے زیادہ خطیب۔ سحبان قبیلۂ باہلہ کا نہایت بلند فصیح و بلیغ شاعر اور خطیب تھا۔
لِكُلِّ سُؤالٍ جواب
ہر سوال کا جواب ہے۔
ليس المخاطر ومحموداً ولو سَلِيمًا
خطرہ میں کود پڑنے والا قابل تعریف نہیں ہوتا اگرچہ سلامت ہو۔
خَفت نعامَتُهُمْ
ان کا شتر مرغ اور جلد کوچ کر گیا۔
[illegible]

marfat.com

Marfat.com

ہلکا پھلکا کھاؤ تا کہ بیماریوں سے محفوظ رہو۔

**اَخف حطمًا من عصفورٍ**

چڑیا سے بھی زیادہ جلد طیش میں آجانے والا۔ عقل کی کمی اور طیش کے لئے چڑیا کی مثال دی جاتی ہے۔ چڑا ہوتا بھی غضبناک ہے۔

**اَخفُّ مِنْ یَرَاعَۃٍ**

نرسل سے زیادہ ہلکا۔ یراعة: نرکل۔ نئے۔

**اَخفُّ مِنْ رِیْشَۃٍ**

پر سے زیادہ ہلکا۔

**اخف من النسیم**

بادِ نسیم سے زیادہ ہلکا۔

**اَخفُّ مِنَ الْھَبَاء**

غبار سے زیادہ ہلکا۔

**وَھَلْ یَخْفٰی عَلَی النَّاسِ الْقَمَرُ**

کیا لوگوں پر چاند بھی مخفی رہتا ہے۔ ایسے معاملے یا خوبی کے لئے کہا جاتا ہے جو چھپ نہ سکے۔

**مَا عِنْدَہٗ خِلٌّ وَلَا خَمْرٌ**

نہ اس کے پاس سرکہ ہے نہ شراب۔ یعنی خیر ہے نہ شر۔

**مَا اَنْتَ بِخِلٍّ وَلَا خَمْرٍ**

تیرے پاس تو سرکہ ہے نہ شراب۔

**اَلْخَلاءُ تَدْعُوْا اِلَی السَّلَّۃِ**

فقر چوری کی طرف بلاتا ہے۔

**تَصَلَّصَتْ قَائِبَۃٌ مِنْ قُوْبٍ**

انڈہ چوزے سے نجات پا چکا ہے یعنی اپنی ذمہ داری سے آدمی نکل چکا ہے۔

**اِخْتَلَطَ الْمَرْعٰی بِالْھَمَلِ**

چڑیا ہوا اور اونٹ مخلوط ہو گئے۔

**اِخْتَلَطَ الْھَابِلُ بِالْقَابِلِ**

جال والا تیر والے کے ساتھ مخلوط ہو گیا یعنی معاملہ بگڑ گیا۔

**اِخْتَلَطَ الْخَاثِرُ بِالزُّبَادِ**

گاڑھا دودھ خراب دودھ کے ساتھ مل گیا۔ یہ مثلیں ایسے لوگوں کے لئے دی جاتی ہیں جن کا معاملہ گڑبڑ میں پڑ جائے۔

**خَالِفْ نَفْسَکَ تَسْتَرِحْ**

اپنے نفس کی مخالفت کرو تا کہ راحت پاؤ۔

**خَالِفْ ھَوَاکَ تَرْشُدْ**

اپنی خواہش کے خلاف کرو تا کہ ہدایت پاؤ۔

**خَالِفْ تُذْکَرْ**

مخالفت کرو تا کہ زیادہ ذکر کیا جائے۔

**اَخْلَفُ مِنْ عُرْقُوْبٍ**

عرقوب سے زیادہ وعدہ خلاف۔

**اَخْلَفُ مِنْ نَارِ الْحُبَاحِبِ**

جگنو کی آگ سے زیادہ وعدہ خلاف جو نہ سلگتی ہے اور نہ روشنی دیتی ہے۔

**خلقَ اللّٰہُ لِلْحَرْبِ رِجَالاً**

اللہ تعالیٰ نے لڑائی کے لئے اور ہی مرد پیدا کئے ہیں۔

**خَلَا لَکَ الْجَوُّ فَبِیْضِی وَاصْفِرِی**

تیرے لئے میدان خالی ہو گیا۔ اب انڈے دے اور چہچہا۔

**لَا یَخْلُوا الْمَرْءُ مِنْ وَدُوْدٍ یَمْدَحُ وَعَدُوٍّ یَقْدَحُ**

کوئی شخص بھی ایسا نہیں جو کسی تعریف کرنے والے دوست اور برائی کرنے والے دشمن سے خالی ہو۔

**خَلِّ مَنْ قَلَّ خَیْرُہٗ لَکَ فِی النَّاسِ غَیْرُہٗ**

اس شخص کو چھوڑ جس میں بھلائی کم ہو یا نہ ہو لوگوں میں تجھے اس کے علاوہ مل جائیں گے۔

**خَلِّ الْحِسَابَ لِیَوْمِ الْحِسَابِ**

حساب کو روزِ حساب کے لئے چھوڑ دو۔

**خَلاءٌ وکَ اَقْنٰی لِحَیَائِکَ**

تنہائی تیری حیا کی زیادہ محافظ ہے۔

**مَنْ لَا یَخَافُ اَحَدًا لَا تَخَافُہٗ اَحَدٌ**

جو کسی سے نہیں ڈرتا اس سے کوئی نہیں ڈرتا۔

**مَنْ خَانَ ھَانَ**

جس نے خیانت کی ذلیل ہوا۔

**بارُبَّمَا خَانَ النَّصِیْحُ الْمُوْتَمَنُ**

کبھی امانت دار خیر خواہ بھی خیانت کر جاتا ہے۔

**اَخْیَبُ مِنْ قَابِضٍ عَلَی الْمَاءِ**

پانی کو مٹھی میں پکڑنے والے سے زیادہ ناکام۔

**اَخْیَبُ مِنْ حُنَیْنٍ**

حنین سے زیادہ ناکام۔

**لَاخْتَرْتُ**

اگر مجھے اختیار ہوتا تو اختیار کر لیتی۔

marfat.com

Marfat.com

خَيْرُ الْأمُور اَوْسَاطُهَا
معاملات میں میانہ روی بہترین چیز ہے۔
خَيْرُ الْأمُور اَحمدُها مَغَبَّةً
بہترین کام وہ ہے جس کی انجام میں تعریف کی جائے۔
خَيْرُ اناءٍ يَكَ تكفِيئن
تو نے اپنے بہترین کو الٹ رہی ہے یعنی مستحق محروم اور غیر مستحق فیضیاب ہو رہے ہیں۔
كَفاءُ الْإناء
برتن کو امندھا کرنا۔
خَيْرُ اَهْلِكَ مَنْ كَفَاكَ
تیرا بہترین رشتہ دار وہ ہے جو تیرے لئے کافی ہو جائے۔
خَيْرُ الْبُيُوعِ نَاجزٌ بِنَاجِزٍ
بہترین خرید و فروخت نقد ہے۔
خَيْرُ حَالِبِيكَ تَنْطَحِينا
اپنے بہترین دوہنے والے کو سینگ مارتی ہے۔ ایک بکری کو دو آدمی دوہتے تھے۔ نرمی سے دوہنے والے کو وہ سینگ مارتی تھی اور دوسرے کو وہ کچھ نہیں کہتی تھی۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے استعمال کی جاتی ہے جو اپنے خوش معاملہ لوگوں سے برائی کرے۔
خَيْرُ الْخِلالِ حِفْظُ اللِّسَانِ
بہترین خصلت زبان کی حفاظت کرنا ہے۔
خَيْرُ سِلَاحِ الْمَرْءِ مَا وَقَاهُ
آدمی کا بہترین ہتھیار وہ ہے جو اس کو بچائے۔ یعنی جو بھی وقت پر کام کر جائے۔
خَيْرُ الْاَصْحابِ مَنْ دَلَّكَ عَلَى الْخَيْرِ
بہترین ساتھی وہ ہے جو تیری خیر کی طرف رہنمائی کرے۔
خَيْرُ عَفْوٍ مَا كَانَ عِنْدَ الْقُدْرَةِ
بہترین معافی وہ ہے جو قدرت حاصل کرنے کے وقت دی جائے۔
خَيْرُ الْعِلْمِ مَا حَضَرَك
بہتر علم وہ ہے جو ضرورت کے وقت کام آئے۔
خَيْرُ الغِنَى الْقنوع
بہترین مالداری قناعت ہے۔
خَيْرُ الْكَلَامِ مَا قَلَّ وَدَلَّ
بہترین کلام وہ ہے جو مختصر اور مراد کو ظاہر کرنے والا ہو۔
خَيْرُ الْمَالِ مَا نَفَعَ
بہترین مال وہ ہے جو نفع پہنچائے۔
خَيْرٌ مِنَ الْخَيْرِ فَاعِلُهُ
اچھوں میں اچھا وہ ہے جو کام کرے۔
خَيْرُ النَّاسِ مَنْ فَرِحَ لِلنَّاسِ بِالْخَيْرِ
بہترین وہ ہے جو لوگوں کی بھلائی سے خوش ہو۔
خَيْرُ الوعظ مَا دَعَ
بہترین وعظ وہ جو برائی سے ہٹائے۔
اَلْخَيْرُ اَبْقَى وَإنْ طَالَ الزَّمَانُ بِهِ
بہترین علم وہ ہے جو وقت پر حاضر کر سکے۔
إنَّ خَيْرَ الْفقه مَا حضرت به
بہترین علم وہ ہے جو تو وقت پر حاضر کر سکے۔
لَا خَيْرَ فِي اَرَبِ الْقاكَ فِي لَهَبٍ
اس مقصد میں کوئی خیر نہیں جو تجھے شعاعوں میں ڈال دے۔
لَاخَيْرَ فِي السَّرَفِ وَلَا سَرَفَ فِي الْخَيْرِ
اسراف میں کوئی بھلائی نہیں اور بھلائی میں اسراف نہیں۔
لَا خَيْرَ فِي وُدِّيكُونُ بِشَافِع
ایسی محبت میں کوئی بھلائی نہیں جو کسی سفارش کرنے والے کا ذریعہ ہو۔
اَلْخَيْلُ تَجْرِى عَلَى مساويها
گھوڑا اپنے عیبوں کے باوجود چلتا ہے۔ یعنی شریف آدمی تنگی کے باوجود سخاوت کرتا ہے۔
الخيل اَعْلَمُ بِفُرْسَانِهَا
گھوڑے اپنے سواروں کو خوب جانتے ہیں۔ مطلب یہ کہ معاملہ شناس آدمی کو اختیار کرو۔
اَخْيَلُ مِن غُرَابٍ
کوے سے زیادہ اترانے والا۔ کوا بڑے انداز سے چلتا ہے۔
اَخيل مِنْ دِيكٍ
مرغ سے زیادہ ناز دکھانے والا۔

## د

دَأْمَاءُ لَا يَقْطَعُ بِالْاِمَارَتِ
سمندر لکڑیوں کے بیڑہ سے طے نہیں۔
اَدْبَرَ غَرِيرُهُ وَاَقْبَلَ لِعَرِيرُهُ
[illegible] نے پیٹھ پھیر لی اور بدخلقی سامنے آ گئی۔

marfat.com

Marfat.com

اَلتَّدبِیر بِصْفُ الْمَعِیْشَۃِ
تدبیر آدمی روزی ہے۔
کَدَابِغَۃٍ وَقَدْ حَلِمَ الْاَدِیْمُ
کھال رنگنے والے کی طرح جب کہ کھال فاسد ہو چکی ہو۔
حَلِمَ الجِلْدُ
کھال خراب ہوگئی اور اس میں کیڑے پڑ کر سوراخ ہو گئے۔ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو کسی معاملے کی اصلاح کی اس وقت کوشش کرے جب وہ فساد کی وجہ سے ناقابل اصلاح ہو چکا ہو۔
دَخَلَ فُضُولِی نَارَ فَقَالَ حَطَب رَطَبٌ
فضولی خواہ مخواہ دخل دینے والا۔ آگ میں گھس گیا اور کہنے لگا کہ ایندھن گیلا ہے۔
یُدْخِلُ شَعْبَانَ فِی رَمَضَانَ
شعبان کو رمضان میں داخل کر رہا ہے۔ یعنی بے سروپا باتیں کرتا ہے۔
لاتَدْخُلْ بَیْنَ البَصَلۃِ وَقِشْرِھا
پیاز اور اس کے چھلکے کے درمیان مت گھسو۔
لاتَدْخُلَنَّ بَیْنَ اللَّصَاوَلِحَائِھا
ڈنڈے اور اس کی چھال کے درمیان ہرگز داخل نہ ہو۔
لِکُلِّ دَرٍّ حَالِبٌ
ہر دودھ کا کوئی دوہنے والا بھی ہے۔
اَدِرَّھَا وَاِنْ اَبَتْ
اس کو دودھ لو خواہ وہ انکار کرے۔ یہ مقولہ اس اونٹنی کے لئے کہا جاتا ہے جو میانہ باندھے بغیر دودھ نہ دوہنے دے۔ یعنی ضرورت یا بھلائی کو بااصرار حاصل کرو۔
دَرْءُ المَفَاسِدِ اَوْلٰی مِن جَلْبِ النِّعَیْمِ
مفاسد کو دفع کرنا نعمتیں حاصل کرنے سے زیادہ بہتر ہے۔
یَنْدَرِجُ فِی کُلِّ وَکْرٍ
ہر گھونسلے میں گھس جاتا ہے۔
اَلدَّرَاھِمُ مَرَاھِمٌ
روپے مرہم کا کام کرتے ہیں۔
اَلدَّرَاھِمُ اَرْوَاحٌ تَسِیْلُ
روپے بہتی ہوئی روحیں ہیں۔
مَنْ لَم یُدَارِ لِمَشْطٍ یَنْتَفْ لِحْیَتَہٗ
جو شخص کنگھی سے نرمی نہ برتے گا وہ اپنی ہی داڑھی کے بال

اُکھاڑے گا)۔
لاَ یُدْعیٰ لِلْجُلّٰی اِلاَّ اَخُوھَا
بڑے معاملے کے لئے اس کا ماہر ہی بلایا جاتا ہے۔
اُدْعُ اِلٰی طِعَانِکَ مَنْ تَدْعُوہُ اِلٰی جِفَانِکَ
اپنی نیزہ بازی کے لئے اسی کو بلاؤ جس کو اپنے پیالے پر دعوت دیتے ہو۔
اِدْفَعِ الشَّرَّ بِعُوْدٍ اَوْ عَمُوْدٍ
شر کو دفع کرو خواہ لکڑی سے یا لوہے کی سلاخ سے۔
اَدَقُّ مِنَ الھَبَاءِ
غبار سے زیادہ باریک۔
اَدَقُّ مِنَ الْکُحْلِ
سرما سے زیادہ باریک۔
اَدَقُّ مِنَ الدَّقِیْقِ
آٹے سے زیادہ باریک۔
اَدَقُّ مِنْ حَدِّ السَّیْفِ
تلوار کی دھار سے زیادہ باریک۔
دَلَّ عَلٰی عَاقِلٍ اِخْتِارُہٗ
عقلمندی کا انتخاب عقلمندی کو ظاہر کر دیتا ہے۔
اَلدَّالُّ عَلَی الخَیْرِ کَفَاعِلِہ
نیکی بتانے والا نیکی کرنے والے کی طرح ہے۔
دَلِیْلُ عَقْلِ الْمَرْءِ فِعْلُہٗ وَدَلِیْلُ عِلْمِہٖ قَوْلُہٗ
آدمی کی عقل کی دلیل اس کا عمل ہے اور اس کے علم کی دلیل اس کا قول ہے۔
لَیْسَ الدَّلْوُ اِلاَّ بِالرِّشَاءِ
ڈول رسی کے بغیر کچھ نہیں۔ ڈول رسی کے بغیر بے کار رہتا ہے۔ اسی طرح آدمی کو قوت وہمت اپنے رشتہ داروں ہی سے ہوتی ہے۔
دَمِّثْ لِجَنْبِکَ قَبْلَ النَّوْمِ مُضْطَجِعًا
لیٹ کر سونے سے پہلے اپنے پہلو کے لئے بستر نرم کر لو۔ تدمیث: نرم کرنا مطلب یہ ہے کہ حادثات کے نازل ہونے سے پہلے ہی تیار رہو۔
دَمْعَۃٌ مِن عَوْرَاءَ غَنِیْمَۃٌ بَارِدَۃٌ
اندھی کی آنکھ سے ایک آنسو بھی غنیمت ہے۔
اَدْنَاءُ مِنَ الشَّسْعِ
تسمے سے زیادہ حقیر

marfat.com
Marfat.com

كُلُّ دَنِيٍّ دُوْنَهُ دَنِيٌّ
ہر قریب سے ورے کوئی قریب موجود ہوتا ہے۔
اَدْنٰی مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ
شہ رگ سے زیادہ قریب۔ حبل الورید۔ رگ گلو (شہ رگ)۔
دُنْيَاكَ مَا اَنْتَ فِيْهِ
تیری دُنیا تو وہی ہے جس میں تو موجود ہے۔
اَلدَّهْرُ يَوْمَانِ يَوْمٌ لَكَ وَيَوْمٌ عَلَيْكَ
زمانہ کے دو دن ہیں۔ ایک دن تیرے نفع کا ہے اور دوسرا تیرے ضرر کا۔
لِكُلِّ دَهْرٍ الرِّجَالٌ
ہر زمانہ کے لئے آدمی ہوتے ہیں۔
مَا الدَّهْرُ اِلَّا هٰكَذَا فَاصْبِرْ لَهٗ
زمانہ ایسا ہی ہے لہٰذا صبر کرو۔
يُدْهِنُ مِنْ قَارُوْرَةٍ فَارِغَةٍ
خالی شیشی سے تیل مل رہا ہے۔ یعنی وعدوں نے ہی خوش کرتا ہے۔
بِهٖ دَاءُ ظَبْيٍ
اس کو ہرن کی بیماری ہے۔ عرب کا خیال تھا کہ ہرن کبھی بیمار نہیں ہوتا۔
لِكُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ
ہر مرض کی دوا ہوتی ہے۔
بَيْنَهُمْ دَاءُ الضَّرَائِرِ
ان کے درمیان سوکنوں (حسد) کی بیماری ہے۔
دَوَاءُ الدَّهْرِ الصَّبْرُ عَلَيْهِ
زمانہ کی سختیوں کا علاج صبر کرنا ہے۔
ان دواء الشق ان تحوصه
پھٹنے کی دوا ٹانکنا ہے۔
نعم الدواء لشق ان تحف
بہترین دوا پرہیز ہے۔
اَنَا دُوْنَ هٰذَا وَفَوْقَ مَا فِيْ نَفْسِكَ
میں اس سے تو کم ہوں مگر تیرے دل کی بات سے اوپر ہوں۔
كَمَا تَدِيْنُ تُدَانُ
جیسا بدلہ دو گے ایسا ہی بدلہ دیا جائے گا۔
اَلدِّيْنُ النَّصِيْحَةُ
دین خیر خواہی کا نام ہے۔ نصح: کے معنی ... نصیحت کے معنی ہیں لوگوں کو باہم نزدیک کرنا اور ان کو جدا کرنے والی چیزوں سے دور کرنا۔
اَلدِّيْنُ مِيْسَمُ الْكِرَامِ
مکافات وجزاء شریفوں کی علامت ہے۔

## ذ

ذِئْبٌ اِسْتَنْعَجَ
بھیڑیا بھیڑ بن گیا۔
اَلذِّئْبُ خَالِيًا اَسَدٌ
بھیڑیا خالی میدان میں شیر ہوتا ہے۔
مَنْ لَمْ يَكُنْ ذِئْبًا اَكَلَتْهُ الذِّئَابُ
جو بھیڑیا نہ بنے گا اس کو بھیڑیے کھا جائیں گے۔
مَا الذُّبَابُ وَمَا مَرَقَتُهٗ
کیا مکھی اور کیا اس کا شوربا۔ ''کیا پدی اور کیا پدی کا شوربا''۔
اَلذِّبَّانُ يَعْرِفُ وَجْهَ اللَّبَّانِ
مکھیاں دودھ والے کے چہرے کو پہچانتی ہیں۔
ذَخَائِرُ الرِّجَالِ اَوْلٰى مِنْ اِدِّخَارِ الْمَالِ
آدمیوں کا ذخیرہ کرنا مال کے ذخیرہ کرنے سے بہتر ہے۔ نیکی اور احسان سے آدمیوں کا ذخیرہ کرو۔ کوشش میں سستی نہ کرو۔
ذُقْهُ تَغْبِطْ
چکھ کر دیکھ تو غبطہ کرے گا۔
ذَكَّرْتَنِي الطَّعْنَ وَكُنْتُ نَاسِيًا
تو نے مجھے نیزہ یاد دلایا بلکہ میں بھولا ہوا تھا۔
اُذْكُرِ النِّعْمَةَ الْقَدِيْمَةَ عَلَيْكَ وَانْسَ النِّعْمَةَ الْجَدِيْدَةَ لَكَ
اپنے اوپر پرانی نعمت کو یاد رکھو اور اپنے لئے نئی نعمت کو بھول جاؤ یعنی پرانی نعمتوں پر شکر کرو اور نئی آسائش کی حرص نہ کرو۔
اُذْكُرْ مَعَ كُلِّ نِعْمَةٍ زَوَالَهَا
ہر نعمت کے ساتھ اس کے زوال کو بھی یاد کرو۔
اُذْكُرْ غَائِبًا يَقْتَرِبْ
غائب کا ذکر کرو قریب ہو جائے گا۔
وَكُنْ ذَكُوْرًا اِذَا كُنْتَ كَذُوْبًا
جھوٹا بنے تو یاد بھی رکھ۔
ذَلَّ مَنْ لَا سَيْفَ لَهٗ
جس کے پاس تلوار نہیں وہ ذلیل ہو گیا۔

marfat.com
Marfat.com

لَقَدْ ذَلَّ مَنْ بَالَتْ عَلَيْهِ الثَّعَالِبُ

وہ ذلیل ہو گیا جس پر لومڑیاں موت گئیں۔ یعنی بت کی پوجا ذلت والی ہے۔

ذَلٌّ لَوْ اَجِدُ نَاصِرًا

بڑی ذلت ہے اگر مجھے مددگار مل جائے اس مہم کی مدد جستجو کو ذلت سمجھتا ہوں۔

اَذَلُّ مِنْ بيضة البَلَدِ

شتر مرغ کے چھوڑے ہوئے انڈے سے زیادہ ذلیل۔

اَذَلُّ مِنَ النَّقَدِ

حقیر بکری سے زیادہ ذلیل۔

اَذَلُّ مِنْ وَتَدٍ

میخ سے زیادہ ذلیل۔ کیوں کہ میخ کو ہمیشہ ٹھوکا پیٹا جاتا ہے۔

اَذَلُّ مِنَ النَّعْلِ

جوتے سے زیادہ ذلیل۔

اَذَلُّ مِنَ الشِّسْعِ

تسمہ سے زیادہ ذلیل۔

اَذَلُّ مِنَ البَاسِطِ

سب سے زیادہ ذلیل وہ ہے جو کمینہ سے معذرت طلب کرے۔

اَذَلُّ النَّاسِ مُعْتَذِرٌ اِلَى لَئِيمٍ

سب سے زیادہ ذلیل وہ ہے جو کمینہ سے معذرت طلب کرے۔

اِنَّ الذَّلِيلَ الَّذِي لَيْسَتْ لَهُ عَضُدٌ

ذلیل وہ ہے جس کا بازو نہ ہو۔ مددگار نہ ہو۔

اِنَّ الذَّلِيلَ مَنْ ذَلَّ فِي سُلْطَانِهِ

درحقیقت ذلیل وہ ہے جو اپنے اقتدار کی جگہ بھی ذلیل ہو جائے۔

لَا ذَنْبَ لِي قَدْ قُلْتُ لِلْقَوْمِ اسْتَقُوْا

میرا کوئی گناہ نہیں۔ میں نے قوم سے کہہ دیا کہ پانی لے لو۔

مَا ذَنْبِي يَدَاكَ اَوْكَتَا وَفُوكَ نَفَخَ

میرا کوئی قصور نہیں تیرے ہاتھوں نے اس کا منہ باندھا ہے اور تیرے منہ کے پھونک بھری ہے۔ مشکیزے میں کم پھونک بھرنے کی وجہ سے دریا میں ڈوبنے والے کے لئے مثال ہے۔

ذَهَبَ اَمْسِ بِمَا فِيْهِ

کل اپنے حالات کے ساتھ گزر چکی۔

ذَهَبَ الْحِمَارُ يَطْلُبُ قَرْنَيْنِ فَعَادَ مَصْلُوْمَ الْاُذُنَيْنِ

گدھا سینگ لینے گیا تھا۔ کان کٹوا کے لوٹا۔ اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو فائدے کے لالچ میں اپنا سرمایہ بھی کھو بیٹھے۔

ذهب دمُهٗ دَرَجَ الرِّيَاحِ اَوْ اَدْرَجَ الرِّيَاحِ

اس کا خون ہوا کے راستے گیا۔ یعنی رائیگاں کہ اس کے قصاص کوئی طلب گار نہ ہوا۔

ذَهَبَ بَيْنَ الصَّحْوَةِ وَالسَّكْرَةِ

وہ ہوش اور مدہوشی کے درمیان گیا۔ یعنی ایسی حالت میں کہ کچھ شعور تھا اور کچھ نہ تھا۔

ذَهَبَ فِي السَّمٰى

وہ فضا میں چلا گیا۔

ذَهَبَتْ حَيْثُ لِاَدْيَانِهَا

گرم ہوا اپنی عادت کے مطابق چلی۔ یعنی آدمی عادت پر مجبور ہے۔

اِنْ ذَهَبَ عَيْرٌ فَعَيْرٌ

ایک گورخر نکل گیا تو کیا' ایک تو جال میں موجود ہے۔

ذَهَبُوْا تَحْتَ كُلِّ كَوْكَبٍ

ہر ستارہ کے نیچے گئے۔ ان لوگوں کے لئے کہتے ہیں جن کے سفر کے راستے مختلف اور متضاد ہوں۔

ذهبوا وتفرقوا يدى سبا اور ايادى سبا

وہ اہل صبا کی طرح چلے گئے یا منتشر ہو گئے۔ یعنی ایسے منتشر ہوئے کہ پھر اجتماع ہی نہ ہوا۔ مثل قصہ طلب ہے۔ سبا کے باشندوں کو سیلاب عرم سے ڈرایا گیا تو وہ یمن سے نکل گئے اور جس کا جدھر منہ اٹھا چلا گیا۔

يَذْهَبُ الْعُرْفُ بَيْنَ اللّٰهِ وَالنَّاسِ

احسان خدا اور بندہ کے درمیان چلتا ہے۔ یہ مثال حطیہ کے شعر کا آخری مصرع ہے۔

وَمَنْ يَفْعَلِ الْعُرْفَ لَا يَعْدِمْ جَوَائِزَهٗ

جو احسان کرتا ہے اس کا احسان نہیں مٹتا۔

اِذْهَبْ اِلَى حَيْثُ اَلْقَتْ رَحْلَهَا اُمُّ قَشْعَمٍ

وہاں جا جہاں ام قشعم نے اپنا کجاوہ ڈالا تھا۔

وَمَنْ لَمْ يَذُدْ عَنْ حَوْضِهٖ يُهْدَمْ

یعنی جو شخص اپنے تالاب کی مدافعت نہیں کرتا وہ منہدم ہو جاتا ہے۔

كُلُّ ذَاتِ ذَيْلٍ تَخْتَالُ

ہر دامن والی ناز و ادا سے چلتی ہے۔

marfat.com

Marfat.com

ر

رَاسُ الدِّینِ صِحَّۃُ الیَقِینِ
اصلِ دین یقین کا صحیح ہونا ہے۔
کُلُّ رَاسٍ بِہٖ صُدَاعٌ
ہر سر میں درد ہوتا ہے۔ ہر سر میں کوئی سودا ہے۔
رُبَّ رَاسٍ حَصِیْدُ لِسَانٍ
بہت سے سر زبان کے کاٹے ہوئے ہیں۔
کَاَنَّ عَلٰی رُؤُسِھِمُ الطَّیرِ
گویا کہ ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہوتے ہیں۔
رَایَ الْکَوْکَبَ ظُھْرًا
اس نے ظہر کے وقت ستارہ دیکھا۔
اِذَا رَاَیْتَ الرِّیحَ عَاصِفَۃً فَتَطَامَنْ
جب آندھی سخت دیکھو تو پست ہو جاؤ۔
رَآ الصَّادِرُ وَالْوَارِدُ
اس کو ہر آنے جانے والے نے دیکھا ہے۔ سورج نکلا سب نے دیکھا۔
اُرِیھَا السُّھٰی تُرِیْنِی الْقَمَرَ
میں اس کو سہا دکھا رہا ہوں اور وہ مجھے چاند دکھا رہی ہے۔ باریک باتوں کو نہ سمجھنا۔
یَرَی الشَّاھِدُ مَا لَا یَرَی الغَائِبُ
حاضر وہ کچھ دیکھ لیتا ہے جو غائب نہیں دیکھتا۔
وَمَا تَرَانِی یَا جَمِیلُ اَرَاکَ
جمیل جیسا تم مجھے جانتے میں بھی تمہیں جانتا ہوں۔
سَوفَ تَرَای اِذَا انْجَلَی الْغُبَارُ اَفَرَسٌ تَحْتَکَ اَمْ حِمَارٌ
جب غبار چھٹے گا تو دیکھ لوگے کہ تمہارے نیچے گھوڑا ہے یا گدھا۔
اَرَاَیْتُھَا النَّمِرَۃَ اُرِیکَھَا مَطِرَۃَ
تو مجھے دکھا کہ وہ چتکبرا ہے میں تجھے دکھادونگا کہ وہ برس رہا ہے۔
رَأیَ الشَّیخِ خیر من مشھد غلام
بوڑھے کی رائے لڑکے کی موجودگی سے بہتر ہے۔
لَا رَایَ لِمَن لَا یُطَاعُ
اس شخص کی کوئی رائے نہیں جس کی اطاعت نہ کی جائے۔ حضرت علیؓ نے اپنے ساتھیوں پر عتاب کرتے ہوئے ایک خطبہ میں فرمایا۔
اِنَّ الرَّایَ لَیسَ بِالظَّنِّ
رائے محض گمان ہی سے نہیں ہوتی۔ حال کی ترغیب کے لئے بولا جاتا ہے۔
رَبُّکَ وَصَاحِبُکَ لَا تَکْذِبْ عَلَیْھِمَا
اپنے آقا اور دوست پر جھوٹ نہ لگاؤ۔
کَالْمَربُوطِ وَالْمَرْعٰی خَصِیبٌ
بندھا ہوا اور چراگاہ سرسبز۔
اِنَّ تَفْشَاءُ الرَّثِیْئَۃَ الغَضَب
دودھ غصہ کو ٹھنڈا کر دیتا ہے یعنی ناراض کو تحفہ راضی کرتا ہے۔
رَجَعَ بِخُفَّی حُنَینٍ
وہ حنین کے موزے لے کر لوٹا۔
حَتّٰی یَرْجِعَ الدَّرُّ فِی الضَّرْعِ
یہاں تک کہ دودھ تھنوں میں لوٹ جائے۔ محال چیز کے لئے بولتے ہیں۔
حَتّٰی یَرْجِعَ السَّھمُ عَلٰی فُوقِہٖ
یہاں تک کہ تیرا اپنے فوق (چلہ) پر لوٹ جائے۔ ناممکن چیز کے لئے بولتے ہیں۔
اَلرِّجَالُ اَرْبَعَۃٌ
آدمی چار ہی قسم کے ہیں۔
ھَلْ یُرْتَجٰی مَطَرٌ مِنْ غَیرِ سَحَابٍ
کیا بادل کے بغیر بارش کی امید کی جاتی ہے۔
لَا تَرْجُ خَیرَ مَنْ لَا یَرْجُو خَیرَکَ
ایسے شخص پر خیر کی امید نہ رکھو جو تیری خیر کی امید نہیں رکھتا۔
رَحَلَ بعض غَارِبًا مَجْرُوحًا
کجاوہ بھی زخمی کوہان کو ہی کاٹتا ہے۔ غارب: کوہان کا بالائی حصہ۔
اِرْحَمْ مَنْ دُوْنَکَ یَرْحَمْکَ مَنْ فَوْقَکَ
اپنے سے نیچے پر تم رحم کرو تاکہ تم سے اوپر والے تم پر رحم کریں۔
اَرْخَصُ مِنَ التَّمْرِ بِالْبَصرۃ
بصرہ میں کھجور سے زیادہ سستا۔
اَرْخَصُ مِنْ تُرَابٍ
مٹی سے بھی زیادہ سستا۔
رُدَّ الحَجَرَ مِنْ حَیثُ جَاءَ کَ
پتھر جہاں سے آیا وہیں لوٹا دو۔
[illegible]

marfat.com
Marfat.com

سیلاب کو اس کے بالائی راستوں کی طرف کون لوٹا سکتا ہے۔

اَدْرَاجُ السَّیْلِ

بلندی سے آتی ہوئی سیلاب کی گزرگاہیں ناممکن بات کے لئے کہا جاتا ہے۔

بِئْسَ الرِّدفُ لَا بَعْدَنَعَم

ہاں کے بعد نہیں بہت برا تابع ہے۔

اِذَا رَزَقَکَ اللّٰہُ مَغْرِفَۃً فَلَا تُحْرِق یَدَکَ

جب اللہ نے تجھے چمچہ دیا ہے تو تو اپنا ہاتھ مت جلا۔

رِزْقُ اللّٰہِ لَا کَدُّکَ

اللہ کا دیا رزق ہے تیری محنت نہیں۔

رَزَمَۃٌ وَلَا دِرَّۃٌ

اونٹنی کی آواز نہیں مگر دودھ نہیں۔

اَرْسِلْ حَکِیْمًا وَلَا تُوْصِہٖ

عقلمند کو قاصد بناؤ اور اس کو وصیت نہ کرو۔

لَا رَسُوْلَ کَالدِّرْھَم

روپیہ جیسا کوئی قاصد نہیں۔

اَلرَّشْفُ اَنْقَعُ

تھوڑا تھوڑا پینا زیادہ سیراب کرتا ہے۔ آہستگی اور وقار اختیار کرنے کی ترغیب کے لئے کہتے ہیں۔

رَضِیتُ مِنَ الْغَنِیْمَۃِ بِالْاِیَابِ

میں واپس لوٹ آنے کی غنیمت پر راضی ہوں۔

جان بچی سو لاکھوں پایا' لوٹ کے بدھو گھر کو آیا۔

رَضِیْتُ مِنَ الْوَفَاءِ بِاللَّفَاءِ

میں تھوڑی سی وفاء پر راضی ہوں۔

مَنْ رضی عن نفسہ کَثُرَ السَّاخِطِین عَلَیْہِ

جو اپنے نفس پر راضی ہو گیا اس نے اپنے پر ناراض ہونے والے زیادہ کرلیا۔

اِذَا تَرَضَّیْتَ اَخَاکَ فَلَا اَخَالَکَ

جب تو نے محنت سے اپنے بھائی کو راضی کیا گو اب وہ تیرا بھائی ہی نہیں۔

رِضَا النَّاسِ غَایَۃٌ لَا تُدْرَکُ

لوگوں کی رضامندی ایسا مقصد ہے جو کبھی حاصل نہیں ہو سکتا۔

لَا تَکُنْ رَطْبًا فَتُعْصَرَ وَلَا یَابِسًا فَتُکْسَرَ

نہ اتنا تر ہو جا کہ تجھے نچوڑ لیں اور نہ اتنا خشک کہ تجھے توڑ دیں۔

مَنِ اسْتَرْعَی الذِّئْبَ ظَلَمَ

جس نے بھیڑیئے کو چرواہا بنایا اس نے ظلم کیا۔ یعنی اس نے بکریوں پر ظلم کیا۔

مَرْعًی وَلَا اَکُوْلَۃٌ

چراگاہ موجود ہے مگر کھانے والی بکریاں موجود نہیں۔ ایسے مالدار کیلئے بولا جاتا ہے جس کا کوئی وارث نہ ہو۔

تَحْتَ الرَّغْوَۃِ الصَّرِیْحُ

جھاگ کے نیچے خالص دودھ موجود ہے۔

من الرَّفْشِ اِلَی العَرْشِ

بیلچے کے کام سے تخت کے اوپر۔

ترفض عند المحفظات الکتائف

غیرت انگیز موقعوں پر کینے متفرق ہو جاتے ہیں۔

اَرْفَعُ مِنَ السَّمَاءِ

آسمان سے زیادہ بلند۔

اَلرَّفِیْقُ قَبْلَ الطَّرِیْقِ

راستے سے پہلے ساتھی۔ ناموافق ساتھی سفر میں خصوصاً مصیبت کا سبب ہوتا ہے۔

بِالرِّفَاءِ وَالْبَنِیْن

موافقت اور بچوں کے ساتھ شادی کرنے والے کے لئے دعا ہے۔

اَرَقُّ مِنَ النَّسِیْم

بادِ نسیم سے زیادہ لطیف۔

اَرَقُّ مِنَ الْمَاءِ

پانی سے زیادہ پتلا۔

اَرَقُّ مِنْ رَقْرَاقِ السَّرَاب

سراب (ریت) کی چمک سے زیادہ لطیف۔

اَرَقُّ مِنَ الدمع الغمام

ابر کے آنسوؤں سے زیادہ پتلا۔

اُرْقُبِ الْبَیْتَ مِنَ الرَّاقِبَۃ

گھر کی حفاظت اس کے محافظ سے ہی کر۔ کسی نے گھر کی حفاظت کیلئے اپنے غلام کو چھوڑ دیا۔ غلام سامان لے کر چلتا بنا تب اس نے یہ جملہ کہا۔

کالراقم علی الماء

پانی پر لکھنے والے کی طرح بے وفا۔

اِرْقَ عَلٰی ظَلْعِکَ

marfat.com
Marfat.com

اپنے لنگڑے پن کا خیال رکھ کر چڑھو۔

رَکِبَ جَنَاحَی النَّعَامَةِ

وہ شتر مرغ کے بازوؤں پر سوار ہو گیا۔

یَرْکَبُ الصَّعْبَ مَنْ لاَ ذَلُوْلَ لَهُ

سرکش پر وہ سوار ہو جس کے پاس سدھایا ہوا نہ ہو۔ آسانی سے مقصد حاصل ہو تو سخت رویہ کیوں اختیار کرے۔

مَنْ لَمْ یَرْکَبِ الاَهْوَالَ لَمْ یَنَلِ الآمَالَ

جو ہولناک اشیاء پر سوار نہ ہوگا وہ امیدیں حاصل نہ کر سکے گا۔ مصیبت کے بغیر راحت نہیں ملتی۔

کَرَاکِبِ اثْنَیْنِ

دو سواریوں کا سوار۔ جو شخص کاموں میں متردد ہو۔

رَمَی الکَلاَمَ عَلَی عَوَاهِنِه

اس نے کلام کو کھجور کی ٹہنیوں پر دے مارا۔

رَمَاهُ اللهُ بِلَیْلَةٍ لاَ اُخْتَ لَهَا

اللہ تعالیٰ اس پر ایسی رات لائے جس کی بہن کوئی دوسری رات نہ ہو۔

رَمَاهُ اللهُ مِن کُلِّ اَکَمَةٍ بِحَجَرٍ

اللہ تعالیٰ اس کو ہر ٹیلے سے پتھر مارے۔

رَمَاهُ بِاَحْقَافِ رَاسِهِ

اس کے سر کی کھوپڑی پر مارا۔

رَمَاهُ اللهُ بِثَالِثَةِ الاَثَافِی

اللہ تعالیٰ اس کو چولہے کے تیسرے پتھر کے ساتھ مارے۔

رَمَاهُ بِدَاءِ الذِّئْبِ

اللہ تعالیٰ اس کو بھیڑیے کے مرض (نہ ختم ہونے والی بھوک) میں مبتلا کرے۔

رَمَاهُ بِنَبْلَةِ الصَّائِبِ

اس کو اپنے نشانے پر لگنے والے تیر سے مارا۔

رَمَتْنِی بِدَائِهَا وَانْسَلَّتْ

اپنی بیماری میری طرف منسوب کر دی اور کھسک گئی۔

لاتَرْمِ سَهْمًا یَعْسُرُ عَلَیْکَ رَدُّهُ

وہ تیر مت پھینک جس کا لوٹانا تجھ پر مشکل ہو۔

قَبْلَ الرَّمْیِ یُرَاشُ السَّهْمُ

تیر پھینکنے سے پہلے اس کو پر لگایا جاتا ہے۔ یراش یعنی تیر کے پر لگائے گئے۔ انہیں معنی میں کہا جاتا ہے قبل الرماء

تَمْلاَءُ الکَنَائِنُ

تیراندازی سے پہلے ترکش بھر لئے جاتے ہیں۔

مَا کُلُّ رَامِی غَرَضٍ یُصِیْبُ

ہر نشانہ باز نشانہ پر نہیں مار سکتا۔

قَبْلَ الرِّمَاءِ تُمْلاَءُ الکَنَائِنُ

تیراندازی سے پہلے ترکش بھرا جاتا ہے۔

رُبَّ رَمْیَةٍ مِنْ غَیْرِ رَامٍ

کبھی تیراندازی وہ بھی کر لیتا ہے جو تیراندازی نہیں جانتا۔

عِنْدَ الرِّهَانِ تُعْرَفُ السَّوَابِقُ

گھوڑ دوڑ کے وقت آگے نکلنے والے گھوڑے پہچانے جاتے ہیں۔

اِسْتَرَاحَ مَنْ لاَ عَقْلَ لَهُ

جس کو عقل نہیں اس نے راحت پائی۔ غم اور فکر عقل کے ساتھ ہیں۔

اَلرَّائِدُ لاَ یَکْذِبُ اَهْلَهُ

پیش رو جاسوس۔ اپنے لوگوں سے جھوٹ نہیں کہتا۔ رائد: وہ شخص جو قافلے سے آگے گھاس و پانی کی تلاش کے لئے جاتا ہے اگر وہ جھوٹ بولے گا تو لوگوں کے ساتھ خود بھی ہلاک ہو جائے گا۔

اَرْوَغُ مِن ثَعْلَبَةٍ

لومڑی سے زیادہ چال باز۔

اروغانا یا ثعالب وقد علقت بالجبال

کیا اب بھی حیلہ بازی کرے گی اے لومڑی جب کہ تو جال میں پھنس چکی ہو۔

اَرْوَی مِن حَیَّةٍ

سانپ سے زیادہ سیراب۔

اَرْوَی مِن ضَبٍّ

گو سے زیادہ سیراب۔

اَلرَّاوِیَةُ اَحَدُ الشَّاتِمَیْنِ

نقل کرنے والی دو گالی دینے والوں میں سے ایک ہے۔

رُبَّ رَیْثٍ یَعْقِبُ فَوْتًا

بسا اوقات دیر کرنا فوت ہونے کا نتیجہ دیتا ہے۔ یعنی تاخیر ناکامی کا سبب ہوتی ہے۔ ریث: دیر کرنا۔

اِنْ کُنْتَ رِیْحًا فَقَدْ لاَقَیْتَ اِعْصَارًا

اگر تو ہوا تھا تو بگولے سے مل گیا۔ سیر کو سوا سیر مل گیا۔

ان اردت المعاجزة فقبل المناجزة

اگر کنارا کر لینا چاہتا ہے لڑائی یا فنا ہونے سے پہلے۔ صلح کرنے والے

marfat.com

Marfat.com

کے لئے بولا جاتا ہے۔

أرید حباءہ ویرید قتلی

میں اس کو عطیہ دینے کا ارادہ رکھتا ہوں اور وہ میرے قتل کا ارادہ (رکھتا ہے) کرتا ہے۔

اِذَا رَادَ اللّٰهُ هَلاکَ نملة انبت لها جَنَاحَيْنِ

جب چیونٹی کی موت آتی ہے تو اس کے پر نکل آتے ہیں۔

مَنْ لَمْ يُرِدْکَ فَلاَ تُرِدْهُ

جو شخص تیرا ارادہ نہ کرے تو اس کا ارادہ نہ کر۔

کَمْ بَيْنَ مُرِيْدٍ وَ مُرَاد

ارادہ اور مراد میں بڑا فاصلہ ہے۔

## ز

جَعَلَ الزُّجُّ قُدَامَ السِّنَاتِ

اس نے زج کرانی کے سامنے لگا لیا۔ حالانکہ اس کی جگہ انی کے پیچھے ہے۔

اِنْ لَمْ تُزَاحِم لَمْ يَقَعْ فِي الْخُرْجِ شَيْئٌ

اگر تو مزاحمت نہ کرتا تو خرجین میں کوئی چیز نہ پڑتی۔

مَنْ يَزْرَعِ الشَّوْکَ لاَ يَحْصُدْ بِهِ الْعِنَبَا

جو کانٹے بوئے گا اس سے انگور نہیں کاٹے گا۔ انگور توڑنے کے لئے قطف العنب: بولتے ہیں۔

کَمَا تَزْرَعُ تَحْصُدُ

جیسا بوئے گا ویسا کاٹے گا۔

هُوَ اَزْرَقُ الْعَيْنِ

وہ نیلگوں آنکھ والا ہے۔

لِکُلِّ زَعْمٍ خَصْمٌ

ہر گمان کے لئے کوئی مقابل ہے۔

زَقَّهُ زَقَّ الْحَمَامَةِ فَرْخَهَا

اس کو چگا دیا جیسے کبوتری اپنے بچے کو چوگا دیتی ہے۔ کسی کو کوتاہی کے بغیر محبت وشفقت سے پرورش کی۔

اِذَا زَلَّ الْعَالِمُ بِذَلَّتِهِ عَالَمٌ

عالم کی لغزش سے ایک جہان لغزش میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

وَزَلَّةُ الرَّأْيِ تُنْسِي زَلَّةَ الْقَدَمِ

رائے کا پھسلنا قدم کے پھسلنے کو بھلا دیتا ہے۔ رائے کی لغزش ٹھوکر لگنے سے زیادہ سخت ہوتی ہے۔

لِکُلِّ زَمَانٍ رِجَالٌ

ہر زمانے کے لئے کچھ لوگ ہوتے۔

هُمَا زُنْدَانِ فِي وِعَاءٍ

وہ دونوں ایک ہی برتن میں آگ سلگانے والے ہیں۔

اَزْهٰى مِنْ وَعِلٍ

کوے سے زیادہ متکبر۔

اَزْهٰى مِنْ طَاؤُوسٍ

طاؤس سے زیادہ متکبر اتراتا ہے۔

زُرْ غِبًّا تَزْدَدْ حُبًّا

ایک چھوڑ کر زیارت کرنا کہ محبت زیادہ ہو۔ روز کا آنا جانا قدر کھو دیتا ہے۔

اَلزَّيْتُ فِي الْعَجِيْنِ لاَ يَضِيْعُ

روغن آٹے میں ضائع نہیں ہوتا۔ گھی کہاں گیا کھچڑی میں۔

رشتہ داروں کے ساتھ احسان کرنے والے کے لئے بولتے ہیں۔

زَادَ فِي الطُّنْبُوْرِ نغمةً

اس نے طنبور میں ایک نغمے کا اضافہ کیا۔

زُيِّنَ فِي عَيْنِي وَالِدٍ وَلَدُهُ

باپ کی نظر میں بیٹا خوبصورت ہوتا ہے۔

اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو اپنے اہل وعیال کو اچھا سمجھے۔

## س

اِنْ سأَلَ اَلْحَفَ وَاِنْ سُئِلَ سَوَّفَ

اگر وہ سوال کرتا ہے تو لپٹ جاتا ہے اور اگر اس سے سوال کیا جاتا ہے تو ٹال دیتا ہے۔

تَسَائَلُنِي اُمُّ الْخِيَارِ جَمَلاً. يَمْشِي رُوَيْدًا وَيَكُوْنُ اولاً

ام خیار مجھ سے ایسا اونٹ مانگتی ہے جو آہستہ چلے اور اوّل آئے۔ دشوار چیز مانگتی ہے۔

سَائِلُ اللّٰهِ لاَ يَخِيْبُ

خدا سے مانگنے والا محروم نہیں رہتا۔

سَبَّکَ مَنْ بَلَّغَکَ السَّبَّ

اسی نے تمہیں گالی دی جس نے تمہارے پاس گالی پہنچائی۔

سُبَّنِي وَاصْدُقْ

مجھے گالی دو اگر سچ کہو۔ سچ بولنے پر رغبت کے لئے بولا جاتا ہے۔

مَالَهُ سَبَدٌ وَلاَ لَبَدٌ

marfat.com
Marfat.com

نہ اس کے بال ہیں نہ اون۔
سَبَق سَیْلُه مَطَرهُ
اس کا سیلاب اس کی بارش سے بھی پہلے آ گیا۔نفع سے پہلے نقصان ہو گیا۔
سَبَق السَّیفُ الْعَذَل
تلوار ملامت سے سبقت لے گئی۔ضبہ ابن اد نے اپنے لڑکے کے قاتل کو حرم میں قتل کر دیا۔لوگوں نے ملامت کی تو اس نے یہ جملہ کہا۔
سَبَقَ دِرَّتُهُ غَرَارهُ
اس کے زیادہ دودھ سے کم دودھ سابق ہو گیا۔شر خیر سے پہلے آ گیا اور احسان سے پہلے ہی بدی کی۔
مَنْ سَابَق الدَّهر عَثر
جو زمانہ سے آگے بڑھے گا وہ پھسل جائے گا۔
مَا استَتَرَ مَنْ قَادَ الجَمَل
جو اونٹ کو کھینچ کر لے جائے گا وہ چھپا نہیں رہے گا۔
سَحَابَة صَفٌ عَنْ قَلِیل تَقْشَعُ
گرمی کی بدلی جلد ہی چھٹ جاتی ہے۔کم ٹھہرنے والے کے لئے مثال ہے۔
لَمَّا اَسْتَدَ سَاعدَه رَمَانِی
جب اس کی کلائی درست ہو گئی تو اس نے مجھے ہی تیر مارا۔
اَلسِرُّ اَمَانَةٌ
راز ایک امانت ہے۔
سِرُّک مِن دَمِک
تیرا راز تیرے خون سے ہے۔بسا اوقات افشائے راز موت کا سبب بن جاتا ہے۔
مَالَهُ سَارِحَةٌ وَلاَ رَائِحَةٌ
اس کے پاس نہ چرنے والے جانور ہیں نہ چر کر واپس آنے والے۔
اَسْرَعُ مِنَ الْبرق
بجلی سے زیادہ تیز رفتار۔
اَسْرَعُ مِنَ الْبَیْن
جدائی سے زیادہ تیز رفتار۔
اَسْرَعُ مِنَ الطَّرف
نگاہ سے زیادہ تیز رفتار۔

اَسْرَعُ مِنَ اللَّمْع
نظر سے زیادہ تیز رفتار۔
اَسْرَعُ مِن لَمْع الْبَصرِ
آنکھ جھپکنے سے زیادہ تیز رفتار۔
اَسْرَعُ مِنْ رَجع الصَّدیٰ
آواز سے بازگشت سے زیادہ تیز رفتار۔
اَسْرَعُ مِن الیدالَی الفَم
منہ کی طرف ہاتھ سے زیادہ تیز رفتار۔
یَسْرِقُ الْکُحلَ مِن العین
آنکھ سے سرمہ چرا لیتا ہے۔
اَسراىٰ مِنَ الْخیَال
خیال سے زیادہ چلنے والا۔
اَلسَّعِیدُ مِنْ کُفِیَ
نیک بخت وہ ہے جس کو استغناء حاصل ہو گیا۔
بَالسَّاعِد یَبْطِشُ الْکَفُّ
کلائی کے ذریعہ ہی ہاتھ مضبوط پکڑتا ہے یعنی کامیابی کے لئے قوت و قدرت ضروری ہے۔جو میرے پاس نہیں اور مددگاروں کی کمی کے موقع پر بھی مثال دی جاتی ہے۔اسی طرح کا ایک شعر ہے۔

اولئک اخوانی الذین رایتهم
وما الکف الا اصبع ثم اصبع

یہ میرے بھائی ہیں جن کو تو نے دیکھ لیا اور ہاتھ انگلی در انگلی کے علاوہ نہیں۔ایک ایک انگلی سے ہی پورا ہاتھ بنتا ہے۔
مَالَهُ سِعْته وَلاَ مَعْنَةٌ
نہ اس کے پاس تھوڑا کھانا ہے نہ زیادہ۔
مَنْ سَعٰی رَعٰی
جو دوڑا وہ چر گیا۔
رُبَّ سَاعٍ لِقَاعِدٍ
بعض آدمی بیٹھے ہوئے کے لئے دوڑتے ہیں۔
یَسْتَفُّ الْتُّرابَ وَلاَ یَخضَع لاحدِ عَلٰی باب
خاک پھانکتا ہے مگر کسی کے دروازے پر نہیں جھکتا۔
سَفِیْهٌ لَمْ یَجِد مُسَافهًا
سبک سر بے وقوف ہے کسی گالی دینے والے سے واسطہ نہیں پڑا۔
حَیْثُما سَقَط لَقَطَ
جہاں کہیں جا پڑا وہیں سے کچھ اٹھا لیا۔حیلہ ساز اور چالاک شخص کے

marfat.com
Marfat.com

لئے بولتے ہیں "جہاں دیکھا توا پرات وہیں گزار دی ساری رات"۔

لِكُلِّ سَاقِطَةٍ لَاقِطَةٌ

ہر گرنے والی چیز کو کوئی اٹھانے والی مل جاتی ہے۔

يُسقىٰ مِن كُلِّ يَدٍ بِكَاسٍ

ہر ہاتھ سے ایک پیالہ پی لیتا ہے۔

سَاقِيَةٌ لَا تُعَكِّرُ بَحرًا

چھوٹی ہر سمندر کو گدلا نہیں کرتی۔

سَكَتَ اَلْفًا وَنَطَقَ خَلْفًا

ہزار لحظہ خاموش رہا۔

اَلسُّكُوت اَخُوا لرضا

خاموشی رضامندی کی طرح ہے۔

رُبَّ سُكُوتٍ اَبْلَغُ مِن كَلَامٍ

بہت سی خاموشیاں کلام سے زیادہ بلیغ ہوتی ہیں۔

رُبَّمَا كَانَ السُّكُوت جوابًا

بسا اوقات خاموشی ہی جواب ہوتی ہے۔

سَلْعُ الْحُبَارىٰ سَلَاحَهٗ

سرخاب کا بیٹ کرنا ہی اس کا ہتھیار ہے۔

سَلَاحُ الضُّعَفَاءِ الشِّكَايَةُ

کمزوروں کا ہتھیار شکایت ہی ہے۔

اَسْلَحُ مِنَ الْحُبَارىٰ

سرخاب سے زیادہ بیٹ کرنے والا۔

اَلسُّلْطَان ظِلُّ اللّٰهِ فِي اَرْضِهٖ

بادشاہ خدا کی سرزمین پر خدا کا سایہ ہے۔ مخلوق کو اس سایہ میں پناہ ملنی چاہئے۔

لَا سُلْطَان بِلَا رِجَالٍ

بغیر آدمیوں کے کوئی بادشاہ نہیں بنتا۔

لَيْسَ لِسُلْطَانِ الْعلم زَوَال

سلطان علم کو زوال نہیں۔

مَنْ سَلَكَ الجَدَدَ اَمِنَ العِثَار

جو شخص ہموار زمین پر چلے گا وہ پھسلنے سے محفوظ رہے گا۔

اِنْ سَلِمْتَ مِنَ الاَسَدِ فَلَا تَطْمَعْ فِي صَيْدِهٖ

اگر تو شیر سے بچ جائے تو اس کا شکار کا لالچ نہ کر۔

مَنْ سَلِمَتْ سَرِيرَتُهٗ سَلِمَتْ عَلَانِيَتُهٗ

جس کی باطنی خصلت درست ہوگی اس کا ظاہر بھی سالم ہوگا۔

اِنْ تَسْلَمِ الجِلَّةُ فَالنِّيبُ هَدَرٌ

اگر بڑے اونٹ بچ جائیں تو بوڑھی اونٹنیاں رائیگاں ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ جب قیمتی چیز بچ جائے تو بے قیمت چیزوں کی پرواہ نہیں ہوتی۔

السَّلَامَةُ غَنِيمَة

سلامتی ایک غنیمت ہے۔

اِنَّ السَّلَامَةَ مِنْهَا تَرْكُ مَا فِيهَا

اس کی سلامتی یہ ہے کہ اس میں جو کچھ ہے اس کو چھوڑ دیا جائے۔

اَسْمَحُ مِنْ لَافِظَةٍ

پرندے سے زیادہ سخی جو اپنے پیٹ کا کھانا اپنے بچوں کو چگا دیتا ہے۔

لَقَد اسمعت لو ناديت حيًا

اگر تو کسی زندہ کو پکارتا تو اس کو سنا دیتا۔

اَسْمع جَعْجَعَة وَلَا اَرىٰ طِحْنًا

چکی کی گڑگڑاہٹ تو سنتا ہوں مگر آٹا دکھائی نہیں دیتا۔ بزدل اور بخیل کا شور تو سنائی دیتا ہے مگر عمل نظر نہیں آتا۔

اَنْ تَسْمَعَ المُعَيدِي خَيْر مِن ان تَرَاهُ

تیرا معیدی کو سننا اس کو دیکھنے سے بہتر ہے۔ منذر ابن ماء السماء نے کہا تھا جو شقہ بن حمرۃ المعیدی کے متعلق اچھی خبریں سن کر خوش فہمی رکھتا تھا۔ دیکھا تو وہ انتہائی بدصورت نکلا۔ اس کا یہ قول ضرب المثل بن گیا۔

اِذَا لم تُسْمَعْ فَالْمَعْ

جب تو سنا نہ سکے تو اشارہ ہی کر دے۔

اِسْمَعْ وَلَا تُصَدِّقْ

سن لے خواہ تصدیق نہ کر۔

سَامِعًا دَعَوْت

تو نے سننے والے کو پکارا ہے۔

بين سَمع الارض وَبَصرها

زمین کے کان اور آنکھ کے درمیان۔

اَسْمَعُ مِنْ قُرَاد

چچڑی سے زیادہ سننے والا۔ کہتے ہیں کہ چچڑی ایک دن کی مسافت کی راہ سے اونٹ کے پاؤں کی آواز سن کر اس طرف حرکت شروع کر دیتی ہے۔

marfat.com

Marfat.com

قَد اِستَسمَنتَ ذَاوَرَمٍ
تو نے ورم والے کو موٹا سمجھ لیا ہے۔ ظاہر سے فریب کھایا ہے۔

سَمنکُم هَرِیق فِی اَدِیمِکُم
تمہارا گھی تمہاری کھال میں ہی انڈیل دیا گیا ہے۔ تمہارا مال تم ہی پر خرچ ہوا۔

اَسمَنُ مَن یَغر
یغر سے زیادہ فربہ۔

مَن لِی بِالسَّانِح بَعدَ البَارِح
کون میرے لئے مبارک ہوگا منحوس کے بعد۔

کَانَ سَندَانا فَصَار مِطرَقَةً
وہ اہرن تھا پھر ہتھوڑا بن گیا۔

اِذَا کُنتَ سَندَانا فَاصبِرُوا اذا کنت مطرقةً فاوجِعُ
اگر تو اہرن ہے تو صبر کر اور اگر ہتھوڑا ہے تو درد پہنچا۔

اَسهَرَ مِن النَّجم
ستارے سے زیادہ جاگنے والا۔

اَسهَرُ مِن قُطرُب
قطرب (رات بھر جاگنے والا کیڑا) سے زیادہ جاگنے والا۔

سَهمُ لَکَ وَسَهمٌ عَلَیکَ
ایک حصہ تیرے موافق دوسرا تیرا مخالف۔

اَسَاءَ سَمعًا فَاسَاءَ اجابةً
اس نے غلط سنا اور غلط جواب دیا۔

اَسَاءَ کَارِهٌ مَا عمل
مجبور شخص نے برا کام کیا۔

اَسَاءَ رَعیًا فسقی
اس نے بری طرح چرایا اور پھر پانی بھی پلا دیا۔ اس نے کم چرانے کے بعد خالی پیٹ سے پانی پلا دیا۔ کام اچھا نہ کیا اور اصلاح کی کوشش سے مزید فساد پھیلا دیا۔

سُوءُ الظَّنِّ مِن شِدَّةِ الضِنِّ
بدگمانی انتہائی دوستی کی وجہ سے ہوتی۔ اس کے ہم معنی ہے ان الشفیق بسوء ظن مولع: مہربان بدگمانی کا حریص ہے۔

سَیِّدُ القَوم اَشقَاهم
قوم کا سردار سب سے زیادہ بدبخت ہوتا ہے۔ جو ہر ایک کی ڈھال بن کر تمام سختیاں اپنے سر سہہ لیتا ہے۔

مَا کُلّ سَودَاء تَمرَةٌ
ہر سیاہ چیز کھجور نہیں ہوتی۔

لَو ذَاتُ سِوَارٍ لَطمَتنِی
کاش کہ کوئی کنگن والی عورت مجھے طمانچہ مارتی۔

مَاسَاوَاکَ بِنَفسِهٖ مَا ظَلَمَکَ
جس نے تم کو اپنے نفس کے برابر رکھا اس نے تجھ پر ظلم نہیں کیا۔

سَاوَاکَ عَبدُ غَیرِکَ
تیرے غیر کا غلام تیرے برابر ہے۔ کیونکہ وہ تمہاری حکم برداری سے آزاد ہے۔

اِن اسْتَوی فسکین وان اعوج فمنجل
وہ اگر سیدھا ہو تو چھری ہے۔ ٹیڑھا ہو جائے تو درانتی ہے۔

سِر وَقَمَرٌ لَکَ
چلا جا اور چاند تیرے واسطے ہے۔ رات میں چلنے کے لئے چاند کی روشنی کو غنیمت سمجھ۔

سَیرَةُ المَرءِ تُنبِئُ عَن سَرِیرَتِهٖ
آدمی کی عادت اس کی باطنی شرافت کی خبر دیتی ہے۔

سیرین فی خَرَزةٍ
دو تسمے ایک سوراخ ہیں۔

سَالَ بِهِم السیل وَ جَاش بناء الجر
ان کو سیلاب نے بہا دیا اور ہم پر سمندر چڑھ آیا۔

سِیلَ بِهٖ وَهُو لا یدری
اس کو بہا دیا گیا مگر اسے خبر بھی نہیں۔

## ش

اَشأَمُ مِن بَرَاقِش
براقش سے زیادہ منحوس۔ براقش ایک کتیا کا نام ہے جو اپنے ہی مالکوں کو کاٹ کھاتی ہے۔

اَشأَمُ مِن البَسُوسِ
بسوس سے زیادہ منحوس۔ بسوس منقذ تمیمیہ کی لڑکی تھی اور جساس بن مرہ بکری کی خالہ ہے۔ اس کے ایک پڑوسی کی اونٹنی کو جس نے کلیب بن وائل تغلبی کی چراگاہ میں چرائی چرتے ہوئے کسی پرندے کے انڈے توڑ دیئے تھے۔ کلیب نے تیر مار دیا۔ بسوس کی فریاد پر اس کے بھانجے جساس بن مرۃ بکری نے کلیب پر حملہ کر کے اس کو قتل کر دیا۔ پھر مہلہل جو کہ کلیب کا بھائی اور بنی تغلب کا سردار ہے۔ کلیب کے قصاص کے لئے کھڑا ہو گیا۔ اسی طرح بنی تغلب اور بکر کے

marfat.com
Marfat.com

درمیان لڑائی چھڑ گئی۔ جو چالیس سال تک جاری رہی۔ اسی وجہ سے نحوست میں بسوس کی نحوست ضرب المثل ہو گئی۔

اَشاَمُ مِن حِفَارٍ

قبر کھودنے والے سے زیادہ منحوس۔

اَشاَمُ مِن داحسٍ

داحس سے زیادہ منحوس۔

اَشاَمُ مِن زَعیف الحولاءِ

طویس سے زیادہ منحوس۔

اَشاَمُ طُوَیسٍ

منشم کے عطر سے زیادہ منحوس۔

اَشاَمُ مِنْ عِطْرِ مِنْشَمٍ

منشم کے عطر سے زیادہ منحوس۔ ایک عطر بیچنے والی عورت تھی جو جنگ پہ آمادہ کرنے کے لیے عطر لگاتی تھی۔

اَشاَمُ مِنْ غُرَابِ البَیْن

جدائی کے کوے سے زیادہ منحوس۔ بدوی جب کسی جگہ سے خیمے کو اٹھاتے تو کوے اس جگہ کھانے کی اشیاء پر ٹوٹ پڑتے اسی لئے بدفال لے کر ان کو جدائی کے کوے کہتے۔

مَنْ شَبَّ عَلٰی خُلقٍ شَاب علیه

جس عادت پر کوئی جوان ہوا ہے۔ اسی پر بوڑھا ہوگا۔

اَلشَّباب مَطِیَّةُ الجَهْلِ

جوانی جاہلت کی سواری ہے۔

اَلشَّبْعَانُ یفت لِلْجَائِعِ فتًا بَطِیئًا

پیٹ بھرا بھوکے کے لئے آہستہ روٹی توڑتا ہے۔

ان هَذَا الشبل مِن ذَاک الاسد

یہ بچہ بھی اسی شیر کا ہے۔

مَنْ اَشْبَه اَبَاهُ فَمَا ظَلَم

جو اپنے باپ کے مشابہ ہوا اس نے زیادتی نہیں کی۔

اَشْبَهُ مِنَ الْماءِ بِالْماءِ

اس سے زیادہ مشابہ جیسے پانی سے پانی۔

اِنَّهُ لاَ شَبَهُ بِهِ مِن التَّمرةِ بِالتَّمرةِ

وہ یقیناً اس سے بھی زیادہ مشابہ ہے جیسے ایک کھجور دوسری سے۔

مَا اَشْبَها حجل الْحِبَالِ بِاَلْوانِ صُخُرِها

پہاڑوں کی چکور اس کی چٹانوں کے رنگ سے کتنی مشابہ ہوتی ہے۔

مَا اَشْبَه اللَّیْلَةُ بِالْبَارِحَةِ

آج کی رات کل کی گزشتہ رات سے کس طرح مشابہ ہے۔

اَلشُّبْهَةُ اُخْتُ الحَرام

شبہ حرام کی بہن ہے۔

یَشْبَعُ مَرَّةً وَیاسُو اُخْرٰی

کبھی زخمی کرتا ہے کبھی غم خواری کرتا ہے۔

اَشْجَعُ مِنْ لَیْث

شیر سے زیادہ بہادر۔

اَشْجَعُ مِن اُسَامه

شیر سے زیادہ بہادر۔ اسامہ شیر کا علم ہے۔

اَلشُّجَاعُ موقّی

بہادر سے کتراتے ہیں۔

اِنْ لَمْ یَکُنْ شَحْمٌ فَنَفَش

اگر چربی نہ ہو تو اون ہی سہی۔

شَخْبٌ فِی الاِنَا وَشَخْباً فِی الْاَرْضِ

دودھ ایک دھار برتن اور ایک زمین پر۔

وَلَمَّا اشْتَدَّ سَاعِدُه رِمَانِی

جب اس کی کلائی مضبوط ہوگئی تو اس نے میرے ہی تیر مارا۔

اَشَدُّ حُزْنا مِنَ الخنساء عَلٰی صَخْرٍ

صخر پر غم کرنے والی خنساء سے بھی زیادہ غمگین۔ صخر بن عمرو سلیمی بنی اسد پر ڈاکہ ڈالنے کے دوران تیر سے زخمی ہو کر مر گیا تو اس کی بہن خنساء نے بڑے دردناک مرثیے کہے اور شدت غم میں بھائی کی قبر کی مجاور بن گئی۔ حتیٰ کہ مر گئی۔

لِلشَّدائِدِ تُذْخَر الرِّجَالُ

سختیوں کے لئے آدمیوں کا ذخیرہ کیا جاتا ہے۔

عِنْدَ الشَّدَائِدِ تَذْهَبُ الْاَحْقَادُ

مصیبت کے وقت دشمنان زائل ہو جاتی ہیں۔

عِنْدَ الشَّدائِدِ تُعْرَفُ الِاخْوانُ

سختیوں کے وقت بھائی پہچانے جاتے ہیں۔

شَرُّ اَیَّامِ الدِّیکِ یَومَ تُغْسَلُ رِجْلاهُ

مرغ کے لئے بدترین دن وہ ہے جو بعد میں یاد آئے۔

شَرُّ الرای الدَّبَرِیُّ

بدترین رائے وہ ہے جو بعد میں یاد آئے۔

شَرُّ الشَّدَائد ما یُضحک

بدترین سختی وہ ہے جو ہنسانے والی ہو۔ حیرتناک جو مصیبت زدہ یا

marfat.com

Marfat.com

ہے۔
نبح الکلاب لا یضرُ باالسّحاب
کتے کا بھونکنا بادل کو ضرر نہیں دیتا۔
اَنجز حُرٌّمَا وَعَدَ
شریف نے جو وعدہ کیا اس کو پورا کیا۔
نَاجزًا بِناجِزٍ
نقد از نقد۔
دُوْنَه النّجم
اس سے پہنچ ہی تو ستارہ ہے۔
مَنْ نَجا بِرَاْسِهِ فَقَدْ رجع
جو اپنا سر بچا لے گیا وہ نفع میں رہا۔
ما انت نَجِيَّةٌ وَلاَ سَيِّئَةٌ
نہ تو نجات یافتہ ہے نہ مقید۔
نَحتَ اَثْلَتَه
اس نے اس کے جھاؤ کو چھیل ڈال۔یعنی قلعی کھول دی۔اثلۃ: جھاؤ کا درخت۔یہاں مراد اصل اور حسب سے ہے۔
اَلنَّدَمُ عَلٰی السکوت خَيْرٌ مِنَ النّدم علی القَوْلِ
خاموشی پر ندامت بولنے پر ندامت سے بہتر ہے۔
اَنْدَمُ مِنَ الکُسَعِی
کسعی سے زیادہ نادم۔کسعی نے اپنے تیر ضائع کر لئے اور کمان توڑ دی بعد میں افسوس زدہ ہوا۔
کُلُّ النّداء اِذَا نَادَيْتُ يَخذُلُنِي اِلا النِّداءُ اِذَا نَادَيْتُ يَا مالی
ہر چیز جو میں دیتا ہوں۔مجھے رسوا کرتی ہے بجز اس آواز کے کہ کہوں یا مالی۔
اَلتّرائعَ لاَ القرائبَ
دور کی عورتوں سے نکاح کرو نہ کہ اقارب کی عورتوں سے۔
نَزَلْتُ مِنْهُ بِوادِ غَيْرِ ذِیْ زَرْعٍ
تو اس کے پاس بغیر کھیتی کی وادی میں اترا ہے۔وہاں سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔
اِذَا نَزَلَ بِکَ الشّرُّفاء قعُد
جب تجھ پر شر نازل ہو تو بیٹھ جا۔یعنی شر کی طرف جلدی اور سبقت نہ کر خواہ تجھے اس کی طرف سبقت کرنے پر مجبور کیا جائے۔
لَيس عَلَيْکَ نسيجُهُ فَاسْحَبْ وَخَبِّر
اس کا بنا تیرے ذمہ تو نہیں ہے لہذا کھینچ و...

اِنَّه نَسِيْجُ وَحْده
وہ ایک ہی بنا ہوا ہے۔
اِن النِّساءَ حَبائل الشيطان
عورتیں شیطان کا جال ہیں۔
اِنَّ النِّساءَ شَقَائِقُ الاَقْوام
عورتیں مردوں کا نصف حصہ ہیں یعنی مساوی حق کی مالک ہیں۔
اَلنَّشِيْدُ مَعَ المَسَرَّة
شعر خوانی خوشی کے ساتھ ہوتی ہے۔یعنی طبیعت خوش ہو تب ہی گایا جاتا ہے۔
اَنْشطُ من ظَبْيٍ مُقْمِرٍ
چاندنی رات والے ہرن سے زیادہ خوش۔
اِذَا نُصِرَ الرَّأْیُ بَطَلَ الهوٰی
جب عقل کی خواہش ہوتی ہے تو خواہش نفس ختم ہو جاتی ہے۔
نُصْرَةُ الْحَقِّ شرفٌ
حق کی امداد کرنا شرافت و بزرگی ہے۔
لَو اَنْصَفَ النَّاسُ لاَستراح القاضی
اگر لوگ انصاف سے کام لیتے تو منصف کو آرام مل جاتا۔
لاَ يَنْتَصِفُ حَلِيْمٌ مِنْ جَهُوْلٍ
بردبار جاہل سے انتقام نہیں لیتا۔
نِصفُ العَقْلِ مَدَارةُ النَّاس
ملنساری آدھی عقل ہے۔
اَنْضج اخوکَ ثُمَّ رَمَدَ
تیرے بھائی نے پکایا اور پھر راکھ ملا دیا۔کام اچھا کیا مگر پھر خراب کر دیا۔
عِنْدَ النِّطاح يُغْلَب الکبش الْاَجَمُّ
سینگ ٹکرانے کے وقت بے سینگ مینڈھا مغلوب ہو جائے گا۔
اَنْطَقُ مِنْ سَحبان
سحبان سے زیادہ خطیب۔
مَنْ نَظَر فی العَوَاقِبِ سَلِمَ من النوائب
جو انجام پر نظر رکھے گا حادثوں سے محفوظ رہے گا۔
مَنْ صَار نَعجَةً اَکَلَهُ الذِّئب
سحبان سے زیادہ خطیب۔
رُبَّ نَعْلٍ شر من الحَفاءِ
... پاؤں ہونے سے زیادہ برے ہیں۔

marfat.com
Marfat.com

نعم کلب من بؤس اھلہٖ
کتا اپنے آقا کی تنگی و فقر سے موٹا تازہ ہوگیا۔
مثل النعامۃ لا طیر و الاجمل
شتر مرغ کی طرح نہ پرندہ ہے نہ اونٹ۔
نفخت فی غیر ضرم
تو ایسی چیز میں پھونک دے رہا ہے۔
ما بھا نافخ ضرمۃ
مکان میں کوئی آگ پھونکنے والا بھی نہیں۔
انفذ من سھم
تیر سے زیادہ سوراخ کرنے والا۔
انفر من ظبی
ہرن سے زیادہ بدکنے والا۔
انفر من نعامۃ
شتر مرغ سے زیادہ بدکنے والا۔
انفر من بصیر ازبّ
گھنے بالوں والا اونٹ سے زیادہ بدکنے والا۔
نفس عصام سوّدت عصاما
عصام کے نفس نے عصام کو سردار بنا دیا یعنی زور بازو سے بادشاہ بن گیا۔
النفس مولعۃ سوّدت عصاما
نفس شیدا ہے جلدی حاصل ہونے والی چیز سے محبت رکھنے والا۔
النفس مولعۃ بحبّ العاجل
نفس شیدا ہے جلدی حاصل ہونے والی چیز سے محبت رکھنے کا۔
النفس تعلم من اخوھا النافع
نفس جانتا ہے کہ اس کا نافع بھائی کون ہے۔ کسی کی مدحت یا مذمت کے موقع پر بولا جاتا ہے۔
من جعل نفسہٗ عظما اکلتہ الکلاب
جو شخص اپنے آپ کو ہڈی بنائے گا' اس کو کتے کھا جائیں گے۔
ما ینفع الکبد یضرّ الطحال
جو چیز جگر کو فائدہ دیتی ہے وہ تلی کے لئے مضر ہے۔
لا ینفع حذر من قدر
احتیاط تقدیر کے مقابلے میں نفع نہیں دیتی۔
ما تنفع الشعنۃ فی الوادی الرُّغب
خفیف بارش وسیع وادی کو نفع نہیں پہنچاتی۔

لا ینفعک من جارِ سوءٍ بوقٍ
برے پڑوسی سے بچنا بے فائدہ ہے بچ نہیں سکتا۔
وما نفع السّیوف بلا رجالٍ
بغیر آدمیوں کے تلواروں کا کیا فائدہ۔
النقد عند الحافرۃ
نقد سبقت کے وقت ہوتا ہے۔ آگے نکلنے والے گھوڑوں کے کھروں سے جو میدان کھدا ہے وہیں انعام کی رقم پر کھانی چاہئے۔ یعنی جلدی ملنی چاہئے۔
النّقد صابون القلب
نقد دل کا صابون ہے۔
ما نقص من مالک ما زاد فی عقل
جس مال نے تیری عقل میں اضافہ کیا وہ گم نہیں ہوتا۔
من نقل الیک فقد نقل عنک
جس نے تیری طرف نقل کیا وہ تم سے نقل کرے گا۔
انقل من فیءٍ
سایہ سے زیادہ منتقل ہونے والا۔
انقی من الدّمعۃ
آنسو سے زیادہ شفاف۔
انقی مرأۃ الغریبۃ
اجنبی عورت کے شیشے سے صاف۔
ترکتہ علی انقی من الرّاحۃ
میں نے اس کو ہتھیلی سے زیادہ صاف حالت میں چھوڑا۔
انکر من شیی
شئی سے زیادہ غیر معین۔
انمّ من التّراب
مٹی سے زیادہ چغل خور۔
انمّ من الصّبح
صبح سے زیادہ غماز۔ رات کے پردہ میں چھپی ہوئی چیز کو فاش کر دیتی ہے۔
من نھشتہ الحیۃ حذر الرّس
سانپ کا کاٹا رسی سے بھی ڈرتا ہے جیسے دودھ کا جلا چھاچھ بھی پھونک پھونک کر پیتا ہے۔
ھل ینحض البازی بلا جناح
کیا شکرا بغیر بازوؤں کے اڑ سکتا ہے؟

marfat.com
Marfat.com

**لا تنه عن خُلق وتاتی مثله**

کسی ایسی عادت سے لوگوں کو منع مت کرو جس کو تم خود کرتے ہو۔

**النّاس مُجزیّون باعمالھم**

لوگوں کو اپنے اعمال کی جزا ملے گی۔

**النّاس اتباعُ من غلبَ**

لوگ غالب آدمی کے تابع ہوتے ہیں۔

**النّاسُ اعداءَ ما جھلوا**

لوگ نامعلوم چیز کے دشمن ہوتے ہیں۔

**النّاسُ عبدُ الاحسان**

لوگ احسان کے غلام ہیں۔

**لکلّ اناسٍ فی بعیرھم خبرٌ**

لوگ اپنے اپنے اونٹوں کی خبر رکھتے ہیں۔ یعنی ہر قوم اپنے معاملات کو غیروں سے زیادہ جانتی ہے۔

**استنوق الجمل**

اونٹ ناقہ بن گیا۔

**لا ناقتیُ فی ھذا ولا جمل**

نہ اس معاملے میں میرا اونٹ ہے نہ میری ناقہ۔

**نام عصام ساعۃ الرّحیل**

کوچ کے وقت عصام سو گیا۔

**النّوی اوّلَ الشّجرۃ**

گٹھلی درخت کی ابتداء ہے۔

## ی

**یھبُّ معَ کلّ ریح**

ہر ہوا کے ہمراہ چل پڑتا ہے۔ ایسے کیلئے کہتے ہیں' چلو تم ادھر کو ہوا ہو جدھر کو۔

**اھدٰی من القطا**

قطا (چڑیا) سے زیادہ ہدایت یافتہ۔ قطا تیزی سے اپنی منزل پر سیدھی پہنچ جاتی ہے۔

**اھدٰی منَ الید الی الفم**

منہ کی طرف جانے والے ہاتھ سے زیادہ ہدایت یافتہ۔

**لا تھرف بما لا تعرف**

جس چیز کا تجھے علم نہیں اس کی تعریف میں مبالغہ مت کر۔

**ھرّق علی جمرک**

اپنی چنگاری پر پانی ڈالو۔ اپنی لگائی آگ کو خود ہی بجھاؤ۔

**اذا ھلک عیرٌ فعیرٌ فی الرباط**

اگر ایک گدھا ہلاک ہو گیا تو اسی میں دوسرا موجود ہے۔

**امّا ھلکَ وامّا ملک**

یا ہلاکت یا ملک۔ تخت یا تختہ۔

**اھلک منْ ترھات الساسب**

صحرا کے شاخ در شاخ راستوں سے زیادہ ہلاک کرنے والا۔

سباسب: لق و دق صحرا۔

**کُل ھمّ الی فرُج**

ہر غم کشادگی کی طرف لے جاتا ہے۔ مصیبت کے بعد راحت ہے۔

**ھانَ علَی الاملَس فی الدّبرُ**

صاف پیٹھ والے اونٹ پر وہ چند آسان ہے جس سے زخمی پیٹھ والا دو چار ہے۔

**منْ ھانَت علیه نفسُه فھو علی غیره اھون**

جو اپنے آپ ہلاک سمجھے گا وہ دوسرے کے لئے اور بھی زیادہ ہلاک ہوگا۔

**من اھان ماله اکرم نفسه**

جو اپنے آپ کو ذلیل کریگا وہ اپنے نفس کو معزز بنائے گا۔

**ھوّن علیکَ ولا تُولع باشفاقٍ**

پرواہ نہ کر اور کم ہونے سے خوف نہ کر۔ جو جاتی ہے جانے دے آخر چھوڑنا ہے۔ اشفاق کم ہونا یا کم کرنا۔

**اھوَن من النّباح علی السّحاب**

بادلوں پر بھونکنے سے زیادہ بے قدر۔ جس کتے کی کوئی قدر کرنے والا نہ ہو وہ بارشوں میں بھیگتا ہے اور جب بادل دیکھتا ہے تو بھونکتا ہے۔

**اھون من قُعیس علی عمته**

اس سے بھی زیادہ بیقدر جتنا قعیس اپنی پھوپھی کے نزدیک تھا۔ قعیس کوفہ کا ایک شخص سردیوں میں اپنی پھوپھی سے ملنے آیا۔ مکان تنگ تھا۔ پھوپھی نے کتے کو اندر جگہ دی اور قعیس کو باہر سلایا اور وہ سردی سے مر گیا۔

**ما اھوَن الحرب علی النّظارۃ**

تماشا دیکھنے والے کے نزدیک لڑائی کتنی آسان ہے۔

**انّ الھوان للئیم مرامۃ**

[illegible] کی مہربانی ہے۔

marfat.com
Marfat.com

اِن الھوٰی مِن الھوٰی
محبت دوری سے ہوتی ہے۔
اِنَّ الھوٰی شریک العمی
محبت اندھے پن کی طرح ہے۔
اِنَّ الھوٰی الھوان
محبت ذلت کا نام ہے اس راہ میں ذلتیں برداشت کرنی پڑتی ہیں۔
مَنْ ھَابَ خَابَ
جو ڈر گیا سو مر گیا۔
من ھاب الرجال تھیّبوہٗ
جو لوگوں سے ڈرے گا لوگ اس کو ڈرائیں گے۔

## و

لو لا الوئام لھلک الانام
اگر چہ موافقت نہ ہوتی تو لوگ ہلاک ہو جاتے۔
وَجْعُ ساعة وَلا کُلِّ ساعةِ
ایک گھڑی کی تکلیف نہ کر ہر گھڑی کی۔
لَمْ اَجِد لِشَفرةٍ مَحزًط
میں نے چھرے کے لئے کاٹنے کی جگہ نہ پائی۔
قَدْ یُوْجَد فِی النَّھر مَا لاَ یُوْجَد فی البَحر
کبھی نہر میں وہ چیز مل جاتی ہے جو سمندر میں نہیں ملتی۔
الوَحْدة خَیرِ من جلیس السُّوء
برے ہم نشین سے تنہائی بہتر ہے۔
وحمی بِلا حَبْل
حمل کے بغیر مختلف اشیاء کی خواہش کرنے والی۔
دَعْ عنک بُنیات الطریق
شاخ در شاخ راستوں کو چھوڑ کر۔
دَع العَوراء تَخطاک
بری چیز کو چھوڑ دو تم سے تجاوز کر جائے گی۔
دع القطَاینم وَشَرَّ یَعْبُرْ
قطا کو سو جانے دو اور شر کو گزر جانے دو۔
دَاعِ اللَّوم اِنَّ اللَّوم عَنِ النوائب
ملامت چھوڑ، ملامت کرنا مصائب کا معین و مددگار ہے۔
وَدَعْ مَا لاَ مُوَدَعَهُ
مال کو اس کے ودیعت رکھنے والے ہی نے چھوڑ دیا ممکن

واپس نہ ملے "جو ہاتھ سے نکلا وہ پرایا"۔
بِکُلِّ وَادٍ بَنُو سعد
ہر وادی میں بنو سعد ہی ہیں۔ یعنی آوے کا آوا بگڑنا۔
لِکُلِّ وَادٍ مِن ثعلبةٍ
ہر وادی میں بنو ثعلبہ کا اثر موجود ہے۔
وَرَاکَ اَوْسَعُ لَکَ
تیرے پیچھے تیرے لئے زیادہ وسیع معاملہ ہے۔
مَاوَرَاکَ اَوْ رَاکَ یَاعِصَام
تیرے پیچھے کیا ہے اے عصام یعنی نعمان کا کیا حال ہے جس نے مجھے اپنے پاس داخل ہونے سے روک دیا ہے یہ نابغہ عناصر کا قول ہے۔
اَوْرَدْتَ مَا لَمْ تُصْدِر
تو نے وہ چیز اتاری ہے جس کو واپس نہیں کر سکتا۔ ایسی بری بات کہی جو واپس نہیں ہو سکتی یا ایسی غلطی کی ہے جس کی تلافی نہیں ہو سکتی۔
حَتّٰی یَرِدَ الضَّبُّ
یہاں تک کہ گوہ پانی پئے۔ مشہور ہے کہ گوہ کبھی پانی نہیں پیتی۔
مَا ھٰکذا تُوْرِدُ یا سعد الْاِبِلَ
اے سعد! اس طرح اونٹوں کو پانی نہیں پلایا جاتا۔ یعنی معاملات کو اس برے طریقے سے انجام نہیں دیا جاتا۔ مالک بن زید مناۃ بن تمیم نے اپنے بھائی سعد کو بے پروائی سے اونٹوں کو پانی پلانے پر تنبیہ کرتے ہوئے کہا تھا۔
ھٰذا وَلما تَرِدْ تِھَامَةَ
یہ گھبراہٹ حالانکہ مکہ ابھی دور ہے۔
مَوْرِدُ الجَھْل وَبِئُ المَنْھَل
جہالت کا گھاٹ ناخوشگوار پانی پینے کی جگہ۔
وَاسِطَة القِلَادَة
ہار میں سب سے بڑا دانہ۔
اَوْ سَعْتَھُم سَبًّا وَ اَوْدُوْ بِالْاِبِل
گالیاں تو بہت کھل کر دیں حالانکہ وہ اونٹوں کو لے ہی گئے۔
اِتَّسَع الخَرْق عَلَی الرَّاتِق
پھٹن جوڑنے والے پر وسیع ہو گئی۔ فساد اتنا بڑھ گیا کہ اصلاح کا موقع جاتا رہا۔
فی سِعَةِ الاخلاق کُنُوْز الارزاق
وسعت اخلاق میں رزق کے خزانے ہیں۔ خوش اخلاق بھوکا نہیں

marfat.com
Marfat.com

رہتا۔

كُنْ وَصِي نَفْسِک

اپنے نفس کا وصی بن کر۔

اِنَّ الْمُوصِيْنَ بنو سَهْوان

وصیت کے لئے ہونے لوگ آدم کی اولاد ہیں۔

اَيْنَ يَضَع الْمَخْنُوق يَدَهُ

گلا گھونٹا ہوا اپنا ہاتھ کہاں رکھے۔

ضَع الفأس فِي الرأس

تیشہ کو سر میں رکھ دے۔ موقع کو غنیمت سمجھو اور اپنا کام جلد پورا کرلو۔

وَعْدُ الكَرِيم دَيْن

سخی کا وعدہ قرض ہے۔

وَعْدُ بلا وفاءٍ علاوةٌ بلا سبب

وعدہ پورا نہ کرنا بلاوجہ کی دشمنی مول لینا ہے۔

اَلعِدَة عَطِيَّةٌ

وعدہ عطیہ کی طرح ہے۔

مَواعِيدُ عَرْقُوب

عرقوب کے وعدے۔

وَافق شنٌّ طَبَقه او طبقة

چمڑے کا ظرف اپنے غلاف کا موافق بن گیا۔

اِنْ لَمْ يَكُن وِفَاق فَفِراق

موافقت نہ ہوتو جدائی بہتر ہے۔

اَوْ فى من السموءل

سموئل سے زیادہ وفادار۔

لا تَقْعَن البحر اِلَّا سَابحا

دریا میں اس وقت کودو جب تیرنا جانتے ہو۔

وَقَفَ تَحْتَ الميزاب وَفرَّمِنَ المطر

بارش سے بھاگا پرنالہ کے نیچے جا کھڑا ہوا۔

اِتقِ شَرَّ مَنْ اَحْسَنْتَ اِلَيْه

احسان کیا ہوا اس کے شر سے بھی بچو۔

سَمِّن كَلْبک يَا كلک

اپنے کتے کو موٹا کرو وہ تمہیں کھائے گا۔

قَدْ يَتوتّى السَّيْف وَهُو مُغمَدٌ

کبھی میان میں ہوتے ہوئے بھی تلوار سے خوف کیا جاتا ہے۔

مَنِ اتَّكَلَ عَلَى زَادِ غيره طَال جوعه

جو غیر کے توشے پر بھروسہ کرے گا اس کی بھوک طویل ہوگی۔

لا تَلِدُ الذِئب اِلَّا ذِئبًا

بھیڑن بھیڑیا ہی جنے گی۔ بھیڑیے کا بچہ بھیڑیا ہی ہوتا ہے۔

هَلْ تَلِدُ الحيَّةُ اِلَّا الحية

کیا سانپ سانپ کے علاوہ کو بچہ دے سکتی ہے۔

دَلِّ حَارَّها مَنْ تَوَلّى قَارَّها

معاملہ کا گرم حال کو بھی اس کے سپرد کردو جو سرد حال کا ماہر ہے۔

اَوْهَنُ مِنْ بَيت العنكبوت

مکڑی کے جالے سے زیادہ کمزور۔

عندک وَهِيٌّ فَاَوْقِعه

تیرے پاس بھی پھٹا ہوا ہے پہلے اس کو پیوند لگا۔ ''پہلے اپنے پھٹے کو سیو'' یعنی اپنے عیوب کو دیکھو۔

وَيْلٌ لِلْحُسُود مَنْ حسده

حاسد پر اس کے حسد کی وجہ سے ہی ہلاکت آتی ہے۔

ويلٌ لِلّراس مِنَ للسَّان

سر کی ہلاکت زبان کے سبب سے ہوتی ہے۔ زبان درازی کی وجہ سے سر پھوٹتے ہیں۔

ويلٌ لِلشَّجي مِنَ الخَلي

غمگین کے لئے بے غم لوگوں کی وجہ سے مصیبت ہے۔

وَيْلٌ لعالِم اَمْرٌ مِن جاهلِه

نہ جاننے والے کے مقابلے میں جاننے والے کی مصیبت ہے۔

وَيْلٌ اَهْون مِنْ وَيْلَيْن

ایک شہر دو شہروں سے زیادہ آسان ہے۔

## ی

اَيأسُ مِنْ غَرِيق

ڈوبنے والے سے زیادہ ناامید۔

يَدُ الحرّ مِيزَانٌ

شریف کا ہاتھ ترازو ہے۔

يَد تَشُجُّ واخرى مِنک تَاسُونى

تیرا ایک ہاتھ زخمی کرتا ہے اور دوسرا مرہم لگاتا ہے۔

وَمَا مِنْ يَدٍ اِلا يَد الله فَوْقَها

کوئی ہاتھ ایسا نہیں جس کے اوپر خدا کا ہاتھ نہ ہو۔

[illegible] كَانَتْ خَلاءَ

marfat.com

Marfat.com

تیرا ہاتھ تیرا ہی ہے اگرچہ وہ بیکار ہو چکا ہے۔
یَدِی لا یَدِیک عمرو
اپنے ہاتھ سے تیرے ہاتھوں نہیں اے عمرو۔
هُمْ عَلَيه يَدٌ وَاحِدَةٌ
وہ سب اس پر متفق ہیں۔
هُو عِنْدِی بالیمن
وہ میرے نزدیک مبارک اور شریف مرتبہ ہے۔
اس کی میرے ہاں بڑی قدر و منزلت ہے
يَوْمُ السُّرور قصير
خوشی کا دن چھوٹا ہوتا ہے۔

يَوْمُ خَمْرٌ وَغَدًا امرٌ
آج شراب ہے تو کل ایک اہم معاملہ۔
اليوم سلام وغدا كلامٌ
آج سلام کل کلام ہوگا۔
مَا يَوْمُ حَليمة بِسِرٍّ
یوم حلیمہ کوئی پوشیدہ نہیں۔
إنَّ مِنَ الْيَوم اٰخِره
یقیناً دن کا آخری حصہ اسی دن کا حصہ ہے۔
إنَّ مَعَ اليوم غَدًا يا مسعدةٌ
اے مسعدة آج کے ساتھ آنے والی کل بھی ہے۔

marfat.com
Marfat.com

﴿الف﴾

ابره. اِبْرَة دوائية: انجکشن۔

اَبْرِيل: ماہِ اپریل۔

اِبريق: جگ، لوٹا۔

اِبريقُ الشّاى: چائے دان۔

ابن. تأبينيّ: تعزیتی، ماتمی۔

حفلة التابين: ماتمی جلسہ۔

اثث. اَثاث: فرنیچر، گھریلو سامان، ج اثاثات.

اَثّث: فرنیچر لگانا، سامان سے آراستہ کرنا۔

اثره. اَثَرِيّ: آثارِ قدیمہ سے متعلق، ماہرِ آثارِ قدیمہ۔

مأثُرة: کارنامہ (ج) مآثر.

اَثير: ایتھر، ایک بے وزن لطیف مادہ۔

اثم. اَثِيم. اِثْم: مجرم، مجرمانہ۔

اجره. اُجرة: کرایہ (ج) اُجور.

اُجرة النقل: محصول ٹرانسپورٹ۔

اجل. اجلَ. اَجلاً: ملتوی ہونا۔

اَجّل. تأجيلا: ملتوی کرنا۔

تأجيل: التواء۔

احد: اکائی (ج) آحاد.

اَحَدِيَّة: اکائی سے متعلق۔

اخذه. اخّاذ: مسحور کن، دلگیر، جاذب۔

اخره. اخره: تاخیر، لیٹ کرنا، پیچھے کرنا، ست کرنا۔

تأخرَ: گھڑی کا پیچھے ہونا، لیٹ ہونا، ملک و قوم کا پسماندہ ہونا۔

مُؤخّراً: پچھلے دنوں، کچھ عرصہ قبل۔

اخيراً: حال ہی میں، اخیر میں۔

متأخِّرات: بقایاجات، حساب۔

ادب. آداب: علوم و معارف، لٹریچر۔

مأدُبة: ضیافت، دعوتِ طعام (ج) مآدب.

ادی. اَداة: (ج) اَدَوات: کل پرزے۔

اَدواتُ الكتابة: اسٹیشنری۔

اَدَوات: متعلقہ سامان، مواد، لوازم، میٹریل

اِذْنٌ: پرمٹ، لائسنس، اجازت نامہ، پاس

اذنُ بَريد: پوسٹل آرڈر۔

اذنُ مُرور: پاس۔

اِذِنٌ: سگنل، ریلوے سگنل۔

مأذُون: سند یافتہ، اجازت یافتہ۔

الـمـأذونية: علومِ عالیہ کی سند، قانون کی سند، ڈگری۔

ارد. اردواز: سلیٹ۔

قلمُ اردواز: سلیٹ۔ پنسل۔

ارس. اُرستقراطِيَّة: معزز اور شریف لوگوں کا طبقہ، ارسطقراطی.

ازق. مـأزِق: نازک صورتِ حال، خطرناک پوزیشن۔

ارض. اَرضيّة: فرش، زمین، ہر وہ جگہ جس پر پیر رکھے جاسکیں۔

اَرْضيَّة الصورة: بیک گراؤنڈ، پس منظر۔

ازم. اَزْمة: کرائسس، بحران (ج) ازمات.

ازمة اقتصاديّة: مالی بحران۔

ازمة سياسيّة: سیاسی بحران۔

تـأزّم: بحران کا شکار ہونا، معاملات کا نازک صورت اختیار کرنا۔

اس. اَساسِيّ: بنیادی۔

تأسيسيّ: بنیادی۔

مجلسِ تاسيسيّ: مجلس قانون ساز۔

مُؤسَّسَة: سیاسی، تجارتی علمی اور رفاہی ادارہ ج موسسات.

اسب. اَسْبيرين: اسپرو۔

است. اَسـتوديو: اسٹوڈیو، تصویر کشی یا فلم سازی کا مقام۔

اسر. مأسورة: نلکی، پائپ۔

اسـط. اسـطـوانة: (گراموفون کا) ریکارڈ (ج) اسطوانات.

(۲) اخبار کا کالم۔

اَسْفَلْت: ڈامر۔

اسكمْلة: اسٹول۔

اسمَنْت: سیمنٹ۔

اسی. آسيا: ایشیا۔

آسيا الصغرى: ایشیائے کوچک۔

آسيوِيّ: ایشیائی۔

اسـاطـيـل: بحری بیڑا، [illegible] (ج) [illegible]

سی۔

اطر. اِطار: فریم (ج) اُطُر.

افر. فريز: کارنس (ج) افاريز.

افق. آفاق: جہاندیدہ، سیاح۔

اُفُقِيّ: سطح، چپٹا، افقی سمت کا۔

آفندی: مسٹر، صاحب۔

اقلم. اِقليم: ملک، صوبہ، علاقہ۔

اكد. تاكيداً: یقین دلانا، توثیق کرنا۔

الى. آلة: مشین، اوزار، ذریعہ عمل (ج) آلات.

آلة مُحرِّكة: انجن۔

آلة الخياطة: سینے کی مشین۔

آلة التصوير: کیمرہ۔

آلة كاتبة: ٹائپ رائٹر۔

الائ: رجمنٹ، فوج کی ایک جماعت۔

اَلّف تـاليفاً: جماعت یا وزارت وغیرہ کی تشکیل کرنا۔

امب. اِمبرالية: امپریلزم۔

امبراطور: امپیرر، شہنشاہ، والی۔

امبراطورة: ملکہ، امپررس۔

امبراطوريه: شہنشاہیت۔

امره. اِمارة: ریاست، اسٹیٹ۔

اَمير: حاکم، صدر، ہیڈ، شاہزادہ۔

امـيـرُ الآى: کرنل، ایک فوجی رجمنٹ کا اعلیٰ افسر۔

اميرال: افسر جہازات، افسر بحریہ۔

اميرُ اللِّواء: بریگیڈیر جنرل۔

اميرِيّ: سرکاری، ریاستی، شاہی۔

استمارة: سادہ فارم۔

مؤامَرة: سازش۔

مامور: ماتحت، محکوم، ملازم۔

مامورِيّة: مہم، مشن، ڈیوٹی۔

مـؤتـمـر: کانفرنس، کنونشن، مشاورتی اجتماع، (ج) مؤتمرات.

امم. اُمّة: قوم، عوام، پبلک۔

اَمّم. تاميماً: قومیانا، قومی ملکیت میں لینا۔

اُمَمِيّ: بین الاقوامی، انٹرنیشنل۔

امن. امَّن على الحياة: زندگی کا بیمہ کرنا۔

marfat.com
Marfat.com

تامین: بیمہ' ضمانت (ج) تامینات.
تامین علی الحیاۃ: لائف انشورنس۔
امانۃ: نظامت' معتمدی۔
امین: ناظم' سیکرٹری' لائبریرین' خزانچی ج امناء.
امی. اَمیرکا: امریکہ۔
تأمرک: امریکی باشندگی اختیار کرنا۔
انب. اُنباشی: کارپورل' دس فوجی سپاہیوں کا افسر۔
اُنبوبۃ: پائپ (ج) انابیب.
انث. اُنثویٌّ: زنانہ' نسوانی۔
اُنوثۃ: نسوانیت' زنانہ پن۔
انج. اِنجلیز: انگریز۔
انس. انِسۃ: مس' نوجوان خاتون' (ج) آنسات.
انف. اِستِئناف: مقدمہ کی اپیل مستانِف: اپیل کنندہ۔
انم. اُنموذَج' نموذَج: نمونہ' طرز' ماڈل (ج) نماذج.
انی. اَناۃ: صبر' انتظار۔
اهل. اَهلِیٌّ: خانگی' ملکی' شہری۔
مؤهلات: علمی لیاقت' صلاحیت' کوالیفکیشن۔
اهالی: باشندگان' عوام۔
اوت. اوتمبیل: موٹر کار۔
اور. اُورطۃ: بٹالین' ایک ہزار سپاہیوں کی جماعت۔
اورنیک: سادہ فارم۔
اوراق: کاغذات' پرچے۔
اوراق التعیین: کاغذات نامزدگی۔
اوربّا: یورپ۔
اوربّی: یورپین' یورپ کا۔
اوق. اوقیۃ: اونس' مساوی ۱۲/۱ پونڈ۔
اوضۃ: کمرہ (ج) اوضات.
اومباشی: دفعہ دار' فوج کا ایک چھوٹا عہدہ دار جس کے تحت دس سپاہی ہوتے ہیں۔
ایوان: ہال' لابی' پبلک ہال' محل۔
ایار: روسی مہینہ مطابق مئی۔
ایطالیا: ملک اٹلی۔
ایلول: روسی مہینہ مطابق ستمبر۔
ایالۃ: صوبہ (ترکی لفظ)

## ب

باثالوجیا: علم العلاج' علم ترکیب ادویہ۔
بارنامج. بَرنامج: پروگرام' فہرست۔
بارومتر: بیرومیٹر' آلہ بادپیما۔
بارلمان. بَرلمان: پارلیمنٹ۔
بارودۃ: بندوق۔
باشکیر: تولیہ (وارجہ)
باصۃ: بس (ج) باصات.
بالوعۃ: گندا نالہ' گندی نالی۔
بالون: غبارہ (مع)
بَتاسۃ: پٹاس (مع)
بحث: تحقیق' مطالعہ' ریسرچ (ج) اَبحاث' بُحوث' باحث و بحّاثۃ: محقق۔
مَبحث: موضوع تحقیق و مطالعہ (ج) مَباحث.
بحر. بِحارۃ: جہاز رانی' کشتی رانی' ملاحی' سمندری سفر کی مہارت۔
بَحریٌّ و بحّارۃ و بحّار: ملاح جہاز راں۔
بَحریّۃ: بحری طاقت' نیوی۔
بُحیرۃ: جھیل۔
بخ. بُخَیخۃ: پچکاری' سرنج بُخَیخۃ رَشاشۃ: آبپاش۔
بخر. بُخار: بھاپ' اسٹیم' گیس۔
باخرۃ: سمندری جہاز' اسٹیمر (ج) بواخر.
بدء. مَبدأ: قاعدہ' اصل' بنیاد (ج) مبادی.
مَبدَئیٌّ: بنیادی' اصولی' قانونی۔
مَبدَئیًّا: اصولی طور پر' بنیادی طور پر۔
بدد. استبداد: مطلق العنان ہونا۔ خود مختار و خود رائے ہونا۔
بدل. بدَل الاشتراک: رسالہ یا اخبار کا چندہ۔
بَدلۃ ثیاب: سوٹ' کپڑوں کا جوڑا (ج) بَدلات.
بدّال: (۱) صراف' سکہ تبدیل کرنے والا (۲) اشیائے خوردنی فروخت کرنے والا۔ پرچون فروش۔
بدّالۃ التلیفون: ٹیلیفون ایکسچینج (ج) بدّالات.
تَبادُل ومُبادلۃ: تجارتی لین دین۔
بَدلۃ ثیاب: کپڑوں کا جوڑا' سوٹ۔
بدلۃ سهرۃ: شام کا لباس۔
بدلۃ رَسمیّۃ: سرکاری وردی۔
برء. بَراءۃ: لائسنس' صفائی' چھٹکارا' خلاصی۔
بَرّانی: بیرونی۔
برتغال: پرتگال۔
برد. براد: فرج۔
بَرّاد الشای: چائے دان' ٹی پاٹ۔
برّادۃ: ریفریجریٹر' ٹھنڈا کرنے کی مشین (ج) برّادات.
برّادیّۃ: کولر' ٹھنڈا کرنے کا بکس۔
بَرودۃ و بارودۃ: بندوق۔
برید: ڈاک (۲) پوسٹ مین۔
برید عادیٌّ: معمولی ڈاک۔
برید مُستَعجل: ایکسپریس ڈاک۔
بریدیٌّ: ڈاک سے متعلق۔
اِبراد: ڈاک بھیجنا۔
برر. تبریرًا: جائز قرار دینا' سبکدوش کرنا' بری کرنا۔
مُبرِّر: وجہ جواز (ج) مُبرِّرات الا یُبرَّر: ناقابل عفو۔
بُرش: پائیدان۔
بَرشوتی: پیراشوٹ۔
برطلۃ: رشوت دینا۔
تبرطل: رشوت لینا۔
بُرطلۃ: چھتری۔
برع. تبرّع بالمال: چندہ دینا۔ تبرّع: چندہ' عطیہ۔ (ج) تبرّعات. مُتبرّع: چندہ دہندہ۔
برق. برقیّۃ: تار' ٹیلی گرام۔
اِبراق: تار دینا۔
برکار: پرکار۔
بَرلمان: پارلیمنٹ۔
بَرنامج: پروگرام' فہرست۔

marfat.com

Marfat.com

بُرنیطة: ہیٹ۔
برواز: چوکٹا' فریم۔
بری. بَرّایمة: قلم تراش۔
مُباراة: میچ' ٹورنامنٹ' مقابلہ۔
بزّ. بزّازة الاطفال: دودھ کی شیشی۔
بسط. بَساطة: سادگی' صاف دلی۔
بَسیط: معمولی' سادہ' سہل۔
بشر. باشَر العملَ: کام پر لگنا' خود انجام دینا۔
مــــباشرةً: براہ راست' بلاواسطہ طور پر' ڈائرکٹ۔
مُبشّر: مذہبی واعظ' مشنری۔
بصر. مِبصار: ٹیلی ویژن سیٹ آلہ غائب بینی۔
بطل: ہیرو' شہسوار (ج) اَبطال. بِطالة: بیکاری' بے روزگاری۔
بَعْث: پیغام' نمائندہ (ج) بُعوث. بعثة: مشن' ڈیلی گیشن' نمائندہ وفد (ج) بعثات.
مبعوث: نمائندہ' پیغامبر' قاصد۔
بعد. اِبْعاد: علیحدہ کرنا' معزول کرنا' جلاوطن کرنا۔
بغت. مُباغت: ناگہانی' غیر متوقع۔
بقی. مُستبقی: محفوظ' ریزروڈ۔
بکباشی: (ت) لیفٹیننٹ کولونیل فوجی عہدہ دار۔
بکلوریوس: (لع) گریجویٹ۔
" " فنون: بی اے۔
بلاتین: پلاٹینیم' ایک قسم کی دھات جو سونے سے قیمتی اور بھاری ہوتی ہے۔
بلجیکا: بلجیم۔
بلدیه: میونسپلٹی۔
بَلشفی: انتہا پسند اشتراکی (ج) بَلاشفة
بلشفیّة: بالشوازم۔
بلط. بَلاط: ٹائل' فرش کا پتھر بلاطة.
بَلاط الملک: دربار شاہی۔
بلع. بلّاعة. بالوعة: نالی' موری' گندہ آبچک۔
بلغ. بَلاغ: خبر' اطلاع' اعلان' پیغام' فرمان' نوٹس (ج) بلاغات.
بَلاغ اخیر: الٹی میٹم۔

مَبلغ: مقدار' رقم۔
بلکون: بالکنی۔
بُلوک امین: کوارٹر ماسٹر (فوجی عہدہ)
بَلیون: ایک ارب (۲) دس لاکھ۔
بمباشی: لیفٹیننٹ کرنل
بنج. تبنیجًا: سن کرنا' بے حس کرنا۔
بَند: قانون کی دفعہ' فقرہ (ج) بنود.
بُندُقة: کارتوس۔
بُندُقیّة: بندوق' گن۔
بندولم: گھڑی کا پنڈولم۔
بنزین: پٹرول۔
بَنک: بینک (ج) بنوک.
بنّ: کافی' قہوہ۔
بُنّی اللّون: کافی کلر' براؤن رنگ۔
بنی. مَبنَی: عمارت' بلڈنگ۔
بَنّاء: معمار' تعمیری (عمل بنّاء) تعمیری اور ترقیاتی کام۔
بَہو: ہال' بڑا کمرہ (ج) آبہاء.
بوء. بیئة: ماحول' محل وقوع (ج) بیئات.
بوب. بوّابة: پھاٹک' بڑا دروازہ۔
بوح. اباحة: رخصت' وجہ جواز۔
اِباحیّة: بالشوازم' کیمونزم کی وہ قسم جس کے اصول انتہا پسندی پر مبنی ہوں۔
بورصة: (مع) تجارتی منڈی۔
" الاوراق المالیة: تبادلۂ زر کی تجارت' زر مبادلہ۔
بوص: سلک' ریشمی کپڑا۔
بوصة: انچ (ج) بُوصات.
بوصلة: قطب نما۔
بوغاز: تنگ نائے' دو سمندروں کے درمیان کی تنگ نائی۔
بُوق: بگل' ہارن (ج) ابواق.
بول. مِبوَلة: پیشاب دان۔
بولصة: رسید' ہنڈی۔
بویة: پالش۔
بیادة: پیدل فوج۔
بیت تجاریّ: کمرشل ہاؤس' تجارتی گھر۔

بیض. تبییضًا: قلعی کرنا' چونا پھیرنا' کپڑا دھونا۔
مُبیّض: قلعی گر' دھوبی۔
بیکار: پرکار۔
بیکة النور والکهرباء: بلب' قمقمہ۔
بَیان: تفصیل' رپورٹ' وضاحت' پروگرام' لائحہ عمل۔
بیان رَسْمِیّ: سرکاری اعلان۔

(ت)

تبع. تِباعًا: مسلسل' لگاتار۔
تابع: ماتحت' لاحق' خادم' طفیلی' مصاحب۔
تَبِعة: ذمہ داری' نتیجہ' انجام۔
تبغ: پینے کا تمباکو۔
تبل. تتبیلا: مصالحہ ملانا' لگانا۔
تبّال: مصالحہ فروش۔
تبن. تُبّان: نیکر' لنگوٹ' جانگیہ۔
تجر. تاجر الجملة: تھوک فروش' تاجر المفرّق والقطّاعی: پرچون فروش' خردہ فروش۔
تحف. مُتحف: عجائب خانہ' میوزیم (ج) متاحف.
ترام: ٹرام کار۔
ترسانة: میگزین' اسلحہ خانہ۔
ترعة: نہر (ج) تُرَع.
ترعة الایراد: آب پاشی کی نہر۔
ترعة التصریف: پانی نکالنے کی نہر۔
تشرین الاول: ماہ اکتوبر۔
تشرین الثانی: ماہ نومبر۔
تعب. اَتعاب: محنتانہ' فیس۔
تکتکة: ٹک ٹک کرنا' کھٹ کھٹ کرنا۔
تِلغراف: ٹیلی گراف' ٹیلی گرام۔
تَلغفة: تار دینا۔
تَلفزة: ٹیلی ویژن۔
تلو. التالی: اگلا' متصل۔
بالتالی: لہٰذا' نتیجہ یہ ہوا کہ۔
تَنکة: کنستر' ٹین۔
توتیا: جست۔
"" زرقاء: نیلا تھوتھا۔

marfat.com
Marfat.com

تولستو: ٹالسٹائی۔
تیّار: کرنٹ' ہوا کا جھونکا' بہاؤ' دھارا' حالات کا رخ' رو' (ج) تیارات.
تیفود: ٹائفیڈ۔

﴿ث﴾

ثأریٌّ: انتقامی۔
ثبت: حجت' دلیل' ثبوت۔
ثابت: غیر منقول' غیر متحرک' ظاہر' تسلیم شدہ' مستقل مزاج' مستقل۔
اثبات وتثبیت: عارضی ملازم کو مستقل کرنا' برقرار رکھنا۔
ثقب. ثِقاب. ثقوب: دیاسلائی۔
ثقف. ثقافة: کلچر' تعلیم' تہذیب۔
ثقافیٌّ: کلچرل' تعلیمی' تہذیبی۔
تثقیف: ذہنی تربیت دینا' مہذب بنانا' تعلیم یافتہ بنانا۔
مُثقّف: تعلیم یافتہ' مہذب۔
ثقل نوعیٌّ: (سائنس میں) کثافت نوعی۔
ثُکنةٌ: فوجی بارک' پولیس کا مرکز' (ج) ثکنات.
ثلث. ثُلاثیٌّ: سہ رکنی' سہ نفری' سہ اجزائی' سہ حرفی۔
ثلج. ثلجیٌّ: برفانی' برف سا۔
ثلّاجة: آئس بکس' برف رکھنے کا صندوق (ج) ثلّاجات.
مثلجة: ریفریجریٹر' ٹھنڈا کرنے کی مشین۔
ثمر. ثمّر ماله تثمیرًا: مال میں اضافہ کرنا' کاروبار میں لگانا۔
ثنی. ثُنائیٌّ: ڈبل' دوہرا' دورکنی۔
ثانویٌّ: دوسرے درجہ کا' سیکنڈری۔
استثنائیٌّ: خصوصی' ہنگامی۔
ثورة: جوش' بغاوت' انقلاب۔
ثوریٌّ: انقلابی' شورش پسند۔
ثائر: باغی' انقلابی' ثوّار۔

﴿ج﴾

جاویش: سارجنٹ' ایک فوجی عہدہ۔
جِبس: پلاسٹر کا مصالحہ' کھریا۔
جِبس العُضو: حصہ جسم پر پلاسٹر چڑھانا۔
جَبهة: محاذ جنگ وغیرہ (ج) جبهات.
جبی. جبی الاموالَ والضرائبَ. جبایة: وصول کرنا (ٹیکس وغیرہ)
جابٍ ج۔ جُباة. مُحَصِّل: وصول کنندہ۔
جَدْوَل: چھوٹی نہر' گول فہرست' چارٹ' نقشہ' کالم (ج) جداول.
جدول الاعمال: ایجنڈا۔
""الضرب: پہاڑا۔
جذعیٌّ: بنیادی۔
جرام: گرام (مع)
جوجار: راکٹ۔
جرّاح: سرجن' سرجری کا طبیب۔
جراحیّة: سرجری۔
جراحیّة: سرجری آپریشن۔
جریدة: اخبار' نیوز پیپر (ج) جرائد.
تجریدة: فوجی دستہ' فوجی عملہ۔
مِجْرَد الاسفار: دانتوں کا برش۔
جرّ. جرّارة: آلہ جر ثقیل (ج) جرّارات.
جری. اجراء قانونیٌّ: ضابطہ کی کارروائی۔
اجراء قضائی: عدالتی کارروائی۔
اجراءات: کارروائی۔
مجریٰ: دوڑ' رفتار' دھارا' گزرگاہ' رخ۔
جزء: پرزہ (ج) اجزاء.
اجزائیٌّ: کیمسٹ' دوافروش۔
اجزائیّة: فارمیسی' دواخانہ۔
جزرة: پیسے کی ٹینٹو۔
جزمة: بوٹ جوتا (ا)
جزماتی: جوتا بنانے والے یا مرمت کرنے والا۔
جزاء نقدیٌّ: جرمانہ۔
جزائیٌّ: تعزیری' قابل سزا۔
جُعل: مزدوری' حق محنت' کمیشن۔
جفر: خفیہ رسم الخط۔
جَلْب واستجلاب: باہر سے مال منگانا۔
جلبة: واشر' دونلکیوں کو جوڑنے والا چھلا۔
جَلّاب وجالب: امپورٹر' بیرونی ممالک سے مال منگوانے والا۔
جَلْسة: نشست' میٹنگ۔
""قضائیة: سیشن' عدالتی اجلاس۔
مَجْلِس: نشست گاہ' سیٹ' ٹریبونل' کچہری۔
مجلس الادارة: مجلس انتظامیہ۔
""الاعیان: دارالامراء۔
""النوّاب: پارلیمینٹ۔
مجلس المدیریّة: ڈسٹرکٹ بورڈ۔
مجلس اقلیمیٌّ: صوبائی کونسل۔
""بلدیٌّ: میونسپل کمیٹی۔
""تشریعیٌّ: مجلس مقننہ۔
""عسکریٌّ: فوجی عدالت۔
""نیابیٌّ: پارلیمنٹ۔
جلل. جلالة وصاحب جلالة: بادشاہ کا اعزازی لقب' ہز میجسٹی۔
مَجَلّة: رسالہ' میگزین (ج) مَجلّات.
جلو. جَلاء: انخلاء' انکشاف۔
جالیة: پردیسی جماعت (ج) جالیات.
جُمْرُک: خانہ جنگی (ج) جمارک: کسٹم ہاؤس۔
جَمْعُ الحروف: کمپوز کرنا۔
جمعیّة: سوسائٹی' انجمن' ایسوسی ایشن۔
جَمعیّة خیریة: فلاحی انجمن' ویلفیئر سوسائٹی۔
جَمعیّة عُمومیّة: جنرل اسمبلی۔
جَماعیٌّ: اجتماعی' جماعتی' مشترکہ۔
جمّاعة الکهرباء: خزانہ بجلی۔
جامع الحُروف: کمپوزیٹر۔
جامعة: یونیورسٹی' لیگ۔
اجتماعیٌّ: معاشرتی' سوشل' عمرانی۔
مُجتمَع: سوسائٹی' معاشرہ' سماج (ج) مُجتمَعات.
مَجْمَع: کنونشن' اجتماع علمی۔
مَجمع علمیٌّ: اکیڈمی' لٹریری ادارہ۔
مُجمّع: دائی جلسہ۔
جمل. بالجملة: تھوک' ہول سیل' خلاصہ یہ کہ۔
تاجر الجملة: تھوک فروش۔
جنح. جَناح: عمارت کا حصہ۔

marfat.com
Marfat.com

جنّد تجنیدًا: فوج میں بھرتی کرنا۔
تجنیدا جباریّ: لازمی بھرتی۔
جنّسـه تجنیسـا: حقوق قومیت عطا کرنا' کسی ملک کی نیشنلٹی دینا' ملکی بنانا۔
جنسیّة: قومیت' نیشنلٹی' ملکی حقوق۔
تجانُس: ہم قوم ہونا۔
جنن. جُنینَة الحیوان: چڑیا گھر۔
جنــی. جُنیــه: اشرفی' گنی' برابر تقریبا پچیس روپے یا گیارہ شلنگ' انگریزی پاؤنڈ' بیس شلنگ۔
جوهریّ: بنیادی' اصلی' ضروری' زیورات بیچنے والا۔
مُجوهرات: زیورات۔
جهر' مِجْهَر ومِجهار: بھونپو' مائیکروفون' لاؤڈ اسپیکر۔
مُجْهِر: مائیکروسکوپ' خوردبین۔
جهـز. تجهیـز: تیار کرنا' سامان یا زادِ راہ سے لیس کرنا۔
جهاز: نظام' سسٹم' نظام ترکیبی (ج) اَجْهِزة.
جاهز: تیار' آراستہ' لیس۔
جَوّاب: سیاح۔
مِجْوَب: پیچ' سوراخ کرنے کا آلہ۔
جُوت: پٹ سن' سنی جس کی بوریاں وغیرہ بنائی جاتی ہیں۔
جوز. جَـاز الامتحـان. جُوزًا: امتحان پاس کرنا۔
اَجازَة: سند دینا' رخصت دینا۔
اِجازَة: سند' رخصت۔
مُجاز: سند یافتہ' فاضل۔
جواز واجازة: پرمٹ' لائسنس۔
جَواز السفر: پاسپورٹ' پروانہ راہداری (ج) جَوازات.
جازٌ: (مع) گیس (ج) جازات.
جائزة: انعام (ج) جوائز.
جول. جوّال: سیاح' گشت کنندہ' پھیری لگانے والا۔
جَوْلَة: گشت' پھیری' دورہ۔

جَوّالة: موٹر سائیکل۔
مـجــال: میدان کار' گنجائش' موقع (ج) مَجالات.
جَوّ: فضا' ماحول' آب و ہوا۔
جَوّيّ: فضائی' ہوائی' خلائی۔
اَجْوالیّ: ماہر موسمیات۔
جیولوجیا: علمِ طبقات الارض۔

## (ح)

حَبس احتیاطیّ: حوالات۔
مِحْبَس: ٹونٹی (ج) محابس.
حَبْكَة الروایة: ناول کا پلاٹ' خاکہ۔
حجب. حِجَاب: پردہ' پارٹیشن۔
حجزُ. حَجزًا: ریزرو کرنا' محفوظ کرنا۔
حاجز: رکاوٹ' پارٹیشن' دیوار (ج) حواجز.
حدَث: واقعہ' بدعت' نو عمر۔
حـدیـث: بات' کلام' گفتگو' کہانی' روایت' حکایت' خبر' مضمون۔
حـدّد. تـحـدیـدًا: حد بندی کرنا' کنٹرول کرنا' محصور کرنا۔
تحدید النسل: ضبط ولادت۔
حـدق' حَـدیـقة عُـمومیّة: باغ عام' پبلک گارڈن۔
حدَل. حدلاً: ہموار کرنا' رول پھیرنا۔
مِـحْـدَلة: رولر' وہ گول پتھر جس کے ذریعہ زمین ہموار کی جائے۔
مِـحـدَلة بـخـاریّة: اسٹیم رولر' سڑک کوٹنے کا انجن۔
حَذِر: محتاط' چوکنا۔
محذور: قابلِ احتیاط۔
حَرْبِیّة: محکمہ جنگ۔
حَرّاب: سنگین بردار' نیزہ بردار۔
مُحارِب: جنگجو' لڑاکا' سپاہی۔
حرث. مِحراث. بخاریّ: ٹریکٹر۔
حَراج: نیلام۔
حرّرہ تحریرًا: آزاد کرنا' ایڈیٹ کرنا۔
تـحـریـریّ: آزادی سے متعلق' ادارت سے متعلق' تصنیف سے متعلق۔

مُحرّر: آڈیٹر' مصنف' رائٹر۔
حَرَس. حُرّاس: گارڈ' حفاظتی دستہ۔
حَرَسٌ شخصیٌّ: باڈی گارڈ۔
حِراسة: پہرہ' عدالتی پہرہ' ضبطی۔
حرّش. تحریشا: فساد انگیزی کرنا۔
حرض. تحریضیٌّ: اشتعال انگیز۔
حَرْف مَطبعیٌّ او حدیدیٌّ: ٹائپ۔
حرفیًا: حرف بہ حرف۔
حرق. حَریق: آتش زدگی (ج) حرائق.
حرکة: تحریک (ج) حرکات.
حَرَکة المُرور: ٹریفک' آمد و رفت۔
مـحـرّک: موٹر یا مشین جس کے ذریعہ آلات حرکت کرتے ہیں۔
حُرمة: تقدیس' عدمِ جواز' عورت۔
حُرمة الرجل: بیوی۔
حِزْب: پارٹی' گروہ (ج) احزاب.
""شیوعیّ: کمیونسٹ پارٹی۔
"" اِشتراکی: سوشلسٹ پارٹی۔
""مُعارِض: احزابِ مخالف۔
حِزبیّة: پارٹی بندی' گروہ بندی۔
مُتحزّب: گروہ بند' پارٹی باز۔
حزیران: ماہ جون۔
حزَق. حزقا: دباؤ ڈالنا۔
حـزَم..... حـزمـا: باندھنا' بنڈل بنانا' پیک کرنا' احتیاط برتنا۔
حازِم: محتاط' دوراندیش۔
حزاینی: ماتمی' سوگی۔
حسب. حاسِب: محاسب۔
مُـحـاسِـب: آڈیٹر' حسابات کی جانچ کرنے والا۔
مُحاسَبَة: اکاؤنٹنگ' حساب کا کام۔
حِساب جاری: کرنٹ اکاؤنٹ۔
حسَم. حسمًا: کاٹنا' چکانا' الگ کرنا' ختم کرنا۔
حاسم: قطعی' فیصلہ کن' نازک۔
حسن. تَحسینات: اصلاحات۔
حَسْو' حَساء: سوپ' شوربا۔
حَشَد. حَشدًا: فوج جمع کرنا۔

marfat.com

Marfat.com

حشو. حَشِيَّة: گدا (ج) حشایا.
حشا: بھرنا' ہتھیار میں بارود وغیرہ بھرنا۔
حصد. مِحْصَدة: کھیتی کاٹنے کی مشین۔
حصر الكلمة او العبارة. حصرًا: بریکٹ لگانا۔
حصيرة: چق' چٹائی (ج) حصائر.
حَصافة: اصابت رائے۔
حصل. حَصَالة: روپے جمع کرنے کا بکس' سیونگ بکس۔
حَصِيلة: پیداوار' نتیجہ' حاصل مجموعہ' آمدنی (ج) حصائل.
محصول: پیداوار (ج) محاصيل.
حصُن. اَحْصانة: قلعہ بند ہونا۔
تحصينات: قلعہ بندیاں۔
مُحَصَّن: قلعہ بند' مضبوط' محفوظ۔
حصى. حَصاة بولية: پتھری جو پیشاب کی راہ سے نکلتی ہے۔
إحصاء النفوس: مردم شماری۔
احصائية: اعداد و شمار۔
حضر. حُضور: حاضری' شرکت' موجودگی' پیشی۔
حَضارة: تہذیب' تمدن' شہریت۔
حَضَرِيٌّ: شہری' تمدنی۔
حَاضِرة: پایۂ تخت (ج) حواضر.
مَحضر: روئداد' کارروائی (ج) مَحاضِر.
إحضار: پیش کرنا' عدالت کی پیشی۔
إحضارِيّة: سمن عدالت۔
استحضار: طلب کرنا۔
مُسْتَحْضَرات: تیار کردہ سامان۔
تحضّر: تمدن' تیاری۔
تحضير: شہری بنانا' تیار کرنا۔
حَاضَرَ: لیکچر دینا۔
مُحاضَرة: لکچر' علمی تقریر (ج) مُحاضَرات.
مُحاضِر: لیکچرر۔
حضن. حِضانة: پرورش' نرسنگ' دایہ گری۔
حاضِنة: دایہ' نرس (ج) حواضِن.
حطّ. مَحَطَّة: اسٹیشن (ج) محطّات.

حظر: ممانعت' رکاوٹ۔
حَظْرُ التَّجَوُّل: کرفیو۔
حفز. حافِز: (ج) حَوافِز: محرک' باعث۔
حفظ. مُحافِظ: کلکٹر' نگراں۔
مُحافِظ القِطار: گارڈ (ریلوے)
مُحْفَظة: کیس' غلاف' بستہ۔
محفوظات: ریکارڈ' پرانے کاغذات۔
حفّ. مِحَفَّة: اسٹریچر' پالکی۔
حَفْل: بزم' مجمع' جلسہ' تقریب۔
حفلة: جلسہ' پارٹی (ج) حفلات.
حفلة الشاي: ٹی پارٹی۔
حفو. حَفاوة: خیر مقدم' اعزاز و اکرام۔
حقب. حَقِيبة: بیگ' سوٹ کیس (ج) حقائب.
حق. تحقيق: ثابت کرنا' بر لانا' جانچ پڑتال کرنا' چھان بین کرنا۔
استحقاق: صلاحیت' اہلیت۔
مُحقق: افسر تحقیقات۔
حُقْنة: پچکاری' انجکشن۔
مِحْقَنة: سرنج' پچکاری۔
حكك: کھریا' چاک۔
حَكّاكُ الاحجار الكريمة: نگینہ ساز' جواہرات کو تراشنے والا۔
مِحَكّ: کسوٹی (ج) مِحكّات.
حُكم: حکومت' فرمانروائی' اقتدار' عدالتی فیصلہ' فیصلہ۔
حُكم عُرفِيّ: مارشل لاء۔
حُكم الارهاب: دہشت پسندانہ حکومت۔
حُكمدار: حاکم شہر' کوتوال۔
حكمدارِيّة: کوتوالی۔
مَحْكَمة: عدالت' کچہری۔
مَحكمة جزئية: عدالت خفیفہ۔
" الجزاء: عدالت دیوانی۔
" الجنايات: عدالت فوجداری۔
" مدنيّة: سول کورٹ۔
" عسكرية: فوجداری عدالت۔
" الاستئناف: ہائی کورٹ۔

مُحاكمة: مقدمہ' سماعت مقدمہ۔ حكي.
حَاكِي: گراموفون' فوٹوگراف۔
حلب. حِلابة و مَحْلَب: دودھ کا کارخانہ' ملک ڈیری۔
حَليب اللَّوز: شیرہ بادام۔
حلج. مَحْلَجة: پنائی کا کارخانہ۔
حَلَزُونة: پیچ دار کیل۔
حَلَزُونِيّ: پیچ دار۔
حِلْف: پیکٹ' معاہدہ' کنفیڈریشن۔
" عسكرِيّ: فوجی معاہدہ' گٹھ جوڑ (ج) اَحْلاف.
حلق. مِحْلَقة: سیفٹی ریزر' بال کاٹنے کی مشین۔
حَلّ: پارٹی ختم کرنا' وزارت توڑنا۔
احتلال: قبضہ جمانا' قابض ہونا۔
ارض محتلّة: مقبوضہ علاقہ۔
حَلَّة: ڈھکن دار دیگچی۔
اِنْحلال: ڈھیلا پن' سستی' کمزوری۔
حَلْوِيات: مٹھائیاں۔
حُمْرة: سرخی' ہونٹوں کو لگانے کی سرخی۔
حَمَز: چرچراپن۔
حمّسه: جوش دلانا' مشتعل کرنا۔
حَماسِيّ: پُر جوش' مشتعل مزاج۔
حمّص. تحميصا: سینکنا' بھوننا' ٹوسٹ یا روٹی وغیرہ سینکنا۔
حمل. حِمالة و حَمَّالة: پل کے ستون۔
مَحمِل: ڈولی (ج) مَحامِل.
مَحمول: گاڑی کا لوڈ' وزن۔
حَامِل: اسٹینڈ (ج) حوامِل.
حمي. مُحامِي: وکیل' بیرسٹر۔
حاماه محاماة: وکالت کرنا' مدافعت کرنا۔
مَحمِيّات: محروسہ علاقے۔
حِماية: حفاظت' حراست' نگرانی۔
حِماية دُوَلِيّة: بین الاقوامی نگرانی۔
حامِية: حفاظتی دستہ' (ج) حَوامي.
حَنَفِيّة: ٹیٹو۔
حنك. مُحَنَّك: تجربہ کار' ہوشیار۔

marfat.com

Marfat.com

حوج. حاجیات: ضروریات، لوازم۔
حُوریّة: پری (ج) حوریات.
مِحْوَر: بیلن، لوہے کی لاٹ جس پر دونوں پہیے گھومتے ہیں۔
حَیِّز الإمکان: دائرۂ امکان۔
انحازَ الیه: کسی کی طرف جھکنا، طرف دار ہونا۔
حِیازة: قبضہ، ملکیت۔
تحیُّز: طرفداری، جانبداری۔
متحیِّز: طرفدار، جانب دار۔
حوَّضَ الارضَ: کیاریاں بنانا۔
حوض السُّفن: گودی جس میں جہاز کھڑے ہوتے ہیں۔
حوط اِحتیاطِیّ: ریزرو، محفوظ۔
مُحیط: دائرہ، سمندر، ماحول (ج) مُحیطات.
متحوِّط: مصلحت اندیش محتاط۔
حوَّل تحویلاً: حالت بدلنا، منتقل کرنا، ریل گاڑی کی لائن بدلنا۔
اَحالَ......الی: مرسل کرنا، محول کرنا۔
اَحالَ علی المعاشِ: پنشن دینا۔
حالاتیّ: ابن الوقت۔
حَوالة تحویل: آرڈر، حکم۔
"مالیّة: چیک، ڈرافٹ، منی آرڈر۔
حَوالَیْ: تقریباً، برابر۔
تحویل النّقود: تبادلہ سکہ۔
تَحْویلة: ریلوے کانٹا۔
مَحالة: بڑا بیلن۔
مُحَوِّل: منی آرڈر بھیجنے والا، ڈرافٹ یا چیک کے ذریعہ رقم بھیجنے والا۔
مُحَوِّلَة: ریلوے قینچی جس کے ذریعہ ریل گاڑی ایک پٹڑی سے دوسری پٹڑی پر جاتی ہے۔
مِحْوَلْجی. مُحَوِّل: سوئچ مین، ریل کی قینچی بدلنے والا۔
مُحَوَّل علیه: رقم پانے والا جس کے پاس منی آرڈر بھیجا جائے۔
مُحَوَّل له: جس کے نام چیک یا ڈرافٹ کیا گیا ہو۔
حوی. حاوِی: مداری، سپیرا، شعبدہ باز (ج)

حُواۃ.
محتَوَیات: مندرجات۔
حید. حِیاد. مُحایدة: غیر جانبداری۔
مُحایِد: غیر جانبدار، کنارہ کش۔
حَیَوِیٌّ: حیاتی، زندگی کا، زندگی کے لئے ناگزیر۔
حَیَوِیَّة: قوتِ حیات۔

## (خ)

خبا. مَخْبأ: پناہ گاہ۔
خبر. مُخابرة: خبر رسانی۔
اختبار: امتحان، ٹیسٹ، تجربہ۔
استخبار: تحقیق کرنا۔
خِبْرة: واقفیت، مہارت۔
خبیر: صاحب بصیرت، تجربہ کار، ماہر فن ج خُبراء.
مُختَبَر: تجربہ گاہ، لیبارٹری (ج) مختبرات.
خبز. مَخْبَز: روٹی کی دوکان، بیکری، بسکٹوں کا تنور۔
ختم: مہر، مہر کا نشان، مہر کا آلہ۔
خَتّامة: اسٹامپ پیڈ، مہر کی سیاہی کی ڈبیہ۔
خدٌ. مِخَدّة: تکیہ، گدا۔
خدَّره تخدیراً: سُن کرنا، بے ہوش کرنا۔
خدر. خُدْرة: بے حسی، بے ہوشی۔
مُخدِّر: بے ہوش یا سُن کرنے والا۔
خدم. استخدام: خدمت لینا، ملازم رکھنا، کام لینا، استعمال کرنا۔
مُستَخدَم: ملازم، نوکر، کارکن۔
خادمیّة: ملازمت، نوکری۔
خِدیو. خدیوی: (ترکی) وائسرائے مصر کے سابقہ فرمانرواؤں کا لقب جو سلطان ترکی کے تابع ہوتے تھے۔
خرج. تَخریج. متخرّج: کسی تعلیمی ادارہ کا فارغ التحصیل، گریجویٹ۔
تخرّج: سند فراغ حاصل کرنا۔
خارجیٌّ: بیرونی، غیر ملکی۔
مُخرِج: فلم وغیرہ تیار کرنے والا۔
خرز. خَرّاز: ستار (ج)

خرط و خراطة: خراد کا کام یا پیشہ۔
خرّاط الخشب: خراد کا کام کرنے والا۔
مخرَطة: خراد کی مشین۔
خَریطة: جغرافیائی نقشہ (ج) خرائط.
خرع. مختَرَع: ایجاد (ج) مخترعات.
خرم. خرّامة: سوراخ کرنے کا اوزار۔
تخریمة: مختصر راستہ۔
خزلَ الکلامَ. خزلا واختزلَ: مختصر کرنا، اشاروں میں کلام کرنا۔
اختزال: شارٹ نویسی، اسٹینوگرافی۔
خزن. خِزانة: الماری، تجوری۔
خَزینة: خزانہ، بیت المال۔
خَزّان: تالاب، ڈیم، حوض، ٹنکی (ج) خزّانات.
خازِن: خزانچی، منتظم گودام۔
مَخزَن: دوکان، اسٹور، گودام (ج) مَخازن.
خشب. خَشیب: بغیر پالش کیا ہوا۔
خَشِن: اکھڑ، سادہ، بداخلاق۔
خصص. خصوص: تعلق، نسبت۔
تخصّص: منفرد ہونا، امتیاز و مہارت حاصل کرنا، کسی علمی شعبہ کا ماہر ہونا۔
متخصِّص: فاضل، ماہر۔
اختصاص: دائرہ اختیار (ج) اختصاصات.
اختِصاصیٌّ: اسپیشلسٹ، ماہر۔
مَخصوص: اسپیشل، پرائیویٹ۔
خصمه. خصما: کسی کے مقابلہ پر قیمت میں کمی کر دینا۔
خضعَ له: ماتحت و دست نگر ہونا۔
خاضِع: ماتحت، دست نگر۔
خطر. خاطرب......مخاطرة: بازی لگانا، خطرہ مول لینا۔
تخاطر: شرط بدنا، بازی لگانا۔
اِخطار: تنبیہ، نوٹس۔
خطّطَ الارضَ: حد بندی کرنا، چک بندی کرنا، کھیت میں کیاریاں بنانا۔
خطّ. ا واختطّ: منصوبہ واسکیم بنانا۔
خطّ: لائن، سطر، لکھائی، رسم الخط۔

marfat.com
Marfat.com

خطٌ جوّيٌ: ایئرلائن، فضائی راستہ۔
خطُ سكّةِ الحديد: ریلوے لائن۔
خُطّة: لائحہ عمل، اسکیم، منصوبہ (ج) خُطط۔
تخطيط: پیمائش زمین، سروے، چک بندی، حد بندی۔
خفر. خفير: چوکیدار (ج) خُفراء.
مَخفَرٌ: چوکی، پولیس چوکی۔
خفض: کم کرنا۔
تخفيض: رعایت، کمیشن۔
خُفّ: ہاف بوٹ، سلیپر (ج) اَخفاف.
خِفّةُ اليد: ہاتھ کی صفائی، شعبدہ۔
خفق البيض. خفقًا: انڈا پھینٹنا۔
مِخفقةُ البيض: انڈا پھینٹنے کا آلہ۔
خلص. خالِصُ اُجرة البريد: محصول ڈاک، پوسٹیج۔
استخلاص: مال چھڑانا۔
خلع. خلاعة: آوارگی۔
خليع: آوارہ، بدمعاش۔
خلف. مُخلّفات: متروکہ سامان۔
خَلفيّةُ الصورة: بیک گراؤنڈ، پس منظر۔
خِلقة: کپڑے کا ٹکڑا۔
خلق. خُلقانيٌّ: پرانے کپڑے بیچنے والا۔
اختلاق: اختراع کرنا، گھڑنا۔
مُختلَق: من گھڑت، ساختہ، جعلی، بناوٹی، بے حقیقت۔
خَلويٌّ: دیہاتی۔
إخلاء: اخراج، جلاوطنی۔
خُماسيٌّ. مُخمّس: پانچ رکنی، پانچ اجزائی۔
خمول: سستی، گمنامی۔
خوّل تخويلا: حق سپرد کرنا، سپرد کرنا۔
خان: سرائے، ہوٹل (ج) خانات.
خَيط القِنّب: ستلی۔
خَيش: کینولیس، ایک دبیز کپڑا۔
خُيّل اليه كذا: اسے ایسا خیال ہوا۔ اس نے ایسا سمجھا۔
مُخيّل: حیران کن، توہم خیز۔
مُخيّلة: قوت تخیلیہ، دماغ۔

خيم. مُخيّم: (ج) مخيمات: خیمہ گاہ، کیمپ، پناہ گزین کیمپ۔
خام: خام، ناپختہ، سادہ۔
خامات: ابتدائی میٹریل، خام اشیاء۔

## (د)

دايل: گھڑی کا ڈائل۔
دبّابة: ٹینک (ج) دبّابات.
دبج. ديباجة: سرنامہ، القاب، خط کا یا کتاب کا تمہیدی مضمون۔
دبّرَ خطّةً: اسکیم بنانا۔
دبّـورة: اسٹار، فوجیوں کی وردی کا ستارہ، پتھر توڑنے کا آلہ۔
دبس. دبّوس: پن، سیفٹی پن، بالوں کا کلپ (ج) دبابيس.
دبغ. مَدبَغة: چمڑا صاف کرنے کا کارخانہ۔
دَخلٌ: آمدنی۔
دخيل: بدیسی، غیرملکی (ج) دُخلاء.
داخليّة: اندرونی معاملات کا محکمہ۔
مدخول: آمدنی، پیداوار۔
دخَن: تمباکو، بھاپ، دھواں۔
دخاخنيّ: تمباکو ولوازم فروخت کرنے والا۔
دخّن تدخينا: تمباکو پینا، حقہ یا سگریٹ پینا۔
داخِنة. مِدخنة: دھواں نکلنے کی چمنی۔
درّبه على...... تدريبًا: مشق کرانا۔ ٹریننگ دینا۔ تربیت دینا
تدرّب على: مشق کرنا، تربیت پانا۔
دُربة: تجربہ، مشق، عادت۔
درج، مَـدرَج: ہوائی اڈے کی سڑک، رن وے۔
دُرج: میز کی دراز (ج) أدراج.
درَجة: گریڈ۔
درس. دِراسة: تعلیم، مطالعہ، غوروخوض، معائنہ۔
مدرسة فكر: مکتب فکر۔
مدرسيٌّ: درسی، اسکول کا۔
درع. مُدرّع: زرہ پوش
مُدرّعات: بکتربند گاڑیاں۔
دعو. دِعاية: پروپیگنڈا۔

دعوة و دعوى: مقدمہ، کیس۔
دفء. دَفّاية. مِدفأة: اسٹوو، انگیٹھی۔
دفتر: کاپی، نوٹ بک (ج) دفاتر.
دفتر خانة: محافظ خانہ۔
دفع: ادائیگی۔
دفعةٌ ماليّة: قسط۔
دافع: محرک، سبب، دوافع.
مِدفع: توپ (ج) مَدافع.
مدفوعٌ اليه: وصول کنندہ۔
مِدفعيّة: توپ خانہ۔
دِقّة: باریکی، مہارت، نزاکت، چستی، ہوشیاری۔
دکتاتور: ڈکٹیٹر۔
دکتور: ڈاکٹر، اعلیٰ علمی ڈگری والا۔
دُکتور في الحقوق: ڈاکٹر آف لاء۔
دُولاب: مشین، آلہ، پہیہ۔
دلل. دليل: راہنما، گائیڈ۔
دَليلُ البلد: ڈائریکٹری۔
دَليلُ السُّفن: پائلٹ، جہازران۔
دمر. مُدمّرة: جنگی جہاز۔
دُهنٌ: تیل، وارنش، روغن۔
دِهان: وارنش، روغن۔
دهّانٌ: رنگ ساز، روغن گر۔
دور. دارٌ (ج) ادوار: گھر۔
دارُ الآثار: میوزیم۔
دار التمثيل: تھیٹر، سینما گھر۔
دار القضاء: کچہری۔
دائرة: حلقہ، دفتر، علاقہ، زون دوائر.
دورة: نمبر، مقررہ وقت، درجہ، ہال، عمارت کی منزل، اسٹوری۔
دوريّة: گشتی پارٹی (ج) دوريّات.
دوّار: متحرک، گھومتا (دروازہ وغیرہ) پھیری والا۔
إدارة: نظم ونسق، انتظام، اہتمام، دفتر، محکمہ۔
إداريٌّ: انتظامی۔
مُداوِرٌ: وقت شناس، زمانہ ساز۔
مُدير: ناظم، مہتمم، مینیجر، کلکٹر (ج) مُدراء.
مُديريّة: ضلع، صوبہ (مصری)

marfat.com

Marfat.com

دوس. دَوّاسة: بائیسکل یا کسی انجن مشین وغیرہ کا پیڈل۔
دَولة: حکومت ریاست مملکت (ج) دُوَل
الدُّول العُظمیٰ: بڑی طاقتیں۔
دُوَلی: بین الاقوامی۔
مُداوَلة: مخصوص بات چیت (ج) مُداوَلات.
دوّلہٗ تدویلاً: بین الاقوامی بنا دینا۔
دیوان: عدالت دفتر محکمہ۔
دیمقراطیّ: عوامی ڈیموکریٹ۔
دیمقراطیّة: جمہوریت۔



ذخر: اسٹاک کرنا ہتھیار جمع کرنا۔
ذخیرة: اسٹاک جمع کردہ مال فنڈ سرمایہ۔
اِدّخار: مال جمع کرنا روپیہ بچانا۔
ذرّة: ایٹم جوہر فرد۔
ذرّیّ: ایٹمی جوہری۔
ذکر. ذِکریٰ: یادگار یاد۔
تذکار: یادگار یاد۔
تذکرة: ٹکٹ (ج) تذاکر.
تذکرجی: ٹکٹ بابو بکنگ کلرک۔
مُذکِّرة: میمورنڈم یادداشت نوٹ بک ایجنڈا ج مُذکّرات.
ذو. ذاتیّة: شخصیت حیثیت۔
ذیع. اِذاعة: نشر براڈکاسٹنگ۔
اذاعات: ریڈیو نشریات افواہیں۔
مُذیع: اناؤنسر۔
مِذیاع: ریڈیو بھونپو مائکروفون۔



رادیو: ریڈیو (مع) وائرلیس سیٹ۔
رادیوم: ریڈیم ایک چمکیلا مادہ۔
رأس الجلسة. ک: صدارت کرنا۔
رِئاسة: صدارت افسری سربراہی۔
ترئیس: صدر بنانا افسر بنانا کتاب یا مضمون پر عنوان لگانا۔
رأسمالیّ: سرمایہ دار۔
رأسمالیّة: سرمایہ داری۔
رئیس: صدر افسر ہیڈ چیف چیئرمین سربراہ ذمہ دار ڈین۔
رئیسیّ: بنیادی۔
ربط. رباط: رسی پٹی ڈوری تسمہ ٹائی کیس۔
ربع. تربیعة: خانہ۔
رُتبة: درجہ عہدہ منصب (ج) رُتَب.
راتب: مالی یافت تنخواہ وظیفہ (ج) رواتِب.
ترتیب: نظام تدبیر انتظام۔
رتج. رِتاج: پھاٹک بڑا دروازہ۔
رتل. ترتیلة: ترنم گنگناہٹ۔
رتن. رَتینة: گیس کی لالٹین لال ٹین۔
رجع. راجَعَ ..... مراجعةً: ملان کرنا جانچنا مشورہ کرنا نظرثانی کرنا۔
مُراجِع: جانچ کنندہ آڈیٹر حساب۔
رجعیّة: قدامت پسندی۔
رجم. ترجمة حرفیّة: لفظی ترجمہ۔
ترجمة تفسیریّة: مفہومی ترجمہ۔
رَحَّبَ بہ ترحیبًا: خیرمقدم کرنا۔
ترحیبیّ: خیرمقدمی۔
رِحلة: سفر سیاحت۔
رحّالة: سیاح۔
راحِل: متوفی مہاجر۔
رخصة: پرمٹ لائسنس اجازت۔
رَزَمَ. رَزْمًا: بنڈل بنانا پیکٹ بنانا باندھنا۔
رِزْمة: بنڈل پارسل پیکٹ (ج) رِزَم.
رِزْمة ورق: کاغذ کا ایک رم۔
رَسَبَ. رسوبًا: فیل ہوجانا۔
ترسیب: فیل کرنا نیچے گرانا۔
راسب: فیل تہ نشین۔
رسح. مَرْسَح: ڈرامے کا اسٹیج تھیٹر۔
رسل. رِسالة: پیغام خط پمفلٹ مقالہ مشن۔
رسالة الدکتوراة: تھیسز وہ مقالہ جو ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کرنے کے لئے لکھا جائے۔
اِرسالیّة: مشین ڈیلی گیشن وفد (ج) ارسالیات.
مُراسِل: نامہ نگار۔
مُراسلة: نامہ نگاری۔
رسم. رسمًا: تصویر بنانا نقشہ بنانا ڈیزائن بنانا۔
رَسْم: نقشہ نقاشی تصویر ڈیزائن (ج) رُسوم.
رُسوم: فیس محصول ٹیکس۔
رَسْمیّ: سرکاری قانونی رواجی۔
شِبہ رَسمیّ: نیم سرکاری۔
رسمیًّا: سرکاری طور پر قانونًا۔
رَسّام: نقشہ ساز ڈیزائنر فوٹوگرافر۔
مَرسَم: اسٹوڈیو فوٹو لینے کی جگہ ڈیزائن روم۔
مرسوم: فرمان سرکلر حکم مقررہ۔
اصول: (ج) مراسیم.
رسو. مِرساة: جہاز کا لنگر (ج) مراسٍ.
رَشّحہ لمنصب ترشیحًا: کسی منصب کے لئے امیدوار نامزد کرنا۔
مُرشَّح: کینڈیڈیٹ امیدوار۔
مُرشِّح الماء و راشِح: فلٹر پانی صاف کرنے کا آلہ۔
رش. رَشّاشة: آب پاش۔
رشّاشة الرَّصاص: مشین گن۔
رصد. رَصید: محفوظ سرمایہ بینک بیلنس (ج) اَرصِدة.
رصّ. رَصاص: سیسہ۔
قلم الرَّصاص: پنسل۔
رَصاصة: گولی (بندوق کی)
رصف. آرصفًا: راستہ کو پختہ کرنا۔
مرصوف: پختہ سمینٹڈ۔
رَصیف: پلیٹ فارم فٹ پاتھ (ج) اَرصِفة.
رضع. رضّاعة: دودھ پلانے کی شیشی۔
رطب. مرطّبات: فرحت بخش مشروبات۔
رَعویّة: ملکی حقوق شہریت۔
رفا. مَرفَأ: پورٹ بندرگاہ (ج) مَرافِئ.
رفق. مِرفق: (ج) مَرافِق: ضروریات ولوازم شے۔ ناگزیر لوازم۔
اَرفَق ..... بکذا: منسلک کرنا نتھی کرنا۔
مُرفَق: ہمرشتہ منسلک۔
مِرفَقة: بلاٹنگ پیپر۔
رقب. رُقابة: نگرانی کرنا۔
رَقابة: نگرانی کنٹرول سنسر چھان بین۔

marfat.com
Marfat.com

مُراقب: نگراں' سپروائزر۔
مَرْقَب: رصدگاہ۔
مِرقَب فلکی: ٹیلی سکوپ۔
رقص. رقاصة الساعة: پنڈولم۔
مَرقص: ناچ گھر' ڈانسنگ ہال۔
رقع. رُقعة العنون: لیبل' چٹ۔
مَرقَمة: اسٹینسل۔
رَقْم: نمبر (ج) ارقام.
ترقیم: نمبر ڈالنا۔
رکب. مرکَبٌ: سواری' جہاز۔
رُکّاب: سواریاں' مسافر۔
رکز. مرکز: مرتبہ' پوزیشن' عہدہ' اسامی' پوسٹ' صدر مقام۔
رنَّ. رنَّان: گونجدار۔
رهن. راهن: حاضر و موجود۔
حالة الراهنة: موجودہ حالت۔
رود. رائد: راہنما۔
رائد الفضاء: خلاء باز' خلائی مسافر' خلائی کھوج لگانے والا' اسکاؤٹ۔
روی. روایة: ناول' قصہ۔
روائیٌّ: ناول نویس۔
رَیّ: آب پاشی۔
ریف: دیہات' زراعتی زمین۔ (ج) ارياف.

﴿ز﴾

زبدیَّة: پیالہ (ج) زبادی.
زبل. زُبالة: کوڑا۔
صندوق الزُبالة: کوڑے کی گاڑی۔
مَزبَلة: کوڑا خانہ۔
زَحف الجیش: پیش قدمی کرنا۔
زحّافة: زمین ہموار کرنے کا آلہ۔
زُحلوفة: پھسلواں زینہ' پھسلواں تختہ۔
زعم. زعامة: لیڈری' لیڈرشپ۔
زَعیم: قوم کا لیڈر' سربراہ (ج) زُعماء.
زعیمُ عصابة: کسی پارٹی کا سرغنہ۔
زِفت: تارکول۔
زَفّتہ تزفیتًا: تارکول ملنا' ڈالنا۔
زکب. زکیبة: بوری' بڑا تھیلا۔

زَلج. مِزلاج: چٹخنی۔
مِزلج: پھسلواں کھڑاؤں۔
زَلّط الارض تزلیطًا: زمین پر کنکریٹ ڈالنا۔
زمل. زَمیل: شریک کار' ہم پیشہ۔
زُنبرک: اسپرنگ۔
زِنک: توتیا' جست۔
زَهریَّة: گلدان' پھول رکھنے کا برتن (ج) زهریّات.
مَزهریَّة: گلدان۔
زوج: کسی شے کا جوڑا' دو۔
مزدوج: ڈبل' دوہرا۔
خطٌ مُزدوج: ڈبل لائن۔
زوّدہ ب..... تزویدًا: بہم پہنچانا' سپلائی کرنا' دینا۔
زَورة: ایک ملاقات۔
زیارة: ملاقات' کسی ملک کا دورہ۔
زائر: ملاقاتی (ج) زُوّار.
مَزارٌ: قابل زیارت مقام۔
زوال. زاوَلَ العملَ مُزاولةً: مسلسل کرنا' بطور پیشہ کرنا۔
مِزوَل: ٹیلی فون کا ڈائل۔
مِزوَلة: دھوپ گھڑی۔
زیّت الآلةَ: مشین کو تیل لگانا۔
زَیت الغاز: مٹی کا تیل۔
زیاد. زیادة: اضافہ' الاؤنس۔
زائدة دودیَّة: اپنڈی سائٹس۔
مَزاد: نیلام۔
مُزایدة: فروختگی بذریعہ نیلام۔
زِیّ: طرز' فیشن' بھیس' روپ (ج) أزیاء.

﴿س﴾

سأل. مسئول: ذمہ دار۔
مسئولیَّة: ذمہ داری۔
سَبخ: کھاد (دارجہ)
سبر. سَبّورة: تختہ سیاہ' بلیک بورڈ۔
مِسبَر و مِسبار: کسوٹی۔
سبرتو: اسپرٹ۔
سبق. سوابق: گزشتہ جرائم۔
سبک: ڈھلائی' دھاتوں کی گلائی۔

مَسبَک: ڈھلائی کا کارخانہ۔
مَسبَکُ حروف الطباعة: ٹائپ فونڈری۔
سبیکة: سونے چاندی یا دیگر دھاتوں کا پگھلا ہوا ڈلا (ج) سبائک۔
ستّ: خاتون (۱)
ستّونی: ساٹھ سالہ۔
ستو. ستار: آڑ' رکاوٹ۔
سُترة: کوٹ' آستین دار صدری۔
سَجّادة: جانماز' قالین (ج) سجاجید.
سَجَّل..... تسجیلا: درج کرنا' رجسٹر میں لکھنا' بیان وغیرہ قلمبند کرنا' ریکارڈ کرنا' رجسٹری کرنا۔
مُسجَّل: رجسٹرڈ' مندرج۔
مُسجِّل: رجسٹرار۔
مُسجِّلة: ٹیپ ریکارڈر' آواز محفوظ کرنے کا آلہ۔
سِجِلّ: رجسٹر' ریکارڈ' قدیم کاغذات و دستاویزات (ج) سجلّات.
سجّان: جیلر یا جیل کا داروغہ۔
سَحَب: لاٹری نکالنا' کسی علاقہ سے فوج ہٹانا' لائسنس وغیرہ ضبط کرنا۔
سحق. مسحوق: پاؤڈر' منجن (ج) مَساحیق.
سخن. سخّان: پانی گرم کرنے کا ساور' ہیٹر' بجلی کا چولہا۔
سدس. مُسدَّس: ریوالور (ج) مُسدَّسات.
سِربُ طائرات: ہوائی جہازوں کی کھیپ۔
سَرَّح الجیشَ: فوج توڑنا۔
سَراح: رہائی۔
اِطلاق السَّراح: رہا کرنا۔
مَسرَح: تماشاگاہ۔
مَسرحیَّة: ڈراما (ج) مسرحیّات.
سردق. سردقة: شامیانہ لگانا۔
سُرادِق: شامیانہ' پنڈال۔
سُرعة: تیزی' رفتار' اسپیڈ۔
سَریع: ایکسپریس۔
سطر. مِسطَرة: اسکیل' پیمانہ' جدول کش۔

marfat.com
Marfat.com

سَعادة: خوشحالی' تعظیمی لقب۔
صاحِبُ السعادة یا سعادة فلان: عزت مآب۔
مُساعِد: مددگار' اسسٹنٹ۔
سِعر: نرخ' بھاؤ (ج) اَسعار.
سَعَّر السلعة: سامان کی قیمت مقرر کرنا۔
ساعَرَہ: بھاؤ کرنا' سودا کرنا۔
سِعرُ التبادل: شرح تبادلہ۔
سعف. اسعاف: ریلیف' امداد' طبی امداد۔
سعی. ساعِیُ البرید: پوسٹ مین۔
سَفتَجة: ہنڈی۔
سفر. سفیر: ایک ملک کا دوسرے ملک میں مستقل نمائندہ (ج) سفراء.
سِفارة: عہدۂ سفارت' سفارتخانہ۔
سُفور: بے حجابی' بے پردگی۔
سفن. سَفینة: جہاز (ج) سفن.
سِفانة: کشتی رانی' جہاز رانی۔
سَقَطِیّ: پرانے کپڑوں کا تاجر۔
سقف. سقیفة: سائبان (ج) سقائف.
سُکّر: شکر' کھانڈ۔
"خام: گڑ یا شکر۔
سُکَّریة: شکردان۔
سُکُرجة: طشتری' پلیٹ۔
سکرتیر: سیکرٹری۔
سکرتاریّة: سیکرٹریٹ' سیکرٹری آفس۔
سِکّةُ الحدید: ریلوے۔
سلح..... تسلیحاً: مسلح کرنا۔
سِلاح الطیران: فضائی طاقت' ہوائی فوج۔
تسلح: ہتھیار بندی۔
سُلطة: اختیار' منصب' حاکم۔
"""مُطلَقة: اختیار کامل۔
سُلُطات: حکام' اتھارٹیز۔
سَلَطة: چٹنی۔
سُلطانیة: بڑا پیالہ' ڈونگا۔
سُلفة: قرض مع سود۔
سلفا: پیشگی' پہلے۔
سِلک: تار' لائن (ج) اسلاک

"سیاسِیُّ: سیاسی لائن۔
سُلوک: طرزِ عمل' چال چلن' برتاؤ۔
سُلوکیُّ: چال چلن سے متعلق۔
لاسِلکی: وائرلیس۔
سلّ. سُلالَة مَلَکِیَّة: شاہی خاندان۔
سِلمِیّ: پُرامن' امن سے متعلق۔
تسلّم: وصول کرنا۔
سالَمَة مُسالَمة: صلح کرنا۔
مُسالِم: صلح پسند' صلح جو۔
مُستلِم: وصول کنندہ۔
سمح سَمَاحَة: عالی ظرفی' فراخ دلی' رواداری (اعزازی خطاب)
سَماحَةُ فلان وصاحِبُ السَماحة.
مُسامَحة: تعطیل' چھٹی' معافی۔
سَمّدالارضَ تسمیدًا: کھاد ڈالنا۔
سماد: کھاد (ج) اَسمِدة.
سمع. مِسماع: اسٹیٹ۔سکوپ' طبی آلہ جس کے ذریعہ سینے کی آواز سنی جاتی ہے۔
سُمُو: بلند' عظمت (کلمۂ تعظیم) جو عموماً شاہی خاندان کے افراد کے لئے استعمال کیا جاتا ہے' بعض اعلیٰ حضرات' عالی جناب۔
سَماوة: چھجا' سائبان۔
سَنَد: رسید' واؤچر' وثیقہ' بونڈ۔
سَندات: دستاویزات۔
مُستَندات: دستاویزات۔
سَہم: کمپنی کا حصہ' شیر۔
مُساهِم: حصہ دار۔
ساهَمَ واَسهَمَ فی: حصہ لینا۔
سهمٌ ناریٌّ: راکٹ۔
سیح. ساحة: میدان' گراؤنڈ۔
ساحة المُصارعة: کشتی کا دنگل۔
سود. ساد: چھا جانا' سکہ جمانا۔
سِیادة: اقتدار' بالادستی۔
سیّد: بااقتدار' مسٹر' جناب۔
سَیِّدات: خواتین۔
سوریا: ملک شام۔
[illegible]

سوع. ساعة: گھڑی۔
ساعاتی: گھڑی ساز۔
سُوق: بازار' مارکیٹ۔
"سوداء: بلیک مارکیٹ۔
تسوّق: خرید و فروخت کرنا۔
سَوّق: ڈرائیوری' گاڑی چلانا۔
سوّاق. سائق: ڈرائیور۔
سَوّی تسویة: برابر کرنا' جھگڑا چکانا' حساب بے باک کرنا۔
سَیج. سیاج: باڑھ' چہاردیواری۔
سیجارة: سگریٹ (ج) سجائر.
سیر: رفتار' چال' ترقی۔
سیّارة: موٹر (ج) سیارات.
سائر: ترقی یافتہ' متحرک۔ جاری۔

(ش)

شأن: (ج) شئون: حالات' معاملات' کیفیات' ضروریات۔
شبک. شَبَکة: جال' جالی۔
اشتباک: الجھاؤ' تصادم' جھڑپ۔
شُبُک: سگریٹ پائپ' حقہ کی نے۔
شُبّاک: سلاخوں دار کھڑکی (ج) شبابیک.
مِشبک: ہکسوا' کلپ۔
شِبهُ جزیرة: جزیرہ نما۔
شِبهُ رسمیّ: نیم سرکاری۔
شتو. مَشتیٰ: گرم مقام جہاں موسم سرما گزارا جائے (ج) مشتیات.
شجب. مِشجب: ہک' کھونٹی۔
شج. تشجیع: ہمت افزائی۔
شحط. شُخَیطة: دیاسلائی۔
شحن. شحنًا: کشتی یا جہاز پر سامان لادنا۔
شَحن وشَحنة: وزن' لوڈ' لادی' لادا جانے والا سامان۔
شذ. شذوذًا: جماعت سے الگ ہونا' خلاف قیاس ہونا' مخالف اصول ہونا۔
شرب تشریبًا: پوست کرنا' دماغ میں بٹھانا' تلقین کرنا۔
شربة: یخنی' سوپ۔

marfat.com
Marfat.com

شراب: شربت، مشروب۔
شرج: فیتہ، ڈور۔
شرح. ک شرحا: سلائس کاٹنا، پوسٹ مارٹم کرنا۔
شرحة: سلائس، لمبا ٹکڑا، قاش۔
مشرحة: چیر پھاڑ اور پوسٹ مارٹم کا کمرہ۔
شرود: فرار، آوارگی، انتشار ذہنی۔
شرطة: پولیس (ج) شرط. شرطي.
شرطة: (۔) چھوٹا خط جو دو جملوں کے درمیان ہوتا ہے۔
شرطية: معاہدہ، بندھی ہوئی شرط۔
شريط: فیتہ، تسمہ، ٹیپ، پٹی (ج) اشرطة.
مشرط: آلۂ جراحی ہے جس سے جلد کو کاٹا جائے۔
شرع. ک شرعا: قانون بنانا۔
شرعي: قانونی، جائز۔
شارع: قانون ساز، لائحہ عمل اور منصوبہ تیار کرنے والا۔
تشريع: قانون سازی۔
مشروع: اسکیم، منصوبہ، مسودہ قانون، جائز۔
متشرع: قانون دان، بیرسٹر۔
شرف: عزت، اعزاز، فخر۔
شرفي: اعزازی۔
اشرف على: نگرانی کرنا۔
المشرف: نگران، سرپرست۔
شرفة: بالکنی، گیلری (ج) شرف.
تشريفة: تقریب سرکاری۔
تشريفاتي: سرکاری تقریبات کا منتظم۔
شرق: مشرقی ممالک۔
الشرق الادنى: مشرق قریب۔
الشرق الاقصى: مشرق بعید۔
شرك: جال، پھندا۔
شركة وشركة: کمپنی، فرم (ج) شركات
شريك ومشارك: حصہ دار۔
اشتراك: اخبار یا رسالہ کی خریداری، اخبار یا رسالہ کا چندہ۔
اشتراكي: سوشلسٹ۔

اشتراكية: سوشلزم۔
اشتراكية متطرفة: کمیونزم۔
شطب. آ شطبا: مٹانا، قلم زد کرنا، نام خارج کرنا۔
شعب: پبلک، عوام (ج) شعوب.
شعبي: عوامی، جمہوری۔
شعار: نشان امتیاز، بیج، مارک۔
شعور: جذبہ، وجدان۔
شعل. مشاعلي: مشعل بردار۔
شغب: بدامنی، شرارت، فساد، ہنگامہ۔
شغاب ومشاغب: غنڈہ، فسادی۔
مشاغبة: غنڈہ گردی، فساد انگیزی۔
شغل: مشغلہ، مصروفیت۔
شغل. تشغيلا: کام پر لگانا، مصروف بنانا، مشین چالو کرنا۔
شغال: کارکن، مزدور، بے حد مصروف۔
شفاعي: سفارشی۔
شفهي. شفوي: زبانی۔
شفو. مستشفى: ہسپتال (ج) مستشفيات.
شقة: عمارت کی ایک منزل، ایک حصہ۔
شكو. شكارة: توس وغیرہ سینکنے کی جالی، بیگ، تھیلا۔
شكل الكلمة. شكلا: اعراب لگانا۔
تشكيل: مصور کرنا، شکل دینا، تشکیل دینا، کمیٹی وغیرہ بنانا۔
تشكيلات: انتظامات، تیاریاں۔
مشكلة: پیچیدہ مسئلہ، الجھن، قضیہ۔
مشكول: بااعراب۔
شلل. شلال: آبشار (ج) شلالات.
شمع. شماعة: کپڑے لٹکانے کا ہک یا اسٹینڈ۔
مشمع: آئل کلاتھ، موم کی پالش کیا ہوا کپڑا، چکنا کپڑا۔
شماعة: لال ٹین کا گلا، برنر۔
شنط. شنطة: بیگ، تھیلا۔
شهد المجلس. ک شهودا: شریک ہونا۔
شهادة: تصدیق نامہ، سرٹیفکیٹ، سند فراغت، ڈپلوما (ج) شهادات

الشاهدة: رجسٹر مراسلات جس میں خطوط کی نقول محفوظ رکھی جاتی ہیں۔
شهر البندقية. ک شهرا: بندوق تاننا۔
اشهار: اعلان۔
شهي: مرغوب، مقبول۔
شور. شارة: نشان خاص۔
اشارة برقية: ٹیلی گرام۔
اشارة سكة الحديد: ریلوے سگنل۔
اشرجي: سگنل مین۔
المشير: فیلڈ مارشل۔
مستشار: مشیر۔
شوش. شاشة: پردۂ سیمیں۔
شاويش: سارجنٹ، دس سپاہیوں کا افسر۔
شوي. شواية: بھوننے اور سینکنے کا آلہ، فرائی پین، کڑچھا۔
شيت: چھینٹ، ایک کپڑا۔
شيع شائعة: افواہ (ج) شائعات.
شيوع: اشاعت۔
شيوعي: کمیونسٹ۔
شيوعية: کمیونزم۔
اشاعة: افواہ (ج) اشاعات.

﴿ص﴾

صالة: بڑا کمرہ، کمرۂ استقبال۔
صبح مصباح: لیمپ۔
صبع. مصبع: سینکنے کی جالی۔
صبغ. مصبغة: رنگائی کا کارخانہ۔
صبن. صبان: صابن ساز۔
صابونة: صابن کی ٹکیہ۔
مصبنة: صابن کا کارخانہ۔
صحح. صحي: صحت افزا، صحت سے متعلق۔
صحف: اخبارات واحد: صحيفة.
صحاف: اخبار فروش۔
صحافة: اخبار نویسی۔
صحفي: اخبار نویس۔
صحن: پلیٹ (ج) صحون.
صدد: سلسلہ، تعلق بصدد كذا: فلاں چیز کے سلسلہ میں۔

marfat.com
Marfat.com

